جب کہ استفہام موجود ہے تو امر کے ذکر سے کچھ فائدہ نہیں اور یہ زیادتی کے لیے متعین بھی ہے اور مفسد بھی نہیں۔

## دبیر

کی پھر تو نبیؐ نے یہ دعا بادلِ تغیر — اے جلوہ دو شمس و قمر مالک تقدیر

بادلِ تغیر حشو متوسط ہے۔

(ج) حشو ملیح اور وہ وہ ہے کہ کوئی کلمہ زائد مبالغہ یا دعا یا مدح یا ذم وغیرہ کے لیے لایا جائے اور اس کے لانے سے ایک نوع کی خوبی حاصل ہوتی ہے۔

## مولوی جلال الدین احمد خان جلالی

ہم جلالی کو سمجھتے تھے سدا کافرِ عشق — یہ تو اے وائے بڑا کبر مسلماں نکلا

مقصود بالتمثیل لفظ اے وائے ہے۔

## سودا

کہنے لگا وہ مجھ سے کہ سودا ہزار حیف — اخاہ میں نے تجھ کو نہ سمجھا تھا یاں تلک

اخاہ حشو ملیح ہے جو سودا کی نسبت مبالغہ اور تعجب کا فائدہ بخشتا ہے۔

## ولہ

اس آستانِ فلک مرتبت کی تا بہ ابد — رہے کنیز شب قدر و روز عید غلام

فلک مرتبت کا کلام کے اتمام میں کچھ دخل نہیں کیوں کہ جملہ دعائیہ فقط اس قدر ہے، شب قدر کنیز اور روز عید غلام اس آستان کا رہے مگر حسنِ کلام کا موجب ہے۔

## مہاراجہ کشن پرشاد شاد

آئینہ بھی ہے تو ہی شخص تو ہی عکس تو ہی — اصل میں ایک ہیں سب تیری قسم غیر نہیں

تیری قسم کو کلام کے پورا ہونے میں کوئی دخل نہیں کیوں کہ تاکید کے لیے ہے فقط اتنا ہے کہ

اصل میں سب ایک ہیں غیر نہیں مگر اس سے کلام میں خوبی پیدا ہوگئی کیوں کہ تاکید سے معشوق کو وثوق پیدا ہو جائے گا۔

## بیان مساوات

اس کو اس لیے مقدم کیا کہ یہ اصل ہے۔ اس بات میں کہ اس پر ایجاز و اطناب قیاس کیے جاتے ہیں، مثال اس کی:

**ذوقؔ**

ہم نے جانا تھا کفِ پا میں تمھارے خال ہے　　　لیکن اب دیکھا سویدائے دل پامال ہے

اس شعر میں کوئی لفظ ایسا نہیں جو اصل مراد سے زائد ہو یا کم بلکہ پورے پورے ہیں۔

**سودا**

کیفیتِ چشم اس کی مجھے یاد ہے سوداؔ[230]　　　ساغر کو مرے ہاتھ سے لیجو کہ چلا میں

اگر کوئی کہے کہ اس شعر میں حرف ندا محذوف ہے اس لیے ایجاز کے قبیل سے ہوگا تو جواب یہ ہے کہ اس حذف سے معنی مراد کے سمجھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

**ولہ**

ناوک نے تیرے صید نہ چھوڑا زمانے میں[231]　　　تڑپے ہے مرغ قبلہ نما آشیانے میں

**ناسخؔ**

مرا سینہ ہے مشرق آفتابِ داغِ ہجراں کا　　　طلوعِ صبحِ محشر چاک ہے میرے گریباں کا

**مومنؔ**

تم مرے پاس ہوتے ہو گویا　　　جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

**قائمؔ**

قسمت تو دیکھ ٹوٹی ہے جا کر کہاں کمند　　　دو چار ہاتھ جب کہ لبِ بام رہ گیا

# بیانِ ایجاز

ایجاز دو قسم پر ہے ایک ایجاز قصر دوسرا ایجاز حذف۔

**ایجاز قصر** یہ ہے کہ حذف کے ساتھ التباس نہ ہو یعنی عبارت میں کوئی ایسا لفظ محذوف نہ ہو جو اصل مراد کو ادا کرتا ہو جیسے:

## غالبؔ

دہان ہر بُت پیغارہ جو زنجیرِ رسوائی

یعنی بُتان بے وفا کے حلقہا ے دہن مل کر زنجیر رسوائی بن گئے ہیں یا یہ کہ حدیثِ بے وفائی یار ایک بُت سے دوسرے تک اور دوسرے سے تیسرے تک پہنچی ہے اور اس طور پر ایک زنجیر رسوائی کی شکل نمودار ہوگئی ہے۔ اس مصرع کے معنی تو بہت سے ہیں اور لفظ تھوڑے سے ہیں۔[232]

**ولہ**

مانا ترا اگر نہیں آساں تو سہل ہے　　دشواری تو یہی ہے کہ دشوار بھی نہیں

تحصیلِ دشوار آسان نہیں ہوتی مگر ممکن ہوتی ہے اور تحصیلِ محال سرے سے ممکن ہی نہیں ہوتی۔ شاعر کہتا ہے ملنا ترا آسان نہ ہو یعنی دشوار ہو، تاہم سہل ہے مگر مشکل تو یہ ہے کہ دشوار بھی نہیں محال ہے جس میں میرا کسی طرح قابو نہیں، مجبور ہوں۔

**ولہ**

نکوہش مانعِ بے ربطیِ شورِ جنوں آئی　　ہوا ہے خندۂ احباب بخیہ جیب و دامن میں

یعنی نکوہش میرے شور جنوں کی بے ربطی سے مانع آئی اور خندۂ احباب کے خیال سے میں جیب و دامن کے چاک کرنے سے باز رہا پس گویا احباب کا خندہ جیب و دامن میں بخیہ ہوا ہے۔

**ایجاز حذف** وہ ہے کہ کوئی چیز محذوف ہو اور وہ محذوف دو حال سے خالی نہیں۔

(۱) جزو جملہ ہو مثلاً مضاف محذوف ہو جیسے:

## نواب نونتوی

ہوں وہ بیمارِ محبت کہ نہیں تاب وتواں　　　پنج وقتہ مری آنکھوں سے ادا ہوتی ہے

یعنی نماز پنج وقتہ۔

## مولوی عبدالرحمٰن راسخ

صدقہ ہے یہ غیر کی خوشی کا　　　جلتا مری قبر پر ہے گھی کا

یعنی گھی کا چراغ۔

یا موصوف محذوف ہوتا ہے جیسے:

## جرأت

کافر وہ بلا زلفِ سیہ ہے تری کافر　　　جا زیرِ زمیں جس کے چھپا خوف سے کالا

یعنی کالا سانپ۔

## حالی

کال کیا شے ہے کس کو کہتے ہیں بھوک　　　بھوک میں کیوں کہ مرتے ہیں مفلوک

یعنی مفلوک آدمی۔

## تسلیم

زنجیرِ جنوں کڑی نہ پڑیو　　　دیوانے کا پاؤں درمیاں ہے

دیوانے کا موصوف محذوف ہے یعنی عاشق دیوانہ کا پاؤں درمیان ہے۔

## امیر

ساقیا ہلکی سی لا ان کے لیے　　　تند ہے اور ایسے کم سن کے لیے؟

یا مضاف الیہ محذوف ہو جیسے:

## نظیر

ہر چند تھی نشے میں وہ شوخ تو بھی اُس نے　　　ہرگز ہمارے لب کو آنے دیا نہ لب تک

یعنی اپنے لب تک۔

## غالب

یک قدم وحشت سے درِ دفترِ امکاں کھلا[233] جادہ اجزائے دو عالم دشت کا شیرازہ تھا

جادہ سے مراد جادۂ وحشت ہے۔

## انشا

وہ جو معمار کا اکڑ کے تنا تنا[234] میں نے پتھر بھی ڈھوئے پر نہ منا

یعنی معمار کا لڑکا۔

## ہوس

یارب مرے سر میں شورِ غم رکھ[235] بے غم مجھے صاحبِ الم رکھ

یعنی میرے سر میں شورِ غم رکھ اور دوسری چیزوں سے بے غم رکھ۔

## خوشتر

قسم ہے رام کی، گر جان مانگو تو حاضر ہے، نہیں افسوس مجھ کو

یعنی اگر میری جان مانگو۔

## بیخود دہلوی

آنکھ کہتی ہے کہ اب برباد کرتے ہیں تجھے منہ سے یہ ارشاد ہے دل میں ترا گھر ہو گیا

یعنی ان کی آنکھ اور میرے دل میں۔[236]

## نشاط

لطفِ ابرو کا تری جب کہ مجھے یاد آیا پھر نہ محرابِ حرم پر دلِ ناشاد آیا

یعنی میرا دل ناشاد۔

یا شرط محذوف ہو جیسے:

## ناسخ

لازم ہے کرو مسافروں کا اعزاز اعزاز نہیں تو آؤ اضرار سے باز

یعنی اگر اعزاز نہیں کرتے تو اضرار سے باز آؤ۔

ذوقؔ

زیادہ ہوگا تو کل سے بھی کہیں روزہ[237] کہ اس میں آیا تو روزی ہے اور نہیں روزہ

یعنی اگر نہیں آیا تو روزہ ہے۔

یا جزا محذوف ہو اور یہ کبھی صرف اختصار کے لیے محذوف ہوتی ہے کوئی نکتہ معنوی مدنظر نہیں ہوتا جیسے:

حالیؔ

کہا در ہو یہ بھی اگر بند اُس پر کہا اُس پہ بجلی کا گرنا ہے بہتر

پہلے مصرع کے بعد جزا محذوف ہے اور وہ یہ ہے تو کیا کرنا چاہیے اور دلیل اس پر دوسرا مصرع ہے۔ اور کبھی اس غرض سے حذف کرتے ہیں کہ اس کا حذف اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ جزا ایک ایسی چیز ہے جس کو کوئی وصف گھیر نہیں سکتا یا سامع جس طریق ممکن کو چاہے اختیار کرے جیسے:

ذوقؔ

اے ذوقؔ شہید اس کو کرنے ہیں کئی عاشق[238] کرنی ہے اگر سبقت کیا دیر لگائی ہے

کرنی ہے اگر سبقت کی جزا محذوف ہے۔

یا مسند الیہ محذوف ہو چناں چہ انیس حضرت امام حسینؑ کی زبان سے حضرت زینبؑ کے سامنے کہتے ہیں:

پُر ساتمھیں شہید کا دینے کو آئے ہیں کس کس کے داغ آج جگر پر اٹھائے ہیں

ضمیر جمع متکلم کہ مسند الیہ ہے وہ یہاں محذوف ہے۔

یا مسند محذوف ہو جیسے:

موقوف غم میر کہ شب ہو چکی ہم دم کل رات کو پھر باقی یہ افسانہ کہیں گے

یعنی غمِ میر کا بیان موقوف کرتے ہیں۔

ظفرؔ

کوئی کہتا ہے جو وہ آتے ہیں پوچھتا اس سے جان کر ہوں کون؟

یعنی کون آتے ہیں۔

## مثنی

غرض آب جیحوں رہے درمیان     ادھر ہم ادھر تم رہو حکمران

یعنی اِدھر ہم حکمران رہیں اور اُدھر تم حکمران رہو۔

## مرزا جعفر علی شرر

اے عشق جگر سوز شرر کی تجھے سوگند     اک شعلۂ جاں سوز کہ مشتاقِ فنا ہوں

## حسرت

لختِ دل گرنے لگے اب اشک گُل گوں ہو چکا     رحم اے آنکھو کہ جتنا تن میں تھا خوں ہو چکا

**یا مفعول محذوف ہو جیسے:**

## جرأت

جرأت اب بند ہے تنخواہ تو یوں کہتے ہیں     کہ خدا دیوے نہ جب تک تو سلیماں کب دے

خدا نہ دیوے اور سلیمان کب دے کے مفعول محذوف ہیں۔

## مثنوی یوسف زلیخا

نہ کوئی[239] یوسف کی قیمت خوب جانے     زلیخا جانے یا یعقوبؑ جانے

زلیخا جانے یا یعقوبؑ جانے کے مفعول محذوف ہیں۔

**یا ظرف محذوف ہو جیسے:**

## غالب

نکتہ چیں ہے غمِ دل اس کو سنائے نہ بنے     کیا بنے بات جہاں بات بنائے نہ بنے

یعنی وہاں کیا بات بنے۔

**یا معطوف مع حرفِ عطف کے محذوف ہو جیسے۔**

## ناسخ

تو اے جراح پہلے باندھ پٹی چشمِ سوزن پر     کسی کا درد ہوتا ہے کسی کو کب زمانے میں

یعنی پہلے چشمِ سوزن پر پٹی باندھ پھر ٹانکے لگا کیوں کہ کسی کا درد زمانے میں کسی کو کب ہوتا ہے۔

## احسانؔ رامپوری

گھر میں اللہ کے واعظ سے نہ بولو رندو — لے چلو اُس کو اُٹھا کر مع منبر باہر

دوسرے مصرع کے بعد اور وہاں اس کو مارو یا اس کی خبر لو محذوف ہے۔

## جرأتؔ

قلق مجھے دلِ مضطر کا مارے ڈالے ہے — جو پیارے جھوٹ سمجھتے ہو تم تو لاؤ ہاتھ

یعنی لاؤ ہاتھ اور دیکھ لو۔

## مولوی محمد اسمٰعیل

یہ سنتے ہی چاندی کی انگوٹھی بھی گئی جل — اللہ ری طمع کی انگوٹھی تری چھل بل

پہلے مصرع کے بعد یہ عبارت محذوف ہے ''اور کہنے لگی۔''

(2) وہ محذوف پورا جملہ ہو بلکہ کبھی جملے سے بھی زیادہ حذف کر دیتے ہیں۔

سوال شرط و جزا اور معطوف بھی تو جملہ ہوتے ہیں۔ پس یہاں جملے سے کیا مراد ہے۔

جواب یہاں جملے سے ایسا کلام مراد ہے جو فائدہ پہنچانے میں مستقل ہو۔ دوسرے کلام کا جز نہ ہو اور ظاہر ہے کہ شرط و جزا کا مجموعہ فائدہ پہنچاتا ہے نہ ہر ایک علیحدہ علیحدہ یہی حال معطوف مع حرفِ عطف ہے۔

اور جملۂ محذوف یا سبب ہوتا ہے مسبب مذکور کا جیسے:

## ناسخؔ

کہربا میں ہے کشش آہن رُبا میں جذب ہے — دل بچے کیونکر ہمارا دلربا کے سامنے

یہاں یہ جملہ محذوف ہے کیوں کہ اس میں بھی ذکر کہربائی ہونا ضرور ہے پس یہ جملہ محذوف سبب ہے اس جملے کا جو دوسرے مصرع میں مذکور ہے۔

## غالبؔ

وہ مہرباں ہو تو انجم کہیں الٰہی شکر — وہ خشم گیں ہو تو گردوں کہے خدا کی پناہ[240]

ان دونوں مصرعوں میں سبب محذوف ہے مطلب یہ ہے۔ کہ اگر وہ مہربان ہو تو ستارے خدا کا شکر ادا کریں کیوں کہ اس سے ان کو ترقی حاصل ہوگی اور اگر وہ ناراض ہو تو آسمان خدا سے پناہ مانگے کیوں

کہ اس کو اپنی تباہی کا اندیشہ ہوگا۔

یا مسبب ہوتا ہے سبب مذکور کا جیسے۔

## انشا

دین و دنیا و نام و عز و تمکیں　　تسکینِ دل و قناعت و صبر و یقیں

خلقت کو اپنی تو نے سب کچھ بخشا　　اللہ مگر ہم ترے بندے ہی نہیں

چوتھے مصرع کا مسبب محذوف ہے مطلب یہ ہے کہ اے اللہ تو نے ہم کو یہ چیزیں اس لیے نہیں بخشیں شاید ہم تیرے بندے نہیں ہیں۔

## ناسخ

پروانہ کا خوں شمع پہ ثابت ہے وگرنہ　　کٹتی ہے کہاں شمعِ سرِ طور کی گردن

پہلا مصرع سبب ہے اور مسبب اس کا محذوف یعنی پروانہ کا خون شمع پر ثابت ہے۔ اس لیے اس کا سر کٹتا ہے وگرنہ الخ۔

کبھی بغیر سببیت اور مسببیت کے بھی جملے کو حذف کر دیتے ہیں۔

## گلزار نسیم

کل آپ بھی چل کے کیجیے سیر　　وعدہ کرایا ہوں کہا خیر

یعنی کہا خیر ہم چلیں گے۔

## غالب

ہر سنگ و خشت ہے صدف گوہرِ شکست　　نقصاں نہیں جنوں سے جو سودا کرے کوئی

یعنی ہر سنگ و خشت (جو لڑکے دیوانوں کو مارتے ہیں) گویا ایک صدف ہے جس سے گوہرِ شکست حاصل ہوتا ہے اس لیے جنوں سے معاملہ کرنے میں نقصان نہیں۔

## امیر

ملنے کا وعدہ منہ سے تو ان کے نکل گیا　　پوچھی جگہ جو میں نے کہا ہنس کے خواب میں

یعنی ہنس کے کہا کہ ہم خواب میں ملیں گے۔

## عبدالرحمٰن خان احسانؔ

کسی نے پوچھا کہ احساںؔ غلام ہے کس کا[241] لبوں پہ لا کے تبسم کو یہ کہا میرا

یعنی وہ میرا غلام ہے۔

## حالیؔ

تندرستی کا شکر کیا ہے بتاؤ رنج بیمار بھائیوں کا بٹاؤ

استفہام کے بعد ایک جملہ محذوف ہے یعنی تندرستی کا شکر یہ ہے کہ رنج بیمار الخ۔

## سوداؔ

جب عزم کروں گھر سے کوے دوست کو یارو دشمن ہے مرا وہ جو کہے یہ کہ کہاں کو

یعنی تم کہاں کو جاتے ہو۔

## دبیرؔ

افزوں ہوا ناگہ قلقِ تشنہ دہانی اعدا کی طرف دیکھ کے فرمایا کہ پانی

یعنی تم مجھ کو پانی پلا دو۔

## شیخ الٰہی بخش تبسم

اپنے میخوار کو یوں دفن نہ کرائے ساقی ہو ادھر قبر میں شیشہ تو اُدھر جام شراب

یعنی اے ساقی متعارف طور پر جیسا کہ رواج ہے اپنے مےخوار کو دفن نہ کر بلکہ یوں دفن کر کہ اس کی قبر میں ایک پہلو کو شراب کا شیشہ رکھا ہو اور دوسرے پہلو کو جام رکھا ہو۔ پس (بلکہ دفن کر) جملۂ مبین محذوف ہے اور بیان اس کا دوسرا مصرع ہے۔

## فطرتؔ

جب کہا دل سے نہ ہو خوار کہا تجھ کو کیا زلف میں مت ہو گرفتار کہا تجھ کو کیا

یعنی جب میں نے دل سے کہا زلف میں مت ہو گرفتار الخ۔

دو جملوں کے حذف کی مثال۔

## غالبؔ

گدا سمجھ کے وہ چپ تھا مری جو شامت آئی اٹھا اور اٹھ کے قدم میں نے پاسباں کے لیے

یعنی پہلے وہ گدا سمجھ کے خاموش تھا لیکن میری جو شامت آئی تو میں اُٹھا اور میں نے اُٹھ کے قدم پاسباں کے لیے (جس سے وہ مجھ کو جان گیا اور مجھے اپنے روبرو نہ رہنے دیا) کبھی شرط و جزا کے دونوں جملے محذوف ہوتے ہیں جیسے میر حسین تسکین دہلوی کے قول میں:

اس بزم میں آتا نہیں توبہ کا ذرا پاس ناصح تجھے ساقی نے دیا جام نہ ہوگا

یعنی اگر جام دیتا تو توبہ کا پاس نہ کرتا۔

تکرار مفعول کے مقام پر بھی جملہ محذوف ہوتا ہے جیسے پیاسا کہے پانی پانی یعنی مجھے پانی دو مجھے پانی دو۔

ساقی مے دے، کہ اہلِ مجلس پانی پانی پکارتے ہیں ۔

**سودا**

اس کو ہرگز نہیں حیا سے لگاؤ جائے تو یہ کہے پلاؤ پلاؤ

**ناسخ**

ساقیا دے مجھے شتاب شراب کب سے کرتا ہوں میں شراب شراب

**داغ**

ہم بادہ کشوں کی خاک سے بھی آئے گی صدا سبو سبو کی

اور محاورے میں روابط کا حذف اچھا معلوم ہوتا ہے جیسے:

**میر**

تر حلق دمِ آب سے اس کا نہ ہوا اے آبِ فرات خاک تیرے سر پر

**غالب**

روئے سخن کسی کی طرف ہو تو روسیاہ سودا نہیں جنوں نہیں وحشت نہیں مجھے

**مولوی محمد اسمٰعیل**

یہ تن و توش اور یہ رفتار ایسی رفتار پر خدا کی مار

**انیس**

شبہ نے کہا کہ بند ہیں راہیں پدر نثار پھیلی ہوئی ہے چار طرف فوج نابکار

# بیان اطناب

اطناب کبھی ایضاح کے ساتھ کرتے ہیں جو ابہام کے بعد واقع ہوتا ہے اور وہ اس واسطے ہوتا ہے کہ ایک معنی دو مختلف صورتوں میں بیان کیے جائیں یا اس واسطے ہوتا ہے کہ وہ معنی ذہن میں خوب جم جائیں یا تکمیل لذت کے واسطے ہوتا ہے جو ان معنوں سے حاصل ہوتی ہے اور یہاں مبہم کے بعد موضع عطف کے ساتھ نہیں آتا۔

## نسیم

ہر چند سنا گیا ہے اس کو　　　اردو کی زبان میں سخن گو

سنا گیا ہے اس کو مبہم ہے یہ نہیں معلوم ہوتا کہ کس زبان میں سنا گیا ہے اور اُس کی تفسیر اردو کی زبان میں کرتا ہے۔

## تپش

اسی کا یہ فیض ہے عام کو　　　نباتات کو اور اجرام کو

عام مبہم تھا اس کی تفسیر نباتات اور اجرام نے کر دی۔

## ہوس

طبیعت کو تھا ایک شب اضطراب　　　جگر تفتہ تھا اور آنکھیں پُر آب

اضطراب مبہم اور نکرہ ہے دوسرے مصرع نے اس کی تفسیر کی ہے۔

## مثنوی یوسف زلیخا

سدا اس ماہ رو سے کام لے تو　　　پلنگ اوپر اُسے ہر شام لے تو

کام لے مبہم ہے اس لیے کہ نکرہ ہے دوسرے مصرع نے اس کی تفسیر کی ہے۔

## انیس

نکلا اُدھر سے جو وہ اَجل کا شکار تھا　　　پیدل ہو یا سوار ہو یہ دو وہ چار تھا

## حالؔی

مجھ سے جو کام چاہیے لیجے　　جھوٹ ہو یا فریب ہو یا زور

حسد و بغض و غیبت و بہتان　　بخل و حرص و ہوا فسق و فجور

اور ایضاح بعد الابہام کے قبیل سے توشیع بھی ہے توشیع شین معجمہ اور عین مہملہ سے لغت میں روئی کو دھن کر پونی بنانے کے معنی میں ہے اور اصطلاح میں اسے کہتے ہیں کہ ابتداے کلام میں کئی چیزیں لفظ تثنیہ یا جمع کے ساتھ مبہم ذکر کریں پھر اُن کی تفسیر کی جائے اور مفسرین سے دوسری چیز پہلی پر معطوف ہو مثال اس کی:

## قائؔم

دو چیز ہیں یادگار دوراں　　تیرا ستم اپنی جاں فشانی

اول دو چیزوں کو مبہم ذکر کیا پھر ان کی تفسیر کر دی اور تیرا ستم کے بعد حرف عطف محذوف ہے۔

## صفدؔر

خدا جانے کہ کیا لذت ملی دونوں کو مقتل میں　　ادھر حیرت ہے بسمل کو اُدھر سکتہ ہے قاتل کو

## حسرؔت

دو شے کا لطف نہایت دو شے بہت بے لطف　　طلب کے ساتھ قناعت طمع کے ساتھ انکار

دو شے ہوں مانعِ یک شے دو شے نہ ہوں مانع　　بلا کو جود و سخا سیل کو در و دیوار

## محمد عبدالودود واحؔد

یہ دونوں جا ملے اس خاک رہ میں　　ہوا اب فیصلہ دل کا جگر کا

## مضطؔر خیر آبادی

قتل میں تیرے فوائد سوچ رکھے ہیں کئی　　غیر کی تسکین، میری مشق، تیرا امتحان

## میر حسؔن

گئے دیکھتے ہی سب آپس میں مِل　　نظر سے نظر جی سے جی دِل سے دِل

کبھی اطناب عام کے ذکر کے بعد خاص کے ذکر سے پیدا ہوتا ہے اور خاص کو عطف کے ساتھ ذکر کرتے ہیں نہ بطریق بدل یا وصف کے اور اس سے غرض اس کی مزیت کا جتانا ہوتا ہے کیوں کہ باوجود اس

بات کے کہ وہ ماقبل میں داخل ہوتا ہے پھر بھی اس کو علیحدہ ذکر کرتے ہیں تو اس میں اس کی مزیت کی طرف تنبیہ ہوتی ہے گو وہ اس کی جنس سے نکل جاتا ہے اور ایک مغائر چیز سمجھا جاتا ہے اور اس کا تغائر وصفی ذاتی مان لیا جاتا ہے کیوں کہ جب وہ چیز عام کی تمام افراد سے اپنے اچھے یا برے اوصاف کی وجہ سے ممتاز ہوتی ہے تو اس کو ایک علیحدہ شے عام کے مغائر قرار دے لیا جاتا ہے اور یہ فرض کر لیا جاتا ہے کہ وہ عام اس خاص میں شامل نہیں ہے۔ پس خاص کا حکم عام سے معلوم نہیں ہو سکتا ہے۔ اور اس قدر تغائر کی بنا پر اس خاص کا عطف عام پر صحیح ہوتا ہے جیسے:

**مُتی**

گریزاں ہوئے ترک و سالارک ہوئی سرد گرمی بازار ترک

**سوداؔ**

زباں پر اس کی گزرے حرف جس جا گہ شفاعت کا

کرے واں ناز آمرزش پہ ہر اک فاسق و زانی

اسی قبیل سے ہے وہ جو مولوی سید مہدی علی خان آیات بینات میں صحابہؓ کی نسبت لکھا ہے کہ جس طرح اہلِ سنت ان کو تمام اُمت سے مرتبے میں اعلیٰ اور افضل اور ایمان اور اسلام میں سب سے بہتر اور کامل جانتے ہیں اسی طرح شیعہ و خوارج اُن کو سب سے بدتر اور خراب حتیٰ کہ کافر اور مرتد کہتے ہیں۔ سب سے بدتر اور خراب عام ہے کافر اور مرتد اس سے خاص ہیں۔ حتیٰ بھی حرف عطف ہے جو عطف کے ساتھ انتہا کے معنی بھی دیتا ہے اور ترتیب و مہلت کا فائدہ بھی بخشتا ہے مگر اس میں مہلت بہ نسبت پھر کے کم ہے۔ پس حتیٰ بہ حسب معنی کے پس اور پھر میں متوسط ہے۔ اور حتیٰ کا معطوف جز ہوتا ہے معطوف علیہ کا یا جز کی مثل ہوتا ہے حکم سابق میں داخل ہونے میں۔

کبھی اطناب تکرار سے حاصل ہوتا ہے اور یہ تکرار کسی نکتے کے لیے ہوتی ہے۔ اگر نکتے کے لیے نہ ہو تو وہ اطناب نہیں تطویل ہے۔ اور نکتہ عامہ یہ ہے کہ اس سے فائدہ تاکید کا نکلتا ہے مثلاً:

**ذوقؔ**

برائی میں ہماری وہ اگر اپنا بھلا سمجھے برا سمجھے برا سمجھے برا سمجھے برا سمجھے

بُرا سمجھے کی تکرار نے یہاں ڈرانے کی تاکید کا فائدہ بخشا ہے۔ بُرا سمجھے جب کئی بار کہا تو اس بات

کی زجر و تہدید ہو گئی کہ برائی میں اپنا بھلا سمجھنا خطا ہے، ایسا نہ سمجھنا چاہیے۔

**ولہ**

مذکور تری بزم میں کس کا نہیں آتا پر ذکر ہمارا نہیں آتا نہیں آتا

**مومن**

نہ جاؤں گا کبھی جنت میں میں نہ جاؤں گا اگر نہ ہووے گا نقشہ تمھارے گھر کا سا

**ہری شنکر برق**

آئینہ تمھارے روبرو ہے سچ سچ کہو کون خوب رو ہے

**شایان**

چمک کر جدھر تیغ برقی چلی اجل نے پکارا جلی میں جلی

**انشا**

دو چار سُن کے تیرے سخن ہم کڑے کڑے اُٹھتے ہیں کوئی در پہ ترے جب اڑے اڑے

جو رخ خزاں سے آہ جو اناں باغ دہر اوراق منتشر کی طرح جو جھڑے جھڑے

انشا ورائے عرش کا رتبہ ہے اس طرف ہیں اب خیال اور بھی ہم کو بڑے بڑے

**افسانہ**

اے دل سدا اس شمع پر پروانہ ہو اُس نو بہار حُسن کا دیوانہ ہو

اے دل اگر منظور ہے یاں آشنائی عشق کی ہر آشنائے عشق سے بیگانہ ہو

**میر**

دل میں رہ دل میں کہ معمار قضا سے اب تک ایسا مطبوع مکاں کوئی بنایا نہ گیا

**غلام اکبر مسلم**

تو اور آپ کا یہ ثنا خواں نہیں نہیں[242] رہنے دے ریز بلبلِ بستاں نہیں نہیں

چل دے حرم کو چھوڑ کے سب زرق و برق ہند اس بات میں نہ کر دلِ ناداں نہیں نہیں

**انشا**

کیا دخل ترے غم میں رہے تن میں جاں غلط حاشا غلط غلط غلط اے مہرباں غلط

میں اور ترک عشق بھلا کچھ بھی ربط ہے　　اے مہرباں غلط غلط اے قدرداں غلط

## جرأتؔ

امشب کسی کا کل کی حکایات[243] ہے واللہ　　کیا رات ہے کیا رات ہے کیا رات ہے واللہ

عالم ہے جوانی کا جو ابھرا ہوا سینہ　　کیا گات ہے کیا گات ہے کیا گات ہے واللہ

جرأتؔ کی غزل جس نے سنی اس نے کہا واہ　　کیا بات ہے کیا بات ہے کیا بات ہے واللہ

کبھی کثرت مقصود ہوتی ہے جیسے:

## رندؔ

ایک دو ساغر کریں گے نشہ کیا　　خُم کے خُم پیتا رہوں میں ساقیا

## انیسؔ

صحرا صحرا ہیں گوکہ عصیاں میرے　　دریا دریا مگر ہے رحمت تیری

## میرؔ

تظلّم کہ کھینچے الم پر الم　　ترحّم کہ مت کر ستم پر ستم

جو سو سر کی ہو آزماؤں نہ میں　　عبث کھاتے ہو تم قسم پر قسم

کئی بار آنا اِدھر لطف سے　　عطا پر عطا ہے کرم پر کرم

کبھی تکرار سے تعمیم نکلتی ہے جیسے:

## مرزا محمد رضا خان برقؔ

وا جو گلشن میں ترا عقدۂ گیسو ہو جائے　　غنچہ غنچہ گرہِ نافۂ آہو ہو جائے

## سوداؔ

برگ برگِ چمن ایسی ہی صفا رکھتا ہے　　گل کو دیکھے تو نگہ جائے ہے سنبل پہ پھسل

## لمؤلفہ

مانندِ روے یار نہ آیا کوئی نظر　　گُل گُل پہ عندلیب پھری گو چمن چمن

کبھی اطناب ایغال کے ساتھ ہوتا ہے۔ لغت میں ایغال اسے کہتے ہیں کہ دور دور شہروں میں چلا جاتا ہے اور اصطلاح میں خواہ نظم ہو یا نثر اس کو ایسے لفظ پر کسی نکتے کی وجہ سے ختم کریں کہ اصل معنی

بغیر اس کے تمام ہوتے ہوں جیسے:

**میر**

دلی جو ایک شہر تھا عالم میں انتخاب　　رہتے تھے منتخب ہی جہاں روز گار کے

اُس کو فلک نے لوٹ کے ویران کر دیا　　ہم رہنے والے ہیں اُسی اُجڑے دیار کے

چوتھے مصرع کے آخر میں اُجڑے دیار کا لفظ ایسا ہے کہ معنی بغیر اس کے تمام ہو سکتے ہیں کیوں کہ تیسرے مصرع نے اس مطلب کو بخوبی ادا کر دیا ہے مگر یہاں اس کو اس لیے ذکر کیا کہ سامعین کی ہمدردی اس کی طرف بڑھ جائے۔

**مثنی**

مرے ملک سے خصم کو دور کر　　الم سے چھڑا مجھ کو مسرور کر

مسرور کر یہاں مخاطب کو کام پر آمادہ کرنے کی تاکید کا فائدہ بخشتا ہے۔

**حالی**

بجتا ہے فقط چرچ میں اتوار کو گھنٹا　　سنکھ اور اذان گونجتے ہیں روز برابر

یہاں برابر اس بات کی تاکید کا فائدہ بخشتا ہے کہ سنکھ اور اذان کا گونجنا کسی روز ناغہ نہیں ہوتا۔

**سودا**

ہجو کی ہے اُن کی تو نے آج تک　　جوں بھی جن سے مر نہیں سکتی ہے چٹ

**رنگین**

صبح کو صیاد نے اُٹھتے ہی بس　　جال کو پانی میں پھینکا کر ہوس

**کبھی اطناب تذئیل** کے ساتھ ہوتا ہے۔ **تذئیل** لغت میں ایک چیز کو دوسری چیز کا دامن بنانے کے معنی میں ہے اور اصطلاح میں یہ ہے کہ ایک جملے کے بعد دوسرا جملہ بیان کریں اور دوسرے جملے کے معنی قریب قریب پہلے جملے کے معنوں کے ہوں۔ یعنی جو مقصود پہلے جملے سے ہو اسی کا افادہ دوسرا جملہ کرتا ہو۔ اور یہ مراد نہیں کہ جو معنی پہلے جملے کے ہوں وہی بعینہٖ دوسرے جملے کے بھی ہوں ورنہ تکرار ہو جائے گی اور یہ بھی جملے کی تقویت کرتا ہے اور اس دوسرے جملے کے لیے محل اعراب سے نہیں ہوتا۔ اس میں اور **ایغال** میں یہ فرق ہے کہ یہ عام ہے اور **ایغال** خاص ختمِ کلام میں ہوتا ہے اور **تذئیل** ہر جگہ ہوتا ہے اور **ایغال** کے لیے یہ

ضرور نہیں کہ جملہ ہی ہو یا تاکید ہی کے لیے ہو اور تذئیل کے لیے یہ دونوں باتیں ضرور ہیں اور یہ کئی قسم ہے۔

ایک یہ کہ دوسرا جملہ مراد کا فائدہ پہنچانے میں مستقل نہ ہو بلکہ اپنے ماقبل پر موقوف ہو جیسے میر کے اس مصرع میں:

شیوہ یہی سبھوں کا یہی سب کا طور ہے

جو مضمون پہلے جملے کا ہے وہی دوسرے کا ہے مگر دوسرا جملہ یعنی یہی سب کا طور ہے اپنے ماقبل سے تعلق رکھتا ہے کیوں کہ جس شیوے اور طور کا شاعر نے پہلے جملے میں حال بیان کیا ہے اسی کا ذکر دوسرے جملے میں بھی منظور ہے۔ پس دوسرا جملہ فائدہ پہنچانے میں مستقل نہ ہوا اسی قبیل سے ہے۔

## ناسخ

اس سے ہے زندگانی ابداں　　　اس سے ہے نفعِ صحتِ انساں

پہلے جملے میں جس بات کا بیان ہے اسی خاص بات کا بیان دوسرے جملے میں بھی ہے اور رد ہوا ہے۔

## محمد باقر

اُلفت ان کی ہے اصلِ مایۂ سود　　　اُلفت اُن کی ہے اصلِ ہر بہبود

اگرچہ دوسرے جملے کے معنی پہلے جملے کے قریب قریب ہیں اور جو مطلب پہلا جملہ رکھتا ہے وہی دوسرا بھی فائدہ پہنچانے میں۔ دوسرا جملہ پہلے جملے پر موقوف ہے کیوں کہ تنہا اس سے یہ نہیں معلوم ہو سکتا کہ کس کی الفت ہر بہبود کی حاصل ہے۔

دوسری قسم یہ ہے کہ جملۂ ثانی سے حکم کلی مقصود ہو اور ماقبل اپنے سے منفصل ہو بلکہ استقلال میں اُس کا قائم مقام ہو۔ خلخالی نے شرح تلخیص المفتاح میں لکھا ہے کہ اس کی دو قسمیں ہیں:

(الف) جملہ اول و ثانی مواد، الفاظ میں متفق ہوں یعنی جملۂ اول کے معنی کو جس مادے کے ساتھ بیان کیا جائے اسی مادے کے ساتھ جملۂ ثانی کے مضمون کو بھی بیان کریں جیسے:

## مولوی عبدالحکیم

اے خدا تو خالق و رزاق ہے　　　اے خدا تو رازق و خلاق ہے

جو مضمون جملۂ اول یعنی مصرع اول کا ہے وہی جملۂ دوم یعنی مصرع دوم کا ہے اور دونوں جملوں

کے مادے کے الفاظ متحد ہونے میں شریک ہیں اور نسبت میں بھی متفق ہیں کیوں کہ دونوں جملے اسمیہ ہیں۔

(ب) جملۂ ثانی سے صرف جملۂ اول کے مفہوم کی تاکید ہوتی ہو یعنی دونوں جملوں کے مسند الیہ ومسند ایک مادّے میں شریک نہ ہوں جیسے:

**شایاں**

یہی بھیم سے اس کا ہر دم سخن　　　　بنا مجھ کو زوجہ بنا مجھ کو زن

جو مضمون☆ پہلے جملے بنا مجھ کو زوجہ کا ہے وہی مضمون دوسرے جملے بنا مجھ کو زن کا ہے مگر دونوں جملوں کے اطراف مادّے میں شریک نہیں باوجود یہ کہ صورت دونوں جملوں کی ایک ہے کیوں کہ دونوں فعلیہ ہیں اسی قبیل سے امثلۂ ذیل ہیں۔

**بہار دانش**

فلک بے رضا اس کی کب پھر سکے　　　　اجازت اسی کی ہو تب پھر سکے

**ناسخ**

جو رطوبات وخلط فاسد ہیں　　　　جتنے فضلات وخلط فاسد ہیں

**کبھی اطناب تکمیل** کے ساتھ ہوتا ہے اور اس کو **احتراس** بھی کہتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ کلام میں خلافِ مقصود کا شبہہ ہو تو اس کے ساتھ ایسی چیز لائی جائے جو اس شبہہ کو دفع کرتی ہے۔ پس یہ چیز تکمیل کہلاتی ہے اس میں اور تذئیل میں یہ فرق ہے کہ تذئیل میں تین باتوں کی قید ہے۔ ایک جملہ ہونا چاہیے۔ دوسرے کلام کے آخر میں ہو۔ تیسرے نسبت کے شبہہ کو دفع کرے اور تکمیل ان چیزوں میں سے کسی کے ساتھ خصوصیت نہیں رکھتی اور تکمیل کی تین قسمیں ہیں۔

**ایک وسطِ کلام میں ہو جیسے:**

**مثنی**

ہوا ہم پہ بارے خدا مہرباں　　　　کہ بھیجا بہ جاہ وحشم تجھ کو یاں

بہ جاہ وحشم مفعول معہ ہے جو تجھ کو کی کہ مفعول بہ ہے مشارکت ومصاحبت کے لیے آیا ہے چوں کہ بھیجا جانا مذلت کی حالت میں بھی ہوسکتا ہے اور یہ مقصود کے خلاف تھا اس لیے اس وہم کے دفع کرنے کے

☆ متن میں مضموم واضح غلطِ کاتب ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

لیے بہ جاہ و حشم لایا۔

## مثنوی یوسف زلیخا

میں ہوں مصنوع اس صانع کا بے عیب     کہ کہتے ہیں جسے سب شاہد غیب

یہاں یہ وہم ہوتا تھا کہ شاید صانع کا مصنوع عیب دار ہو اس لیے بے عیب کہہ کر اس توہم کو دور کر دیا۔

## نسیم

باتوں پہ فدا ہوا شہنشاہ     لایا بہ صد امتیاز ہمراہ

بہ صد امتیاز مقصود بالتمثیل ہے۔

## ناسخ

جسم حیواں سے ہوتے ہیں تحلیل     سب بہ تدریج پاتے ہیں تبدیل

مقصود بالتمثیل بہ تدریج ہے۔

دوسرے اول کلام میں ہوتی ہے جیسے:

## منشی

ملا دوں گا تجھ کو تہِ خون و خاک     بہ نا مردی آخر تو ہوگا ہلاک

بہ نامردی ضمیر مخاطب کا مفعول معہ ہے یہاں دشمن کو اپنی مردی کے ساتھ ہلاک ہونے کا توہم ہو سکتا تھا اس لیے بہ نامردی کا لفظ لا کر اُس کے اس وہم کو دفع کر دیا۔

## غلام سرور

کشتی جو ہوئی غرق تھی، سالم نکل آئی     ویسی ہی بہ حکمِ شہِ عالم نکل آئی

یہاں یہ توہم ہو سکتا تھا کہ شاید غرق شدہ کشتی ویسی ہی نہ نکلی ہو بلکہ کسی قسم کا تغیر و تبدل اُس میں آ گیا ہو، اس لیے ویسی ہی کا لفظ لا کر اس توہم کو دفع کر دیا اور سالم بھی اسی فائدے کے لیے ہے مگر وسطِ کلام میں واقع ہوا ہے۔

## منشی

نہ پہنچا اُسے کچھ ضرر زینہار     سلامت وہ نکلا پھر انجام کار

تیسرے آخر کلام میں ہوتی ہے جیسے:

مثنی

خدا سے کیا عہد اب استوار[244] کہ تجھ کو رکھوں جاوداں باوقار

پہلے جملے میں استوار اس توہم کے دفع کرنے کے لیے ہے کہ شاید عہد ناپائدار کیا ہو اور دوسرے جملے میں یہ توہم ہوتا تھا کہ شاید بے وقری کے ساتھ رکھنا چاہتا ہو اس لیے باوقار کا لفظ اس وہم کے دفع کرنے کے لیے لایا۔

ولہ

زنانِ شبستانِ گشتاسپ شاہ ہوئیں قید یک سر بہ حالِ تباہ

مقصود بالتمثیل بہ حالِ تباہ ہے۔

تپش

دیا ہاتھ میں ایلچی کے شتاب کہا جا جواب اس کا لا باصواب

مقصود بالتمثیل باصواب ہے۔

نسیم

کافور سی جل اُٹھی سراپا ٹھنڈی ہوئیں تھا جنھیں جلاپا

مقصود بالتمثیل سراپا ہے۔

کبھی اطناب تتمیم کے ساتھ ہوتا ہے اور تتمیم یہ ہے کہ کلام میں ایک فضلہ یعنی مفعول یا حال یا مجرور ایسا لادیں جو خلاف مقصود کا شبہ نہ رکھتا ہو۔ اور اس سے مبالغہ مقصود ہوتا ہے مثلاً کہتے ہیں کہ "میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے اور اپنے کانوں سے سُنا ہے اور اپنے ہاتھ سے لکھا ہے۔" الفاظ اپنی آنکھوں سے اور کانوں سے اور ہاتھ سے تتمیم کے لیے ذکر کیے گئے ہیں اور ان سے دیکھنے اور سننے اور لکھنے میں مبالغہ منظور ہے۔

حالی

ملک روندے گئے ہیں پیروں سے چین کس کو ملا ہے غیروں سے

لفظ پیروں سے تتمیم کے واسطے مذکور ہوا ہے اور ان سب مثالوں میں فضلہ مجرور واقع ہوا ہے۔

سوز

جو جو سنا ہے کان سے دیکھا ہے آنکھ سے چپکا ہی رہیو تو لب اظہار دیکھنا

## دبیر

بے چارگی کا وقت ہے اکبر خدا گواہ        ماں ہیں گی گھر میں باپ پہ یاں نرغۂ سپاہ

لفظ گھر میں تتمیم کے لیے مذکور ہے اور اس سے ماں کے صاحب پردہ وعصمت ہونے میں مبالغہ مقصود ہے۔

## منیر

خدا فرزند با اقبال بخشے میرے آقا کو        کرے فرماں روائی سارے عالم کی حکومت سے

لفظ حکومت سے تتمیم کے لیے اور فرماں روائی میں مبالغہ مقصود ہے۔

## ہوس

ابرِ غمِ عشق دل پہ برسے        ریزاں رہیں اشک چشمِ تر سے

چشم تر تتمیم کے لیے ہے۔

## تپش

سدا یاد میں اُس کی مرغ سحر        موظف ہے ہر شاخ و ہر نخل پر

ہر شاخ و ہر نخل پر تتمیم کے لیے ہے اور یہ مجرد ہے۔

## انشا

یکا یک ایسا ہی عالم ہوا کہ عقل کہے        اکھاڑے پریوں کے گویا اُتر پڑے جھٹ پٹ

جھٹ پٹ حال ہے ناسخ کے شعر کے پہلے مصرع میں زیر پا بھی تتمیم کیلئے ہے۔

## ناسخ

باغ میں روندے بہت پھولوں کے خرمن زیر پا        لا ابھی اپنے شہیدوں کے بھی مدفن زیر پا

اسی قبیل سے ہے آتش کے شعر میں ترازو میں

## آتش

بوسۂ خال کے سودے میں ہوا ہوں یہ زار        تو لیے مجھ کو ترازو میں تو ہو تل بھاری

## فقیر

ہم غیر ہو گئے وہ تمھارے ہوئے ہیں دوست        سرگوشی تم جو کرتے ہو غیروں سے کان میں

کان میں تمیم کے لیے ہے، اس لیے کہ سرگوشی کے خود کسی کے کان میں آہستہ بات کہنے کے معنی میں۔

کبھی اطناب اعتراض کے ساتھ کرتے ہیں اور اعتراض یہ ہے کہ کلام کے درمیان میں یا ایسے دو کلاموں میں جو معنوی طور پر باہم اتصال رکھتے ہوں مثلاً دوسرا جملہ پہلے جملے کا بیان یا تاکید یا معطوف ہو ایک جملہ سے زیادہ لاویں جس کو اعراب سے محل نہ ہو اور نہ پہلے جملے سے خلافِ مقصود کا شبہ دفع کرنے کے لیے ہو۔ اور کلام سے مراد فقط مسند الیہ و مسند کا مجموعہ نہیں بلکہ تمام وہ چیزیں بھی مراد ہیں جو مسند الیہ و مسند سے تعلق رکھتی ہوں جیسے فضلات اور توابع اور یہ جملہ معترضہ کئی طرح کے فائدے کے لیے ہوتا ہے۔

(1) تنزیہ کا فائدہ بخشا ہے جیسے:

منیر

یہ بات تو ہے مسلّم دلیل کیا لاؤں — کہ مدح آپ کی ہے از قبیلِ استجاب

مرا گواہ ہے حق لا الہ الا اللہ — نہیں ہے کوئی طمع مجھ کو غیرِ کسب ثواب

لا الہ الا اللہ یہاں تنزیہ کے لیے واقع ہے۔

(2) تعجب کے لیے آتا ہے۔

گویا

بہ وقتِ ذبح منہ کو پھیر کر تکبیر کہتا ہے — عدو قاتل ہے کیا اللہ اکبر اپنے بسمل کا

ولہ

جسے یہ ذبح کرتے ہیں نہیں پھر دیکھتے اس کو — یہ بُت اللہ اکبر کس قدر بیداد کرتے ہیں

اللہ اکبر تعجب کے وقت یا عظمت کے مقام پر بولتے ہیں اور یہاں مقام تعجب کا ہے۔

(3) دعا کے واسطے آتا ہے جیسے:

شیخ نبی بخش حقیر

عین نورِ نظرِ گبر و مسلماں ہو تم — چشمِ بددور بتو قدرتِ یزداں ہو تم

تم عین نورِ نظرِ گبر و مسلماں ہو معطوف علیہ ہے اور تم قدرتِ یزداں ہو معطوف اور چشمِ بد دور، ان میں جملہ معترضہ ہے دعا کے لیے جو مسند اور مسند الیہ کے درمیان واقع ہوا ہے۔

نہیں معلوم اک مدّت سے قاصد حال کچھ واں کا  مزاج اچھا تو ہے یا دش بخیر اس آفتِ جاں کا

یا دش بخیر جملۂ معترضہ دعا کے لیے ہے۔

میرؔ

داغ ہے تاباں علیہ الرحمہ کا چھاتی پہ میرؔ  ہو نجات اُس کو بچارہ ہم سے بھی تھا آشنا

علیہ الرحمہ جملۂ معترضہ ہے دعا کے لیے۔

ناسخؔ

ناسخؔ ہے میرؔ سلمہ اللہ کی زمین  اک معنیٔ شگفتہ کو باندھا ہزار رنگ

(4) تعظیم کے لیے آتا ہے جیسے مذاہب الاسلام کے اشعار:

محمدؐ کہ الفت سے جن پر مدام  خدا بھیجتا ہے درود و سلام

کوئی ان سے رتبے میں بڑھ کر نہیں  خدائی میں ایسا پیمبرؐ نہیں

محمدؐ کے بعد درود و سلام تک جملہ معترضہ تعظیم کے لیے واقع ہوا ہے۔

(5) مدح و تحسین یا مذمت و نفریں کے لیے جیسے:

منیرؔ

نوابِ دولہ زینتِ ایوانِ سروری  ہے جس کے التفات سے نشو و نمائے عید

معروفِ جشنِ عیش ہے وہ آسماں شکوہ  ہوتا ہے گرد پھر کے تصدق ہمائے عید

دوسرا مصرع جملۂ معترضہ ہے تعریف کے لیے:

ولہ

حضرتِ کلب علی خاں خسروِ خورشیدِ جاں  فرش پا انداز ہے جن کا ردائے صبحِ عید

جلوہ فرما جشن میں ہے آج وہ کیواں جناب  کیوں نہ بزمِ پاک میں آنکھیں بچھائے صبحِ عید

دوسرا مصرع جملۂ معترضہ مدح کے لیے ہے کیوں کہ پہلا مصرع مبتدا ہے اور تیسرا مصرع اس کی خبر ہے۔

## میر تقی (میرؔ)

دلّی جو ایک شہر تھا عالم میں انتخاب    رہتے تھے منتخب ہی جہاں روزگار کے
اُس کو فلک نے لوٹ کے ویران کردیا    ہم رہنے والے ہیں اُسی اجڑے دیار کے

دلّی کے بعد دوسرے مصرع کے آخر تک جملۂ معترضہ ہے مدح وصفت کے لیے۔

## امیرؔ مینائی

نعتِ مولا میں کہے شعر نئے تو نے امیرؔ    واہ کیا صل علیٰ حُسنِ طبیعت پایا

صل علیٰ تعریف کے لیے ہے۔

## ولہ

کیا یہ بہکاتا ہے مستوں کو، تجھے ہوش بھی ہے    جو عطا پاش ہے واعظ، وہ خطا پوش بھی ہے!

تجھے ہوش بھی ہے کا جملہ مذمت کے لیے ہے۔

(6) مخاطب کو تنبیہ کے لیے یعنی غفلت و بے پروائی پر آگاہ کرنے کے واسطے ہوتا ہے۔

## غالبؔ

ڈر نالہ ہائے زار سے میرے خدا کو مان    آخر نوائے مرغ گرفتار بھی نہیں

خدا کو مان جملۂ معترضہ تنبیہ کے لیے ہے کیوں کہ یہاں مخاطب محبوب ہے اسے تہدید نہیں کی جاتی۔

(7) تہدید کے لیے جیسے:

## مومنؔ

ہم نکالیں گے سن اے موجِ ہوا بل تیرا    اُس کی زلفوں کے اگر بال پریشاں ہوں گے

مقصود بالتمثیل سُن ہے۔

## امیرؔ

خواب میں آکے وہ بولے مرے ارمانوں سے    بے خبر کو نہ، خبر دار، خبر ہونے دو

خبردار تہدید کے لیے ہے۔

(8) تقویت اور تشدید کلام کے لیے ہوتا ہے جیسے۔

حالیؔ

اب دعا یہ ہے اے شفیعِ اُمم　　بس کہ بیتاب ہے دلِ رنجور
جا لگے تیرے در پہ کشتیِ عمر　　جب کروں بحرِ زندگی سے عبور

اے شفیعِ اُمم منادیٰ ہے اور دوسرا شعر جواب ندا۔ ان میں مصرعِ دوم جملۂ معترضہ ہے تقویتِ کلام کے لیے۔

(5) اظہار حسرت وافسوس کیلئے جیسے۔

ذوقؔ

عدو آیا ہے بن کر نامہ بر لکھا نصیبوں کا　　کریں گے لے کے کیا خط مدعی سے مدعا سمجھے

مقصود بالتمثیل لکھا نصیبوں کا ہے۔

# حواشی

1۔ نسخۂ رچرڈ جانسن میں مجھے نہیں تجھے ہے (کیفیتِ چشم اُس کی تجھے یاد ہے سودا)

2۔ صنائع و بدائع کو تانیث کے صیغے میں پائی جاتی اور ہوتی لکھا تھا۔ شاید کاتب سے یاء مجہول اور یاء معروف کے خلط ہوا۔ تذکیر کے صیغے میں پائے جاتے اور ہوتے متن میں بنا دیا گیا ہے۔

3۔ حس کی تانیث مسلّم ہے۔ لیکن چوں کہ سہوِ کاتب کا امکان نہیں ہے اس لیے عبارت جوں کی توں رہنے دی گئی ہے۔

4۔ کوئی میں واو صرف مکتوبی ہے، واو معدولہ کی طرح۔ وزن اس لفظ کا سببِ خفیف کا ہے۔ کاف پر پیش اور یاء معروف ساکن۔

5۔ یہ مص کے ذاتی اعتقادات، عروض سے غیر متعلق ہیں۔ ایک فرقے کے عقاید کو دوسرے فرقے کے عقائد کی کسوٹی پر رکھا گیا ہے۔ موضوع، علم سے مذہب کی طرف مڑ گیا ہے اس لیے ان سطور کو نظر انداز کر دیں۔ یہ مذہبی بحث ہے، علمی نہیں، اور موضوع سے غیر متعلق۔

6۔ ہوسؔ کے شعر کا دوسرا مصرع ہزج مسدس خرب مقبوض محذوف کے مانوس وزن: مفعول مفاعلن فعولن پر ہے: لیلیٰ نے تجھے طلب کیا ہے۔ لیکن مصرع اولیٰ ہزج مثمن اخرم مقبوض ابتر محذوف مفعولن مفاعلن مفاعلن فع میں ہے۔ از روے عروض اس کی اجازت نہیں ہے۔ مصنف کو اس کی نشان دہی کرنا چاہیے تھی!

7۔ یہ دو ایک سطریں حذف بھی کی جاسکتی تھیں، کیوں کہ علمی اعتبار سے یہ ہو وہ نہیں ہیں۔ نظیرؔ اکبرآبادی نے کنھیا پر اور گرونا نک پر نظمیں لکھیں۔ علامہ اقبال نے رام کو امامِ ہند کہا، گرونا نک کو موحد کی حیثیت سے نظم میں احترام پیش کیا۔ اسرارِ خودی کے دیباچے میں کرشن کو خراجِ عقیدت پیش کیا۔ سید زادے والی نظم میں ''اک مولوی صاحب کی سناتا ہوں کہانی'' میں اپنے بارے میں کہا'' کہتے ہیں کہ کافر نہیں ہندو کو سمجھتا'' اردو شاعری میں مثالوں کی کمی نہیں۔ یہ سب ب ف کے مص کے علم میں تھیں۔ اس مقام پر انھوں نے صرف مول چند منشی اور دیا شنکر کی گرفت کی، اقبالؔ، نظیرؔ اور دوسرے اپنے ہم مذہب شعرا کے بارے میں خاموش کیوں رہے؟ کیا وہ خدا کو رب العالمین اور رسول کو رحمت العالمین کے بجاے رب المسلمین اور رحمت المسلمین سمجھتے تھے۔ اردو ہمیشہ عصبیت کی مخالف رہی ہے، اور اردو کی ایک علمی اور ادبی کتاب میں ایسی عبارتیں اردو کے کردار کے خلاف ہیں۔ رابندر جین مشہور موسیقار ہیں، اور فلموں میں انھوں نے گانوں کی دھنیں بنائی ہیں، اپنے لکھے ہوئے گانوں کی بھی۔ وہ سورداس کی طرح نابینا ہیں۔ انھوں نے ایک نعت بھی کہی ہے۔ ایک شعر یہ ہے:

آپؐ کے چاہنے والوں میں، ضروری تو نہیں
صرف شامل ہوں مسلمان رسولؐ اکرم

8۔ جنھوں نے اقبالؔ کا جاوید نامہ پڑھا ہے، انھیں علم ہے کہ وہ ہندو اکابرین اور مذہبی پیشواؤں کو کہاں کہاں لے گئے ہیں۔ نیتوں سے جو بحث کی گئی ہے، وہ غیر علمی ہے، اور مذموم ہے اس لیے نظر انداز کرنے کے لائق ہے۔ عروض اور بلاغت کی کتاب میں یہ موضوع ناخواندہ مہمان ہے۔

9۔ یہ محاکات کا شعر بھی ہوسکتا ہے، بلکہ وہی رُخ بہتر ہے۔ برسات نہ ہونے سے دریا خشک ہوجاتے ہیں، اور چند پتلی نالیاں چٹیل زمین پر ہوتی ہیں۔ یہ نالیاں آنسوؤں کی دھار سے مشابہت رکھتی ہیں، اس لیے سسکنا تشبیہ کے طور پر ہے۔ اور جنگل کے درختوں کی پتیاں مرجھا گئی تھیں، بے رنگ ہوگئی تھیں، برکھا کی راہ

دیکھ رہی تھیں۔

10۔ اردے یائے مجہول سے سال شمسی کا دوسرا مہینہ ہندی کا جیٹھ مہینہ اس سے مطابقت رکھتا ہے اور یہ مخفف ہے اردے بہشت کا جو مرکب ہے ارد بہ معنی نظیر اور بہشت بمعنی جنت سے وجہ تسمیہ یہ ہے کہ ایران وتوران میں اس موسم میں بہار کی کثرت ہوتی ہے پھول کھلتے ہیں درختوں میں نئے پتے آتے ہیں۔ کسرۂ اضافت کے کھینچنے سے یائے تحتانی پیدا ہوئی اور برہمن سال شمسی کا گیارھواں مہینہ ہے اور ہندی کے مہینے پھاگن کے ساتھ تھوڑے سے تفاوت کے ساتھ مطابقت رکھتا ہے اردے بروزن مے سال شمسی کا دسواں مہینہ ہے یہ مہینہ ہندی کے مہینے ماگھ یا ماہ سے مطابقت رکھتا ہے 12 از تسہیل اللغات مؤلفہ نجم الغنی خان مصنف ایں کتاب۔

11۔ شعر اور شاعری کے علمی پہلوؤں اور نکات پر مص کے ذاتی مذہبی اعتقادات حاوی ہیں۔ فارسی شاعری کی طرح اردو شاعری بھی آزادیٔ فکر اور انسانی قدروں کی حمایت میں پیش پیش رہی ہے۔ غالبؔ نے تو صرف یہ کہا تھا ''پر اتنا جانتے ہیں کل وہ جاتا تھا کہ ہم نکلے'' لیکن واعظ اگر مے کے جواز میں دلیل لے آتا تو شاعر مشرق پینا بھی چھوڑ دیتے۔ شعر اور شاعری کی ماہیت کے بارے میں میرؔ، سوداؔ، دردؔ، حالیؔ اور اقبالؔ کے کلام سے جو اخذ ہوتا ہے، وہ وعظ اور احکامات سے اخذ نہیں ہوتا۔ پھر بھی مص کا نظریہ سمجھنا چاہیے، اور اس سے جو کچھ اخذ ہو سکے، کرنا چاہیے۔

12۔ نسخہ رچرڈ جانسن میں یک

13۔ کلیاتِ سوداؔ میں داغی ہے۔ ب ف میں داغی۔

14۔ ب ف میں مولوی سادہ ہے۔ کلیاتِ سوداؔ (جلد اول) ترقی اردو بیورو (1985) میں، ''ہجوِ مولوی ساجد خارجی میں مولوی سعدیؔ ہے۔ یہ دونوں بہ قرائن قوی، درست نہیں، کیوں کہ مطلع ہے:

سُنا ہے میں نے، کسی نے بہ مدّعائے فسادہ کہا یہ مولوی ساجد سے جا کے شاہ آباد۔ اور اس ہجو یہ قصیدہ کا اختتام اس شعر پر ہوتا ہے:

مکن تو لعن بہ شمر و یزید و ابنِ زیاد ۔۔۔۔ بگو بہ مولوی ساجد مدام لعنت باد

ان اندرونی شہادتوں کی بنا پر متن میں ساجد ہی درست قرأت ہے، سادہ/سعدی کے بجائے۔

15۔ لفظ غیور میں یے پر تشدید نہیں ہے، لیکن یہاں یے پر تشدید کے ساتھ مفعول (مجبور) وزن پر نظم ہوا ہے، اور ایسا شعر ب ف میں مثال کے طور پر پیش کیا گیا ہے، صحیح تلفظ کی نشاندہی کے بغیر۔ غیور اور ظہور کا ایک وزن ہے۔

16۔ نسیم (ٹھنڈی ہوا) اور بادِ سحر ساتھ ساتھ، نسیم کو حشو کے زمرے میں ڈال دیتے ہیں۔ پھر نور ابعد کے شعر میں بھی نسیم ہے۔ اسی طرح سبزہ زار تیسری اور پانچویں بیتوں کے پہلے مصرعوں کا قافیہ ہے۔

17۔ براق، با کے ضمہ سے متن میں ہے۔ بُراق وہ ہے جس پر سرورِ کائنات شب معراج فلک پر گئے تھے۔ یہاں اس کا کوئی قرینہ نہیں ہے۔ با کے فتحہ راءِ مشدد سے۔ برّاق صاف، شفاف اور چمکیلے، روشن کے معنی میں استعمال ہے، اور یہاں اسی کا محل ہے۔ متن میں درستی کر دی گئی ہے۔

18۔ اس بیان/تجزیہ کو تسلیم کرنے میں تردّد ہے۔ پہلا اسمِ اشارہ تعظیم کے لیے اور دوسرا تحقیر کے لیے ہے۔ دونوں تحقیر کے لیے ہیں، اس لیے کہ رفتار کی تحقیر کی گئی ہے، اور رفتار تن و توش سے استعجاب کے رشتے سے جڑی ہوئی ہے۔

19۔ اس بیان کو تسلیم کرنے میں تردّد ہے۔ غالبؔ کے سیاق میں نواب یوسف علی خاں ناظمؔ اور نواب کلب علی خاں، اور داغؔ کے سیاق میں نواب سے مراد نواب کلب علی خاں ہی لیں گے، وہ جو شاعری سے شغف رکھتے ہیں۔ اور نواب یوسف علی خاں ناظم، اور نواب کلب علی خاں اور غالبؔ کے تعلقات سے واقف ہیں۔

20۔ مصرع لکھنے میں تقدیم و تاخیر کی گئی ہے۔

21۔ تجزیہ سے اتفاق کرنے میں تردّد ہے، کیوں کہ عرقِ انفعال کے قطروں کو شانِ کریمی نے موتی سمجھ کر چُنا تو اس سے موصول کی تحقیر کا نہیں، تعظیم کا پہلو نکلتا ہے۔

22۔ مثالیں زبان و بیان کے اعتبار سے درست اور چست نہ ہوں تو بات نہیں بنتی۔ بھولے جو تجھے متقاضی اس کا ہے کہ "تو بھی اس کو یاد نہ کرنا، لیکن، مصرع میں ہے اس کو بھی تو یاد نہ کرنا، حالاں کہ صاف مصرع ہو سکتا تھا:

بھولے جو تجھے، تو بھی اُسے یاد نہ کرنا

23۔ شعر کے جو مفاہیم بتائے گئے ہیں، اور جو توجیہہ کی گئی ہے، اُسے قبول کرنا مشکل ہے۔ خوشہ چیں، وہ بھی ہوتے ہیں جن کے بارے میں میر انیسؔ کا ضرب المثل شعر ہے:

لگا رہا ہوں مضامینِ نو کے پھر انبار خبر کرو مرے خرمن کے خوشہ چینوں کو

خرمن اور خوشہ چینوں، دونوں کی کلیدی حیثیت ہے، اور یہی مصحفیؔ کے شعر میں دونوں لفظوں کی ہے، اور معنی بھی ایک سے ہیں۔ مصحفیؔ اپنے اشعار، تنگیِ معاش کی وجہ سے بیچ دیتے تھے، اور اُن کے اچھے شعروں سے دوسروں کے خرمن بھر گئے، اور کچھ نے تو اُن کے شاگرد ہونے پر فخر کرنا تو دور، اعتراف بھی نہیں کیا۔

24۔ ظفرؔ کے شعر میں حُبّ، کسرۂ اضافت کے ساتھ ہے، اس لیے آلِ نبیؐ اور صحابہؓ، دونوں مضاف الیہ ہیں۔ ان دونوں کے درمیان عطف اور نہیں ہوگا، اشباع کے ساتھ ہوگا۔ ب ف میں اور لکھا ہے۔ سہوِ کاتب ہوگا۔ درست کر دیا گیا ہے۔

25و26۔ مص ب ف سے تسامح ہوا ہے۔ انھوں نے دین، دال کے کسرے سے پڑھا ہے اور وہی معنی لیے ہیں، اور شعر کی قرأت بھی اسی کے مطابق رکھی ہے۔ دین بہ معنی مذہب دال کے کسرے سے نہیں ہے، ورنہ ندامتِ دنیا کے ساتھ دین یعنی مذہب کی بھی مذمت ہوتی ہے۔ شعر میں دنیا و دین نہیں، دنیا ے دین ہونا چاہیے (اور ایسا ہی ہوگا)۔ دین، دال کے فتحہ سے قرض اور مستعار کے معنوں میں ہے۔ "دنیا و دین بُری چیزیں ہیں" کے بجاے "دنیاے دین بری چیز" لکھنا تھا۔ جمع کے صیغے میں دنیا و دین اور ان کی مذمت مص ب ف کے کٹر مذہبی نظریے سے بھی میل نہیں کھاتی۔

27۔ دیوانِ غالبؔ میں دوسرا مصرع ہے "ساغرِ جم سے مرا جامِ سفال اچھا ہے" یادگارِ غالب میں حالی نے "جامِ جم سے ....الخ ہی اس شعر میں لکھا ہے، ظاہر ہے انھوں نے غالبؔ سے شعر اسی طرح سنا ہوگا۔ ب ف میں شعر غالبؔ کے دیوان کے بجاے یادگارِ غالب سے نقل ہوا ہے۔

28۔ پہلے مصرع میں مرے متن میں ہے۔ واضح ہے کہ غلطِ کاتب ہے، اس لیے متن درست کر دیا گیا ہے۔

29۔ قافیوں میں حروف زاید الف، نون، یا الگ کر دیں، تو بیج اور اُٹھ باقی رہتے ہیں، جو قافیے نہیں ہیں۔

30۔ کلیاتِ ذوق میں مطلع کی قرأت میں دو لفظ مختلف ہیں۔ پہلے مصرع میں یہ کے بجائے یوں ہے، اور دوسرے مصرع میں مرلے کے بجائے مریے ہے۔ یہ غلطِ کاتب نہیں ہو سکتا، اور مصرع موزوں ہے اس لیے متن درست نہیں کیا گیا۔ نشان دہی اس حاشیے میں کر دی۔

31۔ دوسرے مصرع میں ردیف سے کے بجائے ہے لکھی گئی ہے۔ غلط کاتب عیاں ہے، اس لیے متن درست کر دیا گیا ہے۔

32۔ بوجہ خوف کے گھر یاد آنے کے کوئی قرائن نہیں ہیں۔ پہلے غالبؔ نے شعر یوں کہا تھا:

کوئی ویرانی سی ویرانی ہے          دیکھا صحرا کو تو گھر یاد آیا

پھر انھوں نے دوسرا مصرع یاسمنؔ (نام چنبیلی، انشا کی کنیز) کا مصرع ''دشت کو دیکھ کے گھر یاد آیا'' اپنا لیا۔ یاسمنؔ کا شعر یہ ہے:

یاد آیا مجھے گھر دیکھ کے دشت          دشت کو دیکھ کے گھر یاد آیا

موضوع ہے کہ گھر زیادہ ویران ہے کہ صحرا؟ خوف کے معنی دونوں میں سے کسی شعر سے اخذ نہیں ہوتے۔

33۔ شعر گنجلک ہے، اور دونوں مصرعے الگ الگ، اور مل کر۔ دونوں طرح معنی نہیں کھولتے۔ اس پر مستزاد کہ مختصر تجزیہ/تشریح میں بادے اور گلفام کی قید کا ذکر ہے، حالاں کہ بادہ/ بادے کا لفظ شعر میں استعمال نہیں ہوا ہے۔ شاید زیادہ کو بادہ پڑھ لیا گیا ہے۔ مری دشنام بھی شعر کے دوسرے الفاظ کی نشست کی طرح معما ہے۔

34۔ مثال میں کوئی ایک شعر چھوٹ گیا ہے، یا کئی شعر نقل ہونے سے رہ گئے ہیں کہ جن میں کسان مسمّٰی بہ عباس کا ذکر ہوگا، اور شیطانِ لعین اور ابلیس کے بارے میں کچھ کہا گیا ہوگا۔ منابع تک رسائی ممکن نہ ہو سکی، اس لیے یہ اشعار بھی تلاش نہ کیے جا سکے۔

35۔ دوسرے مصرع میں کوئی فع وزن پر ہے۔ گی یائے تحتانی کے سکون سے پڑھا جائے گا۔ رمل مثمن محذوف آہنگ ہے۔

36۔ دلالت سے پہلے پر لکھنے سے رہ گیا تھا۔ واضح غلطِ کاتب ہے، اس لیے متن میں بڑھا دیا گیا ہے۔ ''پہلوان سب تمام'' پر دوسرا مصرع ختم ہوتا ہے۔ تمام حشو ہے، کہ وزنِ بیت پوار کرنے کے علاوہ اس کا کوئی مصرف نہیں۔ تاویل مطمئن کرنے والی نہیں ہے، کہ خامی کو خوبی میں بدلنے کے لیے ہے۔

37۔ کذا

38۔ ب ف میں سوداؔ کے مطلع کا پہلا مصرع یہ لکھا ہے، جو مطلع کو اختلاف ردیف کی وجہ سے شعر بنا دیتا ہے۔

گر کیجیے انصاف تو کیں زور وفائیں

کلیات سوداؔ میں اس مصرع کی قرأت مختلف ہے، متن میں کلیات کا مصرع رکھ دیا گیا ہے۔ دوسرے مصرع کا قافیہ بالکھا تھا، یہ بھی یا کر دیا گیا ہے۔

39۔ دیوانِ حالی (نامی پریس کانپور 1893ء کے عکسی ایڈیشن میں یہ شعر نہیں ملا۔ دوسرا مصرع وزن میں مستقیم نہیں تھا، آج سے ماقبل ہے ہٹا دینے سے آہنگ میں آ گیا۔

40۔ ب ف میں نہ صرف اعراب بالحروف نہیں ہیں، بلکہ تری اور مری کو تیری اور میری وغیرہ نہیں لکھا گیا ہے، دوسرے مصرع میں قسمت کے ماقبل تری ہونا چاہیے، تیری کے بجائے، غلطِ کاتب ہے، درست کر دیا گیا ہے۔

41۔ مقام کھوے کا ہے (اُس زمانے کی زبان کے مطابق) کہیے مقطع میں ہے۔ رہنے دیا گیا ہے۔

42۔ ب ف میں مصرع ہے ''جب میکدہ چھٹا تو پھر اب کس جگہ کی بند'' اس قرأت کی نشاندہی کسی اور ماخذ میں نہیں ہے۔ یہ غزل غالب کے مطبوعہ دیوان کے دوسرے ایڈیشن (1845ء) کے آخر کی ہے۔ اور اُس میں ہے ''تو رہی کیا جگہ کی قید''۔ متن میں مصرع غالبؔ کا اس لیے لکھ دیا گیا ہے، کہ اگر ب ف میں جو مصرع ہے، غالب کے کسی دیوان میں رہا ہوتا، تو قرأت برقرار رکھی جاتی۔ اس ایڈیشن میں متن میں درج مصرع کے الفاظ کی نشاندہی کر دی گئی ہے۔

43۔ میر حسن کی بیت کا پہلا مصرع بقدر یک سبب خفیف چھوٹا تھا۔ مصرع یہ لکھا تھا:

''رہ حمد میں تیری رب عز و جل      تجھے سجدہ کرتا چلوں سر کے بل۔'' سر کے بل حشو ہے اور حشو قبیح کیوں کہ سجدہ سر ہی سے کیا جاتا ہے۔ اور جو معنی بیان کیے گئے ہیں وہ شعر کے الفاظ میں نہیں۔

44۔ مؤلف کے شعر کے دوسرے مصرع میں ماضی ضمیر سے وزن پورا ہو جاتا ہے۔ ال دیعنی اَص زیادہ ہے، اور مصرع موزوں نہیں ہے۔ تجھی سے (فعولن) کرے عر (فعولن) ض مانی (فعولن) ضمیر (فعول)۔

45۔ نسخۂ رچرڈ جانسن میں یہ بیت عماد الملک کی مدح کے قصیدے میں ہے۔ تین مطلعوں کا یہ قصیدہ ہے۔ دوسرے مطلع میں یہ شعر ہے۔ اور ب ف میں آ ے کی جگہ آیا ہے۔ غلطِ کاتب کا امکان ہے۔ قرأت نسخۂ جانسن کے مطابق کر دی گئی ہے۔

46۔ ب ف میں مطلع کا صرف پہلا مصرع تھا۔ وادین میں دوسرا مصرع کلیات سے نقل کر دیا گیا ہے۔

47۔ رند کا بھی ایک ہی مصرع درج کیا گیا ہے۔ اردو غزل میں اکائی مصرع نہیں، بیت ہے۔

48۔ لفظ احسنت، نون کے فتحہ سے فاعلن وزن پر ہے۔ لیکن یہاں نون ساکن کے ساتھ ہے۔ انیس سے یہ سہو نہیں ہو سکتا تھا۔ کسی مرحلے پر ناقل یا کاتب سے سہو ہوا ہے۔

49۔ سوداؔ کے یہ شعر کسی غیر معتبر ماخذ سے نقل ہوئے ہیں۔ لفظ فتوت پہلے اور تیسرے شعر میں نادرست تلفظ کے ساتھ قافیہ کیا گیا ہے۔ یہ لفظ ہے فُتُوت۔ شہوت کا قافیہ ہو سکتا ہے، قوت اور مروّت کا قافیہ نہیں ہو سکتا۔ یہ غلطی سوداؔ سے نہیں ہو سکتی تھی، اس لیے کلیاتِ سوداؔ سے متن ملایا۔ پہلی مثنوی، جو ساقی نامہ ہے، اس میں یہ تیسری بیت ہے ہی نہیں۔ پہلی اور دوسری بیتیں یوں ہیں:

علی ہی دیں گے ارکانوں کی قوت      علی ہی زورِ بازوے نبوت
علی برحق نمود بے نموں ہے      علی کے آگے دو جگ سرنگوں ہے

یہ دونوں بیتیں الحاقی الفاظ سے مسخ ہوئی ہیں، اور بیت کے الحاقی ہونے کا شبہ قوی ہے۔

50۔ سید علی میں لفظ سید قید کے وزن پر ہے اغلب کہ صاد سے صید ہوگا12۔ (نجم الغنی نجمی)

51۔ روسیاہ یہاں ذو معنی ہے۔ ایہام ایک طرح سے غالب میں رچا بسا تھا۔ یہاں جو ظاہرا معنی ہیں، وہ مص ب ف نے بتا دیے، لیکن زیریں، اور اصل معنوں کا تعلق اس سے ہے کہ غالب گورے چٹے مغل بچے تھے، اور ذوق کالے تھے۔ روسیاہ کا اشارہ ذوق کی طرف ہے۔ معذرت کے اس قطعے میں، جس کا یہ شعر ہے، زیادہ تر شعر ذو معنی ہیں۔

52۔ ایسا وزنِ شعر کی وجہ سے نہیں ہوا۔ روزمرہ ہی ایسا ہے ''جناب پردیسی ہوں۔ بے سہارا ہوں۔ بہت غریب ہوں، بے آسرا ہوں وغیرہ وغیرہ۔''

53۔ غالب بیان میں ایسے بھی عاجز نہیں تھے۔ کہہ سکتے تھے: ''مٹ گئیں جب، ملتیں اجزاے ایماں ہو گئیں'' وزن و آہنگ موانع میں سے نہ تھے، اور غالب وہ کہہ سکتے تھے، جو رعایت وزن کی وجہ سے نہ کہہ سکنے کی مجبوری بتائی گئی ہے۔ وہ ملتیں جو مٹ گئیں، ایمان کا جزو ہو گئیں، مضمون بھی ہے اور موضوع بھی، اور اس میں فلسفہ اور تصوّف کے نکات بھی ہیں۔

54۔ قرائن یہ ہیں کہ سامع دریافت نہیں کر رہے ہیں، بلکہ متکلم حالات سے آگاہ کر رہے ہیں، اہل بیت اور حلیفوں کو، جو جانتے ہیں کہ دشمن کون ہے۔

55۔ قافیہ سراب کے بجاے ب ف میں شراب چھپا ہے۔ غلطِ کاتب واضح ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

56۔ رند کے شعر کا پہلا مصرع ب ف میں ہے ''آستاں نے کا ترے ناصیہ سا ہے فغفور'' مصرع آہنگ میں مستقیم ہے۔ ''ناصیہ سا'' کے معنی ناچیز، بے چارہ ہیں، لیکن ''آستانے کا ترے'' کے ساتھ اس کا ربط پیدا نہیں ہوتا۔ معنی کے اعتبار سے اغلب ہے کہ فرسا کا فرنقل ہونے سے رہ گیا، اور موزوں طبع کاتب نے سا کے بعد ہے بڑھا دیا کہ وزن پورا ہو جاے۔ دیوانِ رند فراہم نہ ہو سکا، اس لیے متن برقرار رکھا گیا ہے۔ مناسب مصرع ہے:

آستانے کا ترے ناصیہ فرسا فغفور

57۔ یہ بیت میرؔ سے منسوب ہے، جب کہ کسی کاوش کے بغیر بیت یوں ممکن تھی:

کتے کا بچہ تھا اک درویش پاس　　بود و باش اس کی تھی مجھ دل ریش پاس

ماخذ فراہم نہیں، اس لیے قرأت ملائی نہیں جا سکی۔ دوسرے مصرع میں بود و باش کی جگہ پاش ہے جو واضح طور سے غلطِ کاتب ہے۔ باش کر دیا گیا ہے۔

58۔ جن لغات تک رسائی ہو سکی، ان میں سرّاق لفظ نہیں ملا۔ اگر چہ قیاس میں تردد ناگواری اور عجز کے ساتھ ہے، اور یہ روا نہیں سمجھتا، پھر بھی مجبوراً ایسا کر رہا ہوں۔ انشا ماہرِ السنہ تھے، اور مثرک کے بھی قائل تھے۔ گمان ہے سرقت یا سرقہ سے سارق ہی نہیں، سرّاق بھی ہو۔ ''چپکے سے'' خیال اس طرف گیا۔ قارئین کرام خود تحقیق کر لیں، اور اس حقیر فقیر کی معذوری سے درگزر کریں۔

59۔ پہلے مصرع کا آخری لفظ پڑھا نہیں جاتا۔ دیوانِ حالی میں یہ نظم نہیں۔

60۔ مندر، دال کے کسرہ سے ہے، لیکن یہاں دل کے فتحہ سے نظم ہوا ہے۔

61۔ ذوقؔ کا مقطع بیت دوم ہے۔ اسے بیت اول بتایا گیا ہے۔ بیت اول اور بیت دوم میں خلط مبحث ہو گیا ہے۔ یہ تسامح ہے، یا ہو سکتا ہے ابیات کے لکھنے میں کاتب سے سہو ہوا ہو کہ دوسری بیت پہلے کتابت کر دی۔

62۔ مص ب ف کی رائے سے اتفاق کرنا مشکل ہے۔ ایسی ہزار ہا مثال مرثیوں میں ملے گی۔ صرف مرثیوں میں نہیں آج کے فکشن اور ڈراموں کے مطالعوں میں بھی۔ مثنویوں میں بھی ایسے مقامات ہیں۔

63۔ مثالوں میں ایسے اشعار بڑی تعداد میں ہیں، جو بے عیب نہیں۔ پہلے مصرع میں ''عشق میں'' حشو واضح ہے کیوں کہ دل و جاں سے فدا ہونا پہلے ہی کیا گیا ہے۔ دوسرے مصرع میں شترگربہ ہے۔ ہم کے فوراً بعد مرے ہے۔

64۔ پہلا مصرع مجھ سے شروع ہوتا اور دوسرے مصرع میں ہمارے ہے۔ شترگربہ واضح ہے، اور قبیح بھی۔

65۔ میر کا بھی ایسا شعر مثال میں رکھا ہے، جس میں تمھاری پہلے مصرع میں ہے اور تو دوسرے مصرع میں۔

66۔ فوراً بعد سوز کا شعر ہے اور اس میں بھی شترگربہ ہے۔ پہلے مصرع میں تم نے اور دوسرا مصرع میں ترا۔

67۔ اس کے بعد ہی انیس کا شعر ہے اور اس میں بھی ایسا ہی، گو بہت کھلا ہوا شترگربہ نہیں، لیکن ہے ضرور۔ پہلے مصرع میں کہتے ہیں شاہ اور دوسرے میں...آقا ہے...ذی جاہ!

68۔ ایاز کا شعر، جو فوراً بعد میں ہے، شترگربہ سے پاک نہیں۔ پہلے مصرع میں مرے زخم اور دوسرے مصرع میں گئے مرہم۔

نمونے کے طور پر ایک صفحہ پر ایک ہی عیب کی پے در پے مثالوں کا جائزہ پیش کر دیا گیا ہے۔

69۔ دبیر کے یہاں شترگربہ کا عیب ہونا عجیب ہے۔ پہلے مصرع میں "صبر کرو اے شہہ عالم"، اور دوسرے مصرع میں ہم آپ کی آغوش میں..."۔ پہلے مصرع میں صبر کریں ہوتا، تو شترگربہ کا عیب پیدا نہیں ہوتا۔

(اکبر نے کہا صبر کریں اے شہِ عالم ہم آپ کے آغوش میں مہماں ہیں کوئی دم)

70۔ منحوس ناقل کی غلطی کی وجہ سے لکھا گیا ہے۔ فعول وزن کے بہت سے لفظ ہو سکتے ہیں، جو تصحیف سے منحوس لکھے جا سکتے تھے۔ بہت ممکن ہے معدوم ہو۔۔ لیکن یہ قیاس کا مقام نہیں۔ راوی مشاہیر شعرا میں سے نہیں کہ اُن کا کلام دریافت کیا جائے۔

71۔ سودا کا مشہور مطلع ہے:

نسیم تیری چھاتی کے پار گزرے ہے بہار بے سرِ جام یار گزرے ہے

یہاں نسیم ہے، وہاں شمشیرِ غم کے وار!

72۔ پر مقدر ہے۔ مصرع یوں بھی ہو سکتا تھا: گردن پہ تری ہے جرمِ اُلفت

73۔ یہاں مص ب ف سے اتفاق کرنا مشکل ہے، کیوں کہ پھل جو پک کر پیڑ سے گر جاتے ہیں، یا آندھی سے گر جاتے ہیں، وہ بھی چنے جاتے ہیں۔ شہتوت اور جامن وغیرہ تو روز صبح چنے جاتے ہیں، اور یہ پھل ہیں۔

74۔ متن میں بجتا تھا جو واضح غلطِ کاتب ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

75۔ ''ضائع اوقات نہ کرے'' سے بات پوری ہوتی ہے۔ نہ کرے کا اضافہ حشوِ قبیح ہے۔ مثال کے لیے یہ شعر مناسب نہ تھا۔ اگر رکھا ہی تھا تو حشوِ قبیح کے بارے میں اشارہ کرنا واجب تھا۔ (ضائع اوقات کو کھویا نہ کرے حق ناحق)

76۔ خاک تودہ میں اضافتِ معکوس ہے۔

77۔ سم میں ایہام ہے، اور یہاں دونوں معنی ہیں۔ سم تال کی مناسبت سے آخری ضرب کا مقام یا نکتہ۔ اس کی مناسبت مطرب پسر اور تال، دونوں ہے۔ اور جان کی مناسبت سے بھی، کہ سم کے معنی زہر بھی ہیں، اور یہاں جان دینے یعنی موت کی بھی بات ہے۔

78۔ اگر جمع الجمع ہی لانا مجبوری وزنِ شعر کی وجہ سے ہے تو محل طیوران کا ہے نہ کہ طیوروں کا۔ کیوں کہ میر حسن نے وحوش و طیوروں لکھا ہے۔ وعطف سے پہلے وحوش، جمع الجمع ہے وحش کی اور وحش جمع ہے وحشی کی۔

79۔ مثال میں ایسا مطلع لکھا ہے، جس میں قافیے نہیں ہیں۔ قافیے کی فصل میں بتایا جا چکا ہے کہ حروف زائد آئیں، کو نکال دیں تو لڑ اور دِکھ بچتے ہیں۔ دونوں الفاظ بامعنی ہیں، اور قافیے نہیں ہیں۔ حرفِ روی پر قافیے کی بنیاد ہے، اور یہاں حرفِ روی ندارد ہے۔

80۔ اس مطلع کا دوسرا مصرع بے معنی ہے اس نادرست قافیوں کے مطلع میں، کیوں کہ پہلے مصرع سے اس کا ربط نہیں۔ شاید اسی لیے صرف پہلے مصرع سے بحث کی ہے، اور وہ یہ: ''آنکھوں کا لڑانا اور نہ لڑانا یقینی نہیں'' اگر سے مشروط جو ہے۔

81۔ پہلا مصرع ب ف میں (ص 510) یوں لکھا ہے: ''وہ از خود رفتہ ہوں جس کی بے خودی نے'' یہ بحر ہزج مسدس محذوف الآخر کا آہنگ ہے (مفاعیلن مفاعیلن فعولن 2 بار)۔ کلیاتِ ذوقؔ کا مصرع حاشیہ میں دینے کے بجائے متن میں لکھ دیا گیا ہے، اور یہاں نشاندہی کر دی گئی۔ ب ف میں مصرع نادرست اور وزن سے خارج ہے۔

82۔ دوسرا مصرع فدا پر ختم ہوتا تھا۔ ایک سبب خفیف کم تھا مصرع بحر میں مستقیم رکھنے کے لیے، ہے بڑھا دیا گیا ہے۔

83۔ ذوقؔ کے شعر کا پہلا مصرع ب ف میں یوں لکھا ہے: پھرا اگر آسماں تو شوق سے تیرے ہی سرگرداں۔ کلیاتِ ذوقؔ کی قرآت متن میں دے دی گئی ہے۔ (پھرا اگر آسماں تو شوق میں تیرے ہے سرگرداں)

84۔ شاید غلط کاتب ہے۔ نہ کے بجائے یہ ہونے کا مقام ہے۔ تب عبارت یوں ہوگی۔ ''اگر خدا ہے تو یہ بھی اپنے کیے کی سزا پائے گا۔''

85۔ شعر کی نثر تو ٹھیک ہے، لیکن دو باتوں کی طرف اشارہ کرنا ضروری تھا۔ ایک تو حرم میں خون بہانا ممنوع ہے۔ دوسرے گردن پر چھری پھیرنے کے معنی قربانی کرنا ہے۔ بسمل، زخمی ہوتا ہے، مگر زندہ ہوتا ہے۔ دل پر چھری پھرنے کے بعد بسمل نہیں ہوتا، مر جاتا ہے۔ مثال کے لیے یہ شعر مناسب نہ تھا۔

86۔ یہ شعر مثال میں پیش نہ کیا گیا ہوتا، تو کتاب نا تمام نہ رہتی۔ دوسرے مصرع میں دوسرا ہو یک حرفی (ماقبل ہو دو حرفی ہونے کی وجہ سے) بہت قبیح ہے۔ طِب کی کتاب میں یہ موضوع مناسب تھا، بلاغت کی کتاب میں شاید نہیں۔

87۔ غالبؔ کے ایک ضرب المثل شعر کا دوسرا مصرع ہے ''جو دوئی کی بو بھی ہوتی تو کہیں دو چار ہوتا'' متن میں (ص 523) مصرع یہ لکھا ہے، ''جو دوئی کی خوبو ہوتی تو کہیں دو چار ہوتا'' خوبو الحاقی ہے۔ خو سبب خفیف دو حرفی ہے، لیکن بُو واو کے سقوط کی وجہ سے ایک حرفی ہے، اور بہت ناگوار گزرتا ہے۔ متن میں تصحیح کر دی گئی ہے۔

88۔ میر حسن نے غیّور، یا مشدد کے ساتھ نظم کیا ہے۔ (ص 518) یہ تلفظ نادرست ہے۔ اگر ایسے داغ دار شعر عروض اور بلاغت کی کتاب میں مثال کے طور پر نہ پیش کیے جاتے تو اچھا تھا۔ اگر پیش کرنا کسی وجہ سے لازمی تھا تو مصائب پر بھی روشنی ڈالی جاتی۔

89۔ اس شعر میں کوئی معمول کی طرح فع لُن وزن پر لکھا گیا تھا۔ یہاں فع وزن پر ہے کاف پر پیش اور یا ساکن۔ چنانچہ متن میں املا بدل دیا گیا ہے۔ دوسرے مصرع میں کھر تھا۔ سیاق گھر کا ہے، اس لیے غلطِ کاتب درست کر دیا گیا ہے۔ پہلے مصرع میں کیوں کر بھی ہے، جس سے مصرع بحر سے خارج ہو جاتا ہے۔ اُس عہد میں کیوں کہ بھی ان معنوں میں استعمال کرتے تھے۔ اسی غزل کے مقطع کے پہلے مصرع میں ایسا ہے۔ چنانچہ تیسرے شعر میں بھی کیوں کہ کر دیا گیا ہے، کہ منشائے شاعر یہی تھا۔ املا میں اختلاف ہے۔ کاف بیانیہ کے بجائے حرف جر کے کو مندرج سمجھا جاتا ہے، لیکن مقطع میں چوں کہ کیوں کہ ہے اس لیے یہ گفتگو کا مقام نہیں۔

90۔ ب ف عروض و بلاغت کی اہم کتاب ہے۔ غالبؔ کے دو شعر جو مثال میں پیش کیے گئے ہیں، ان میں تقابلِ ردیفین ہے۔ اگر یہ شعر پیش کرنا اتنے ہی ضروری تھے، تو تقابلِ ردیفین کی طرف اشارہ کرنا لازمی نہیں تو ضروری تھا۔

91۔ کلیاتِ ذوقؔ میں یہ مقطع یوں ہے:

کرنے ہیں شہید اس کو اے ذوقؔ کئی عاشق

منظور ہے گر سبقت، کیا دیر لگائی ہے

92۔ ب ف میں معلق لکھا ہے۔ سیاق و سباق سے متعلق ہونا چاہیے۔ احتمال ہے کاتب سے سہوا۔ متن میں معلق کی جگہ متعلق کر دیا گیا ہے۔

93۔ ب ف میں تھا ''اگر حسن خاتمہ نصیب ہوا، تو بہت ہی اچھا ہوگا'' حُسن بھی کھٹکتا ہے اور حَسن بھی۔ قوی احتمال ہے کہ یہ لفظ احسن ہوگا، چنانچہ غلط کا تصور کر کے متن میں حسن سے پہلے الف کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

اس سے عبارت بامعنی ہو جاتی ہے۔

94۔ کلیاتِ ذوق میں ''آپ ہی'' ہے۔ ہائے ہوز دونوں طرح لکھی جاتی تھی شکن کے ساتھ بھی، اور دوچشمی بھی۔ بعد میں حالی کی یادگار غالب سے دوچشمی ہائے مخلوط کے لیے مخصوص ہوئی، ورنہ بھاں (جواب یاں ہوگیا) یہاں لکھا جاتا تھا۔ ذوق کے مطلع میں آ بھی ہے۔ یہی متن میں کر دیا گیا ہے۔

95۔ ذوق کا یہ شعر مثال کے لیے بہت مناسب نہیں ہے، اس وجہ سے کہ مصرع اول میں رہے آیا ہے، اور دوسرے مصرع میں ہم ناتوانِ عشق کے ساتھ رہے نہیں، رہیں چاہیے، جمع کے صیغے کی وجہ سے۔ اسی وجہ سے دوسرا مصرع ادھورا لگتا ہے۔ آنے والے مولوی محمد اسمٰعیل کے شعر کے دوسرے مصرع میں مسند کی کمی محسوس نہیں ہوتی۔

96۔ بحر کے شعر کے دوسرے مصرع کے آخر میں ہے محذوف ہے، اس کی کمی دو وجوہ سے محسوس نہیں ہوتی۔ دوسرے مصرع میں ''مزہ مُردے کو تنہائی کا ہے'' کے علاوہ پہلے مصرع میں حلاوت زندگی کی ہے کا ٹکڑا ہے۔ دوسرے مصرع میں اگر ہے نہیں بھی ہوتا، یعنی مصرع یہ ہوتا ''مزہ مردے کو تنہائی کا اور زندہ کو صحبت کا'' تو بھی ہے سرے سے محذوف ہوتا، اور مصرع فصیح و بلیغ ہوتا۔

97۔ اس شعر میں سودا کے ہم نہیں نبھا پائے ہیں، اس لیے یہ مسند محذوف ہونے کی مثال نہیں بنتی۔

98۔ یہ جملہ نفسِ موضوع سے متعلق نہیں۔ شاید بعد کی عبارت امثال ب ف میں لکھنے سے رہ گئی۔ دورازکار بات ہوگی، اگر اس کو موضوع سے متعلق کرنے کے لیے کہا جائے کہ ''عرض ہے'' یا ''پیش کرتا ہوں'' محذوف ہے۔

99۔ ہم بستری کانی تھی۔ یہ لفظ جمالیاتی حس اور ذوق پر بار گزرتا ہے۔ خلوت شب وصل، شب قربت۔ کئی الفاظ ہیں۔ یہ قبیح الفاظ اردو نثر و نظم میں شاید استعمال نہیں ہوا ہے۔ متن میں ہے، اس لیے حذف بھی نہیں کیا جاسکتا۔ تکدر کے ساتھ متن میں برقرار رکھا گیا ہے۔

100۔ یہ لفظ دَھت رائج ہے۔ ہوسکتا ہے پہلے ھاے مخلوط کے بغیر رائج رہا ہو، کچھ علاقوں میں۔ کتے کو دھتکارنے کے لیے بھی دُھت ہے۔

101۔ متن میں تصرّف ہے غلطِ کاتب کی تصحیح کر دی گئی ہے۔ تصرّف کی جگہ تصوّف بنا دیا گیا ہے۔

102۔ دوسرے شعر میں کوئی مقامِ تعظیم نہیں ہے۔ پہلے شعر میں بھی سبحان اللہ ہے اور مقام تعظیم نہیں۔ اُونٹ لدے ہوئے تھے۔ پُر کا لفظ لدے ہونے کے لیے لکھنؤ میں نہ پہلے رائج تھا اور نہ اب ہے۔ شاید مثال میں جو شعر نقل ہونا تھے، وہ رہ گئے، اور یہ شعر نقل کر دیے گئے۔ شعر میں ماقبل میں دیر کے بجاے دیری بھی عامیانہ لفظ ہے۔

103۔ غالبؔ کے مشہور شعر کا پہلا مصرع یوں چھپا ہے: ''ایک کھیل ہے اورنگ سلیماں مرے آگے'' مرے آگے کو مرے نزدیک کر دیا گیا ہے، تاکہ متن درست پڑھا جاے۔

104۔ غالبؔ کے مطلع کا پہلا مصرع یوں متن میں ہے: ''جس جا نسیم نافہ کش زلف یار ہے'' یہ غالبؔ کی مشہور غزلوں میں سے ہے اور نافہ کشِ نہیں شانہ کشِ ہے۔ غالبؔ کے مطلع، کی صحیح قرأت درج کی گئی ہے۔ تشریح میں بھی نافہ کش ب ف میں ہے۔ یہاں بھی شانہ کش کر دیا گیا ہے۔

105۔ خیال متن میں بڑھا دیا گیا ہے قوسین میں، سہوِ کاتب یا لغزشِ قلم سے لکھنے سے رہ گیا ہوگا۔

106۔ جو مطالب بیان کیے گئے ہیں، اُس میں مرکزی نکتہ رہ گیا۔ دیدۂ مشتاق نیا چاند دیکھنے کے بعد محبوب/محبوبہ کا چہرہ دیکھنا چاہتے تھے، ماہِ نو کی تشبیہ خمِ ابرو سے ہے، محبوب/محبوبہ کے۔

107۔ اس عبارت کا کوئی تعلق شادؔ کے شعر سے نہیں۔ یہ عبارت کسی ایسے شعر کے بارے میں لکھی گئی، جو ب ف میں مثال کے طور پر لکھا نہ جاسکا۔

108۔ یہ شعر مثال میں پیش کرنے سے تشریح واضح نہیں ہوتی۔

109۔ غالب کی غزل میں مصرع ثانی یہ ہے ''خوب وقت آئے تم اس عاشق بیمار کے پاس'' اتنی بڑی غلطی کاتب سے نہیں ہوسکتی تھی، اس لیے متن برقرار رکھا گیا ہے، یہاں حاشیے میں نشان دہی کردی گئی ہے۔
مرغ گرفتار ایک اور شعر میں ہے:

مژدہ اے ذوقِ اسیری، کہ نظر آتا ہے
دام خالی قفسِ مرغِ گرفتار کے پاس

110۔ یہ مطلع ذوق کا نہیں مومن کا ہے۔

111۔ ''سر قلم کی جے ادا ہے یہ'' ب ف میں درج ہے۔ وزن سے خارج ہے۔ وزن میں لانے کے لیے کی جے کو کیجیے کریں یا کی جے کے بعد اک کا اضافہ کریں۔ گویا کا کلام فراہم نہ ہوسکا۔ مناسب سمجھا گیا کہ کی جے کو برقرار رکھا جائے اور اک بڑھایا جائے۔ حاشیے میں ذکر کیا گیا کہ تحریف نہ سمجھی جائے۔

112۔ ناسخ کی رباعی کے دو مصرعے نقل کیے گئے، لیکن پہلے مصرع میں یارب نہیں لکھا گیا تھا، اس لیے چھوٹے بڑے مصرعوں سے الجھن ہوئی۔ ناسخ کے دیوان دوم میں رباعی مل گئی۔ یارب کا اضافہ کردیا گیا ہے۔ اس سے قبل مثالوں پیش کیے گئے ناسخ کے کچھ شعر دیوان میں نہ ملے (نسخہ مطبوعہ نولکشور پریس کانپور 1872ء)

113۔ خوشتر کے پہلے شعر کے دوسرے مصرع کا اختتام دگراں پر ہوتا تھا۔ اسے دگرگوں کردیا گیا ہے، نشان دہی اس حاشیہ میں کرنا مناسب ہے کہ قاری اگر پچھلے ایڈیشن سے تقابل کرے تو اس تصحیح کو تحریف نہ سمجھے۔

114۔ کذا

115۔ متن میں **گواہی** ہے۔ غلطِ کاتب ہوگا۔ **گواہ** بنادیا گیا ہے۔

116۔ سہوِ کاتب سے **بُت** لکھنے سے رہ گیا۔ صرف **طناز** چھپا ہے۔ **بُت** اضافت کے ساتھ متن میں بڑھادیا گیا ہے۔

117۔ متن میں پہلا مصرع نادرست اور وزن سے خارج لکھا تھا'' تیرے ناخن کو برا ہو سکے کیا ماہرو۔ ناسخ کے دیوانِ دوم کے 1878ء کے نسخے میں یہ غزل ہے۔ اس سے صحیح متن نقل کر دیا گیا ہے۔

118۔ **گاڑو** برہمن کے بجاے ب ف میں **گاڑوں** برہمن ہے۔ **گاڑوں** فعل متکلم کے لیے ہوتا ہے، غالبؔ نے مخاطب (حاضر) کے لیے استعمال کیا ہے۔ متن میں تصحیح کر دی گئی ہے۔ یہاں نشاندہی کی جاتی ہے تا کہ قاری ب ف کے متن سے آگاہ رہے۔ تشریح میں بھی **گاڑوں** تھا۔

119۔ غالبؔ کا یہ شعر ماقبل کی مثال میں آچکا ہے، اغلاط کے ساتھ۔

120۔ یہ مطلع جسے ب ف میں غالبؔ سے منسوب کیا گیا ہے، ذوقؔ کا ہے۔ اُن کے کلیات میں یہ بیس اشعار کی غزل ہے۔ اس زمین میں شاہ نصیرؔ اور ان کے شاگرد، غالبؔ کے خسر الٰہی بخش خاں معروف کی بھی غزل ہے، اور معروفؔ کی غزل پر غالبؔ نے غزل کہی تھی۔ غالبؔ کے متداول دیوان میں پانچ شعر اس زمین میں ہیں، مطلع ہے:

وہ آکے خواب میں تسکینِ اضطراب تو دے

ولے مجھے تپشِ دل مجالِ خواب تو دے

121۔ قرینہ یہ ہے کہ مص ب ف نے کیا لکھا ہوگا، جو کاتب کے سہو سے کو ہو گیا۔ متن میں کو کی جگہ کیا کر دیا گیا ہے، اور اس حاشیے میں نشان دہی کر دی گئی ہے۔

122۔ یہ دو شعر سوداؔ کے قصیدہ کوہ دو پیکر کاظمین علیہ السلام سے ہیں، لیکن ایک سلسلے سے نہیں۔ پہلا شعر قصیدے کے دوسرے مطلع کے حصّے سے ہے۔ دو مطلعوں کے اس قصیدے میں دو غزلیں دو مطلعوں کے

درمیان ہیں، اور دوسرا شعر، دوسری غزل کا ہے، اور دونوں مصرعوں میں ب ف کی قرأت سے کچھ اختلاف ہے۔ کلیات میں شعر یوں ہے:

روشن ہو یک چراغ سے جوں نخل شمع داں          پہنچا ہے داغ دل کا ہر ایک استخواں تلک

123۔ یہ شعر پہلی غزل کا ہے۔

124۔ مص کے اس شعر کے سلسلے میں بھی متشرع ہونے کی وجہ سے مثال میں اس شعر کا انتخاب کیا جانا حیران کن ہے۔ **مالکانِ** روزِ جزا، جمع کے صیغے میں شاید وزنِ شعر کی وجہ سے ہے، لیکن شرک واضح ہے۔ دوسرے مصرع میں کلیات میں، اور کی جگہ سب ہے۔

125۔ کلیات سوداؔ میں، پانچویں مصرع میں ذرا کی جگہ ٹک ہے۔

126۔ اس بات سے اتفاق کرنا مشکل ہے کہ انیسؔ نے وزن کی وجہ سے مفعول کو محذوف کیا۔ اسم شبیر مفعول کے طور پر نظم ہوسکتا تھا، کسی قباحت کے بغیر:          مارو شبیر کو، ہے شور ستم گاروں میں

پیاسے اسم صفت ہے۔ امام حسینؑ اور اہلِ بیت اور تمام رفقا پیاسے سے مراد ہیں، اور انیسؔ کا منشا ان وسیع معنوں میں اس لفظ کو استعمال کرنا تھا۔ وزن کی مجبوری نہیں تھی!

127۔ دونوں مصرعوں میں صدا میں یاء اضافت ہے، اس لیے مار مار کے معنی صرف سانپ سانپ ہیں۔ مار پیٹ کے معنوں میں مار مار کے لیے اضافت ہے اس عہد میں نہیں لگتی۔ مار مار سانپ کے علاوہ دوسرے معنوں میں ہو تو ذم کا قبیح پہلو ہے۔

128۔ پنھاؤ کا مفعول بھائیوں واضح طور سے ہے۔

129۔ ظفر کا دوسرا مصرع یوں ب ف میں لکھا ہے: ”جیسا کہ لوگوں نے سکھایا مرا جی جانتا ہے۔“ رل مثمن مخبون کا

آہنگ ہے، جس میں پہلا رکن سالم ہے فاعلاتن فعِلاتن فعِلاتن فعِلُن (2بار) جے س لوگوں (فاعلاتن) نِ سکھایا (فعلاتن) م رَ جی جا (فعِلاتن) ن تَ ہے (فعِلُن) جیسا کے بعد کہ بیانیہ زائد ہے، اور مصرع بے آہنگ کر دیتا ہے۔

130۔ کلیاتِ ذوق میں تیسرا مصرع ہے: غفلت میں یہ رہے ہے اتنا ہشیار۔ چوتھا مصرع وہی ہے، جو کلیات میں ہے، لیکن مفہوم مقتضی ہے کہ شیطان کے بعد حرف جر کے نہیں کو ہو۔

131۔ یہ معنی نہ صرف دور از کار، بلکہ ذوق کی شاعری کے مزاج سے میل نہیں کھاتے، سودا کا مزاج ایسا تھا۔ ایسے مضامین کا ایک شعر بھی ذوق کے یہاں نہیں ہے۔ چلانا کے بہت سے معنی ہیں، اور ان میں داخل کرنا بھی ہیں، لیکن رخصت کرنا، اور احمق بنانا بھی ہیں۔ چلانا ہی سے چلتا کرنا ہے۔ بہر کیف! لیکن مص ب ف نے جس مقصد سے یہ معنی لیے ہیں، وہ مفعول کے حذف کی وجہ کے لیے ہیں۔

132۔ مفعول دل کو نہیں، دل۔

133۔ گلوں کو نہیں گلوں مفعول اول ہے۔

134۔ یہ لفظ صاف پڑھا نہیں جاتا۔ حبس ہو سکتا ہے، عشق ہو سکتا ہے غین بہ معنی پیاس ہو سکتا ہے۔ لیکن یہ سب اندازے ہیں۔

135۔ کذا۔ قافیہ ظفر کے بجائے نظر بھی ممکن ہے۔ ظفر کے لیے کوئی قرینہ نہیں ہے۔

136۔ عماد الملک کی مدح میں سودا کا جو قصیدہ ہے، اس کے دوسرے مطلع میں یہ شعر یوں ہے:

بادہ کو ہاتھ سے اب مُغ کے نہ پیوے ملا    پر یہ راضی ہے کہ کپڑوں پہ جو چھڑکے تو چھڑک

ب ف میں سودا کے شعر میں تحریف واضح ہے، کیوں کہ شراب پلانا مُغ کا کام ہے، نہ کہ زاہد کا۔

137۔ کلیاتِ سودا میں یہ شعر نہیں، نہ اس زمین میں کوئی قصیدہ یا غزل، یا مخمس وغیرہ ہے۔

138۔ کلیات میر کے دیوان اول میں یہ غزل ہے۔ پہلے مصرع میں بُرقعے ہے، برقع نہیں، اور ردیف آوے ہے، آئے نہیں۔

139۔ کلیاتِ سودا میں تلاش کیا، یہ شعر نہ پایا۔

140۔ یہ لفظ نستاس نہیں نشناس ہے۔ سودا نے ہجوِ مولوی ساجد خارجی میں نشناس فارسی قاعدے سے ش ساکن کر کے فعلان وزن پر باندھا ہے، اگرچہ نہ شناس فعلان بھی باندھ سکتے تھے، لیکن پھر حقیقت نہ شناس یا ایسا ہی کچھ لانا پڑتا۔ نشناس کے لیے یہ قید ضروری نہ تھی۔ جاہل کے معنوں، ناواقف کے معنوں میں نشناس مکمل ہے۔

141۔ یہ شعر بھی کلیاتِ سودا میں نہیں ملا۔ مصرع موزوں پڑھنے میں بھی کامیابی نہیں ہوئی اور نہ مفاہیم واضح ہیں۔ ہو سکتا ہے، اس کلام میں یہ بیت ہو، جس کو ہٹا کر نکتے لگا دیے گئے ہیں۔

142۔ مساکینوں، مساکین جمع کی مزید جمع محلِ نظر ہے۔ مثال میں ایسے ناقص شعر مناسب نہ تھے۔

143۔ ب ف میں کی ہے۔ کو ہونا چاہیے۔ سہوِ کاتب ہوگا۔

144۔ منشی کے شعر مثال کے لائق نہ تھے۔ فاعل کی بڑائی اور عظمت، حشو و زوائد سے ہجو کے نزدیک پہنچ گئی۔ پہلی بیت میں سلیمانؑ کا حوالہ ہے، لیکن واضح نہیں۔

145۔ مصرع اولیٰ سہوِ کاتب کی وجہ سے آہنگ میں نہیں ہے۔ وہ حمد میں کے بجائے ''رہ حمد میں تیری (اے) عزّ و جل'' اور دوسرا مصرع ہے، ''تجھے سجدہ کرتا چلوں سر کے بل''۔

146۔ دیوانِ غالب میں کبھی نہیں، کہیں ہے۔

147۔ ب ف میں دوم چھپا ہے۔ غلطِ کاتب م زائد ہے۔ اسے ہٹا دیا گیا ہے۔ درست ہے ''مفعول دو ہیں۔''

148۔ آنکھیں جمع کے صیغے میں ہے، اس لیے دکھائیں اور آئیں ہونا چاہیے۔ لیکن چوں کہ دونوں مصرعوں میں ایک ہی صورت ہے، اور اصل ماخذ بیت کا فراہم نہیں ہے اس لیے متن برقرار رکھا گیا ہے، کہ حضورؔی نے ایسا ہی لکھا ہو۔

149۔ اس شعر میں دو عیب ہیں۔ ایک معنوی اور ایک لفظی، اور ان کی وجہ سے یہ مثال کے لائق نہیں۔ م ص ب ف مذہبی اعتقادات کے سلسلے میں خاصے کٹر ہیں۔ رحمٰن اور رحیم اسماء صفات ہیں۔ قہار بھی۔ لیکن بے رحم کہا ہے، اور کس کو کہا ہے؟ لفظی عیب یہ ہے کہ ''دیر میں جاتا ہوں'' لکھا ہے۔ ''دیر میں آیا ہوں'' ہوتا تو ''یہاں ہوگا'' ٹھیک ہوتا یہاں کے بجائے وہاں کا مقام ہے۔

150۔ کلیات ذوق میں مقطع کا مصرع ثانی یہ ہے:

فلک پر ذوقؔ تیرِ آہ گر مارا تو کیا مارا

151۔ ب ف ص 586 پر ذوقؔ کا شعر ہے:

نہ آیا خاک بھی رستہ سمجھ میں عمر رفتہ کا مگر سمجھے تو داغ معصیت کو نقشِ پا سمجھے

اسمٰعیل کی بیت کا دوسرا مصرع یوں لکھا تھا'' بلکہ عبرت ہے آدمی کے لیے''۔ عبرت کے بعد یہ یا اک کے بغیر مصرع متقارب مثمن محذوف الآخریں موزوں نہیں تھا۔ غلطِ کاتب واضح ہے، اس لیے آدمی سے پہلے یہ کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

152۔ انشا کے دوسرے شعر کا مصرع ثانی کہ (بیانیہ) سے شروع ہو تو وزن درست ہے۔ کہ نہیں تھا۔ متن میں بڑھا دیا گیا ہے، کہ واضح طور پر غلطِ کاتب ہے۔ کہ کے بجائے بس ہوسکتا ہے۔

153۔ ذوقؔ کے شعر کے پہلے مصرع کی قرأت، کلیات ذوقؔ کی قرأت نہ صرف مختلف ہے بلکہ مصرع ساقط الوزن ہے۔ مصرع کی یہ ہیئت غلطِ کاتب کی وجہ سے نہیں ہوسکتی، اس لیے متن برقرار رکھا گیا ہے۔ ذوقؔ کا مصرع یہ ہے:

کام یہ تیرا ہی تھا، رحمت ہوائے ابرِ کرم

154۔ قصر ابر پر نہیں، ابرِ کرم پر کیا ہے۔ ابر کی نہیں، کرم کی اہمیت ہے۔

155۔ جو، اگر ساتھ ساتھ انیسؔ کے مصرع میں حیران کن ہے۔

156۔ مصرع ثانی دیوانِ غالبؔ میں یہ ہے ''تمھیں کہو کہ یہ اندازِ گفتگو کیا ہے۔''

157۔ ب ف میں یہ لفظ حلب لکھا ہے، جو غلطِ کاتب ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

158۔ منطقۃ البروج کے شمال کی طرف ایک ستارہ، عقاب/ کرگس جیسا۔

156۔ یہ شعر ریختی کا ہے۔

160۔ ب ف میں مصرع ثانی یوں ہے:

کاش یوں ہی ہو کہ بن میرے ستائے نہ بنے

161۔ مثال میں انشاؔ کا ایسا شعر دیا گیا ہے، جس کے مصرع ثانی میں کوئی دوبار آیا ہے۔ اےک حشو ہے۔

162۔ شیفتہؔ کے شعر میں کھلا ہوا شترگربہ ہے۔ اور وحشی کی یاءِ تحتانی بھی ساقط ہے

163۔ انشاؔ کا شعر جس طرح ب ف میں تھا، نقل کر دیا گیا ہے۔ آہنگ ہزج مثمن اخرب کفوف محذوف (مفعول مفاعیل مفاعیل فعول ۲ بار) کا ہے، لیکن دونوں مصرعوں میں مستزاد کے ٹکڑے مفعول فعولن کے وزن پر ہیں۔ پہلے مصرع میں ''کیا حکم ہے مجھ کو'' اور دوسرے مصرع میں اے پیرِ طریقت مستزاد کے ٹکڑے ہیں، جو ذرا سی جگہ چھوڑ کر لکھے جانا چاہیے تھے۔

164۔ اکائی بیت ہے مصرع نہیں۔ پہلے ایک اور سلسلے میں یہی مصرع مثال میں پیش کیا جا چکا ہے۔ اگر چہ نثر کے جملے بھی بعض جگہ مثال کے طور پر پیش کیے گئے ہیں، لیکن اصولاً اکائی مثال میں درج کرنا چاہیے یہ مصرع ناسخ کی ایک غزل میں مطلع کا دوسرا مصرع ہے۔ مطلع دیوانِ اول میں یہ ہے:

سوائے مکر، زمانے میں رسم و راہ نہیں — وہ کون جا ہے، جہاں چاہ زیرِ کاہ نہیں

165۔ چمن اور گلشن ہم معنی، خاص طور سے اردو میں ہیں۔

166۔ یہ شعر پہلے بھی ایک مثال میں پیش کیا جا چکا ہے۔

167۔ غالبؔ کے اس شعر میں واضح شتر گربہ ہے۔ کیوں اور کیا سوالیہ اور استفہامیہ بیان کے شعر غالبؔ کے دیوان میں بڑی تعداد میں ہیں۔ جن میں شتر گربہ نہیں۔

168۔ مضطرؔ کا شعر نا مطبوع آہنگ مفعول مفاعیل مفاعیل مفاعیلن (2 بار) میں ہے، مشترکہ محبوباؤں پر ایسے ہی شعر ہو سکتے ہیں، اور اُس موضوع کے لیے یہ اچھی مثال ہوگی۔

169۔ محسنؔ کا یہ شعر پہلے بھی ایک مثال میں درج کیا گیا ہے۔

170۔ کلیاتِ ذوق میں مصرع اولیٰ ہے:

کس دم نہیں ہوتا ہے قلق ہجر میں مجھ کو

یہ صاف مصرع ہے۔ کتابت کی غلطی ایسی نہیں ہو سکتی، اس لیے متن برقرار رکھا گیا ہے، یہاں کلیات کے مصرع کی نشان دہی کر دی گئی ہے۔

171۔ کلیاتِ ذوق میں یہ مطلع اس طرح ہے:

ہوا زیادہ توکل سے بھی کہیں روزہ — کہ ہاتھ آیا تو روزی ہے، اور نہیں روزہ

اتنا اختلاف نسخ سہوِ کاتب کی وجہ سے نہیں ہو سکتا، اس لیے ب ف کا متن جوں کا توں رہنے دیا گیا ہے، اور کلیات کی قرأت یہاں درج کر دی گئی۔

172۔ غالبؔ کے ایک مشہور قصیدے کا شعر ہے، جس کا دوسرا مصرع (قصیدے کے زمین کے خلاف) ''غالب اس کا مگر غلام نہیں'' ب ف میں لکھا تھا۔ غلطِ کاتب مان کر، متن میں مصرع درست قرأت کے ساتھ رکھ دیا گیا ہے۔ مصرع کے جو مفہوم بتائے گئے ہیں، ان میں بھی کلام ہو سکتا ہے۔

173۔ زبان زاہدو، روزمرہ لکھنؤ کا ہے۔ یہاں زاہدوں، نون غنہ کے ساتھ ہے، ایسی صورتیں پہلے بھی گزر چلی ہیں۔ مخاطب کرنے کے لیے صیغۂ واحد زاہدا ہے اور صیغۂ جمع زاہدو۔

174۔ غالبؔ کی اس غزل کی ردیف ہوتے تک ہے، ہونے تک نہیں، اگرچہ مشہور ہونے تک ہے، شاید یہ سہوِ کاتب ہے، اس لیے متن میں فرمودۂ غالب لکھ دیا گیا ہے۔

175۔ نام توقیق لکھا تھا۔ نامانوس اسم تھا۔ لغات میں ایسا کوئی لفظ نہ ملا، اس لیے توفیق لکھ دیا گیا ہے، کہ غلطِ کاتب ہونے کا امکان قوی ہے۔

176۔ ب ف میں مصرع ثانی ہے:

میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی ہے میرے لیے

مصرع موزوں ہے۔ شاید ماخذ سے نقل کرنے کے بجائے یادداشت سے لکھا گیا۔ غالبؔ کے یہ اُن شعروں میں سے ہے، جو ضرب المثل کے زمرے میں ہیں۔ صحیح شعر ہے:

دیکھنا تقریر کی لذّت کہ جو اُس نے کہا
میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے

177۔ غالبؔ کا مقطع یہ ہے:

رکھیو غالبؔ مجھے اس تلخ نوائی میں معاف

ب ف میں سے ہے، میں کے بجائے، اور اسے سہوِ کاتب نہیں کہہ سکتے۔

178۔ ''رکھیو دراصل رکھے تھا'' اس بات سے اتفاق کرنا مشکل ہے۔ اکھڑی کے علاقے میں رکھنا تھا، اور پڑی، یعنی برج کے علاقے میں رکھیو تھا۔ خان آرزو کا محاورہ گوالیار، آگرہ کا بھی محاورہ تھا، اور غالب کی زبان کی بنیاد آگرہ کی زبان تھی۔ دیجیو، کی جیو، آئیو، وغیرہ کی طرح رکھیو بھی ہے۔

179۔ آپ کے ساتھ کریں ہی محاورہ ہے۔ کرو تم کے ساتھ ہے اس لیے کرو آپ کے لیے شترگربہ ہے۔

180۔ تسویہ = برابر کرنا

181۔ دل خوش کے دوسرے مصرع میں ایک لفظ لکھنے سے رہ گیا ہے۔ دل خوش کا کلام فراہم نہیں ہے، اس لیے متن کی تصحیح ممکن نہیں۔ شاید دوسرا مصرع یوں ہو:

چشم پوشی تو نہ کر اپنے گنہ گار سے مل

یا چشم پوشی نہ تو کر، اپنے گنہ گار سے مل۔ چوں کہ دو متبادل صورتیں ممکن ہیں اس لیے متن ناقص ہی برقرار رکھا گیا ہے۔

182۔ جو مولوی ساجد خارجی میں سودا کا شعر یہ ہے:

یزید کیوں کے اولی الامر ہے بتا ملعون      کیا یہ فرض، ہوئی جاہ اس کو جوں شداد

183۔ متن میں تھا ''نہی کا صیغہ امر کے قبل نون مفتوح کے بڑھانے سے بڑھ جاتا ہے۔'' بن کی بڑھ واضح غلطِ کاتب ہے۔ عبارت درست کردی گئی ہے۔

184۔ پہلے مصرع میں زہرانہ صرف الف پر ختم ہوتا ہے، بلکہ اس لفظ پر ؔ کا نشان بھی ہے، گویا یہ حضرت فاطمۃ الزہرا کے نام کا مخفف ہے۔ لیکن دل اور زہرا کے درمیان واوِ عطف بھی ہے، اور ان دونوں کا آب ہونا مذکور ہے۔ گویا یہ پتے کے معنی میں استعمال ہوا ہے۔ دوسرے مصرع میں ''یہ روح فاطمہ زہرا'' کا فقرا

بھی ہے۔ مفہوم شعر کے سلسلے میں عجیب افراتفری ہے، اور یہ شعر مثال کا مقصد نہیں پورا کرتا۔ ''دل وز ہرا ہوا ہے'' صیغۂ واحد میں اور پریشان اور پراگندگی کا باعث ہے دل کا شعر بھی مربوط نہیں کہ جاتا بھی ایہامی یہاں پر ہے۔

185۔ مجنوں نے چوں کہ بے سر پیر کی ( کچھ نہ سمجھے خدا کرے کوئی قسم کی ) باتیں نہیں کی ہیں، اس لیے باپ کے لیے تو کی مقدر ضمیر نا قابلِ قبول ہے۔ یہ شعر مثال کے لائق نہیں۔

186۔ لسان الغیب حافظ شیرازی کا شعر یاد آتا ہے:

مجو درستی عہد از جہانِ سست نہاد

کہ ایں عجوزہ عروسِ ہزر داما دست

حافظ کے شعر میں مجبوری اور میر کے شعر مذمت بے جا ہے۔

187۔ ایسا لگتا ہے کہ شعر ناقل نے مسود سے نقل نہیں کیا ہے، بلکہ ایک نے پڑھا، اور دوسرے نے لکھا۔ دونوں شعروں میں دوسرے او کی جگہ عطف واضح ہے، کیوں کہ شعر ہمزۃ الوصل کی وجہ سے بحر میں مستقیم ہوتا ہے۔ واو عطف کی جگہ او کا لکھا جانا غالب امکان ہے۔ شعر یوں پڑھیں:

ارے او بے مروت و جلاد    ارے او ظالم و ستم ایجاد

یہ قیاسی اصلاح نہیں ہے، شعر صحیح پڑھنے کی سعی ہے۔

188۔ ب ف میں پہلا مصرع ہے ''اے وہ ہے تیرے عدل...الخ۔'' ''اے وہ'' کے بعد کاف بیانیہ ہی آتا ہے۔ کلیات سودا میں قصیدہ نواب آصف الدولہ میں یہ دوسرا مطلع ہے۔ متن کلیات کے مطابق درست کر دیا گیا ہے۔

189و190۔ غالب کے مطلع مثال میں پیش کیے گئے ہیں، اور دونوں کے متون نادرست ہیں۔ پہلے مطلع میں ''رکھیو یارب'' کے بعد یہ غائب ہے۔ غلطِ کاتب کا امکان قوی ہے۔ لیکن دوسرے مطلع کا پہلا مصرع عام

طور سے غالب کے ہر متداول دیوان میں اسی قرأت کے ساتھ ہے۔''جس زخم کی ہو سکتی ہو تدبیر رفو کی''
اس عہد کے''غالب شناسوں'' نے بھی اپنے نسخوں میں مصرع یوں ہی لکھا ہے۔ 1997ء میں غالب انسٹی
ٹیوٹ نے دیوان کا جو ایڈیشن شائع کیا ہے، اس میں مصرع کی قرأت اس حقیر فقیر نے بحال کر دی:

جس زخم کے ہو سکتی ہو تدبیر رفو کی

191۔ غالب کے مقطع کا پہلا مصرع ان کے متداول دیوان میں یہ ہے:

رکھیو غالب مجھے اس تلخ نوائی میں معاف

ب ف کے متن میں سے ہے بجائے میں کے۔

192۔ تپش کے شعر کے پہلے مصرع میں خدا جانے کی جگہ خدا جانے، وزنِ شعر کی مجبوری کی وجہ سے نظم کیا گیا
ہے۔ یہ محاورے اور روزمرہ کے خلاف ہے۔ بلاغت کے موضوع پر ایسی مثال مقصد پورا نہیں کرتی۔ خدا
جانے اس کا ارادہ تھا کیا، سامنے کا مصرع جو نہ کہہ سکے اس سے مثال لانا ضروری نہیں تھا۔

193۔ ''شست وشو کا اس کے'' تھا۔ شست وشو مؤنث ہے، اس لیے اس کے کی جگہ اس کی متن میں بنا دیا گیا ہے۔
پہلے یاء معروف ویاے مجہول کا خلط ہوتا تھا۔ میر کا شعر کسی ایسے ماخذ سے نقل کیا ہوگا، جس میں ایسا خلط ہوگا۔

194۔ قبلیت نئی اصطلاح ہے۔ تقدم اور تقدیم کے بجائے یہ لفظ اس لیے استعمال کیا کہ تقبل یوں نہیں لکھا کہ
اس کا مادہ قبول ہوتا۔ ایسا نہیں ہے۔ تقبُّل قبل سے مشتق ہے۔

195۔ ہجو مولوی ساجد میں سودا کا مصرع کلیات میں ب ف کے متن سے مختلف ہے۔ کہے کی جگہ گنے اور
نستاس کی جگہ نشناس ہے۔ متن کی تصحیح کر دی گئی ہے۔

196۔ رجس = گندگی، گناہ، طہارت کا متضاد، برعکس۔

197۔ یہ شعر مثال کے لائق نہ تھا۔ کسی کا انطباق یار پر کیا گیا ہے، لیکن شعر کے الفاظ سے اس کا قرینہ

نہیں ۔ در بطنِ شاعر والی بات ہے ۔ پہلے مصرع میں کسی چاہنے والے کے لیے بھی ہو سکتا ہے ۔ دوسرے مصرع میں **الفتِ** یار کے مفہوم دونوں طرح پر ہیں، یعنی یار نے جو الفت کی، یہ مفہوم بھی اس میں ہیں ۔

198۔ غالبؔ کے شعر کے دونوں مصرعوں میں تحریف ہے ۔ پہلے مصرع میں ''کیوں ہے'' ''نہیں'' ''کیوں ہو'' اور دوسرے مصرع میں ''پھر کہیے'' ''نہیں'' ''پھر کہیو'' ہے ۔ درج محرف مصرع سے شترگربہ بھی پیدا ہوا ۔

199۔ علمی مباحث میں اگر ناواقف لکھا ہوتا تو مناسب تھا ۔

200۔ تغافل شعار اور جلد باز فریقین میں مقدر اور نامقدر سوال و جواب کا موضوع زیرِ بحث سے کیا رشتہ ہے ۔ قارئین غور فرمائیں، اچھی مشق ہو گی ۔

201۔ اگر دونوں ردیفیں نہیں، تو ایک ردیف ضرور فالتو ہے ۔ عیب سے پاک مثال بھی مل سکتی تھی ۔

202۔ متن میں عقد ہائے (دال کے بعد ہائے ہوز کے بغیر) تھا ۔ عقدہ عربی لغت ہے، اور عقد سے ممیز کرنے کے لیے بھی، ہ کا اضافہ متن میں کر دیا گیا ہے ۔ گمان غالب ہے کہ مسودہ میں بھی ایسا ہی ہو گا ۔

203۔ ناسخؔ کی رباعی، ان کے دیوان میں یہ ہے:

یوسف کی طرح جدا ہے میرا محبوب — رو رو کے ہوا ہوں کورِ مثلِ یعقوب

مکتوب جو آیا تو ہوا میں بے تاب — پیراہن پے چیدہ ہے گویا مکتوب

بے تاب کو مص ب ف نے دل شاد کر دیا ہے ۔ ایسی محرف قرأتیں پہلے بھی مثالوں میں ہیں ۔ پے چیدہ اور بے تاب میں جو رعایت کا رشتہ ہے، وہ دل شاد کے ساتھ نہیں ۔

204۔ یہ سوال بہت جائز نہیں ہے، کیوں کہ رباعی چار مصرعوں پر مشتمل اکائی ہے، اور مثال میں صرف دو

مصرعے نقل کیے گئے۔ اور پھر دل شاد شاعر کے لفظ نہیں۔

205ے۔ بلاغت کی کتاب میں ایسے شعر مثال کے لیے بہت مناسب نہیں۔ کمر اور دہن تو صیغۂ واحد میں ٹھیک ہیں، لیکن بڑی آنکھ صیغۂ واحد میں یک چشم کے ہوتی ہے۔ یہ خوبی نہیں۔

206ے۔ ظفر کا شعر درست نقل نہیں ہوا ہے۔ پہلا مصرع، دوسرے مصرع سے بڑا ہے۔ کلیاتِ ظفر (مکتبہ سلطانی) میں پہلا مصرع یہ ہے:

واں ہیں عیش و عشرت باہم یاں ہیں آہ و نالہ بہم

سولہ رکنی بحر متقارب مقبوض، اثرم الاول، محذوف الآخر میں دونوں مصرع موزوں ہیں۔ مطبع سلطانی کے نسخے کے متن تک رسائی کے لیے ڈاکٹر عشرت جہاں ہاشمی اور ان کی تحقیق کے نگراں محب مکرم پروفیسر تنویر احمد علوی کا شکر گزار ہوں۔

207ے۔ حرف زاید واو ہٹانے کے بعد چل اور کر باقی رہتے ہیں، جو قافیے نہیں، اس لیے چلو اور کرو بھی باہم قافیے نہیں۔ مثال کے لیے یہ بہت مناسب نہیں۔

208ے۔ متن میں ''اور ہو دشمن پا پال'' تھا۔ واضح غلط کاتب ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔ یہ قصیدہ نواب شجاع الدولہ کی مدح میں ہے۔

209ے۔ ایسا رکیک شعر، اگر مخاطب خاتون ہے، تو کسی بھی زبان کے لیے باعثِ فخر نہیں ہو سکتا۔ مکالمہ میں تو موقع کے مطابق شعر ہوتے ہیں، لیکن علمی کتاب میں، مثال میں نہیں ہونا چاہیے۔

210ے۔ چوں کہ مخاطب مذکور نہیں ہے اس لیے قبیح ترین ذم اس شعر میں ہے، اور اس کتاب میں مثال کے لائق نہیں۔

211ے۔ لیلیٰ کا الف ساقط ہے، اور سخت ناگوار گزرتا ہے، قیاسی اصلاح مقصود نہیں، مصرع، بہ ظن غالب یوں

ہوگا۔

لیلیٰ سے جو دل تہی کروں میں

غلطِ کاتب کا شدید امکان ہے، شاید نہیں بھی۔

212ے۔ سوداؔ کے مطلع کا دوسرا مصرع ''ہماری خاک سے، دیکھوتو، کچھ رہا بھی ہے'' لکھا گیا تھا۔ کلیاتِ سوداؔ میں مصرع یوں ہے:

ہمارے خاک سے ٹک دیکھ، کچھ رہا بھی ہے

متن میں وہ مصرع لکھ دیا گیا ہے جو کلیات میں ہے۔

213ے۔ اتحاد کی وضاحت ضروری تھی نیلا ہونا چوٹ کی نشانی ہے، اور سرخ ہونا جامۂ گلستاں کا خون سے ہے۔

214ے۔ یہاں، اور بعد کے جملوں میں دو جگہ خلاف چھپا ہے، جو غلطِ کاتب ہے۔ تینوں جگہ اختلاف کر دیا گیا ہے، متن میں۔

215و216ے۔ مص ب ف سے سخت تسامح ہوا ہے۔ یہ شعر غزل کے نہیں، اور نہ ان کا موضوع معشوق کی مفارقت ہے۔ یہ شعر ''قصیدہ در منقبت امیر المومنین (حضرت علی کرم اللہ وجہہ) سے ہیں۔

ایک ہی مطلع کا قصیدہ ہے، 34 اشعار کا یہ ایک منفرد اسلوب کا قصیدہ ہے، جس میں نہ تشبیب ہے، نہ گریز۔ ایک شعر ساقی نامہ کے اسلوب کا بھی ہے، اور ردیف کا فائدہ اُٹھا کر تعلّی بھی خوب ہے:

انوریؔ، سعدیؔ، خاقانیؔ و مدّاح ترا    رتبۂ شعر و سخن میں ہیں بہم چالاک ایک! (سوداؔ)

قصیدہ دعائیہ پر ختم ہوتا ہے۔

217ے۔ یہ علمی بحث سے زیادہ مذہبی معتقدات کی بحث ہوگئی ہے، لیکن ایک نظریہ اس وقت یہ بھی تھا، اس لیے اس کی تاریخی نوعیت کو سمجھنے کے لیے شعری سرمایہ پر بھی نظر ڈالنا ہوگی، جو مذہبی رسوم اور مذہبی احتساب کے خلاف بغاوت اور رندی کی حمایت میں پیش پیش رہا ہے۔ اردو شاعری کا یہ مزاج اتنا واضح ہے کہ شاید اس فٹ

نوٹ کی ضرورت نہیں تھی، لیکن اس موضوع پر متن میں ایسی کئی باتیں ہیں کہ یہ معروضات پیش کی گئیں۔

218ے۔ ماضی کی شاعری کا تاریک ترین پہلو طفل بازی بلکہ طفلک بازی کا موضوع ہے۔ اخلاقی اور مذہبی وعظ شریف کے بعد ایسے شعر ایک عجیب تضاد پیش کرتے ہیں۔ ہمارے سب سے بڑے شاعر، خدائے سخن، میرؔ، سید پسر سے لے کر عطار کے لونڈے تک پر ریشہ خطمی رہے۔

219ے۔ دست افسوس، فکِ اضافت کی مثال ہے۔ ان دو لفظوں کو اضافت کے بغیر پڑھا جائے گا۔ ہزج مسدّس اخرب مقبوض محذوف (مفعول مفاعلن فعولن ۲ بار) کا آہنگ ہے۔

220ے۔ انعام کے شعر کا معمہ حل طلب ہے۔

221ے۔ تیری ہی کے بجائے تیری ہے بہتر ہے۔ ہو سکتا ہے یاء مجہول اور یاء معروف کے خلط کی وجہ سے، جو اُس عہد میں دستور تھا، ایسا ہوا ہو۔

222ے۔ متن میں ہوتی ہے۔ ماضی کی تذکیر مسلّم ہے، اس لیے غلطِ کاتب درست کر دیا گیا ہے۔

223ے۔ کلیاتِ ذوق میں مصرع ثانی یہ ہے:

اور اس پر بھی نہ وہ سمجھے تو اُس بُت سے خدا سمجھے

224ے۔ ظفر اور ناسخ کے شعروں میں واو عطف ہے ہی نہیں، اگرچہ زایدواو کی مثال میں یہ شعر نقل کیے گئے ہیں۔

225ے۔ دیوانِ ناسخ میں رباعی کا مصرع یہ ہے:

جُز ذکرِ خدا نہیں ہے مجھ کو کچھ کام

226ے۔ مصرع میں دوسرا کوی دو حرفی، سبب خفیف ہے۔ کاف پر ضمہ ہے ہے ساکن۔ لیکن چوں کہ اگلا لفظ

ہمزۃ الوصل سے شروع ہوتا ہے (اوباش) اس لیے کوئی سہ حرفی بھی تصور کر سکتے ہیں۔

227ے۔ دشوار وا ہم میں دونوں لفظ ہم معنی نہیں۔ البتہ حشو زاید کے لیے یہ مثال بن سکتا تھا، کیوں کہ جو برائے وزنِ شعر ہے۔

228ے۔ صاحب ب ف نے آتش کے شعر میں حشو کی نشان دہی نہیں کی۔ سے ردیف دونوں مصرعوں میں ہے۔ سے سے ماقبل پہلے مصرع میں یار اور دوسرے مصرع میں اعتقاد ہے۔ دونوں مصرعوں میں کوئی ربط نہیں۔ کافر خوش اعتقاد کی نہ کوئی دلیل ہے اور نہ خوش اعتقادی کے تصور کا مفہوم کھلتا ہے۔ دو مصرعے، دو بیان ہیں، اور بس!

229ے۔ کفار بھی کم یا یہ کا حشو قبیح نہیں۔

230ے۔ کلیاتِ سوداؔ میں پہلا مصرع خود کلامی نہیں ہے۔ متکلم سوداؔ نہیں ہیں۔ سوداؔ مخاطب ہیں:

کیفیتِ چشم اس کی تجھے یاد ہے سودا؟

یہ بات دوسری ہے کہ سوداؔ نے شاید اپنا ہی غیر بن کر، خود سے پوچھا ہے۔

231ے۔ مطلع مشہور تو اسی طرح ہے، جیسا ب ف کے متن میں ہے، لیکن کلیات میں یوں ہے:

ناوک ترے نے صید نہ چھوڑا زمانے میں     تڑپھے ہے مرغ قبلہ نما اپنے خانے میں

یہ قرأت نسخۂ رچرڈ جانسن کی ہے، اور یہ معتبر ہے۔

232ے۔ کیا ہی اچھا ہوتا اگر مصرع کے بجائے شعر کو (جو اکائی ہے) موضوعِ گفتگو بنایا گیا ہوتا۔ کسی شرح سے رجوع کریں۔

233ے۔ غالبؔ کا مصرع متن میں یوں چھپا ہے:

جادۂ اجزہے دو عالم دست کا شیرازہ تھا

یہ وزن سے خارج تھا۔ درست مصرع یہ ہے:

جادہ اجزاے دو عالم دشت کا شیرازہ تھا

مصرع کی درست قرأت متن میں لکھ دی گئی ہے۔

234ے۔ اس شعر سے خوش مذاقی عیاں نہیں ہوتی۔ مثال کے لائق یہ شعر نہ تھا۔

235ے۔ رب کو صاحب الم کہا نہیں جا سکتا، اس لیے یہ حشوِ قبیح کی بھی مثال ہے، اور اس کی طرف اشارہ کیا جانا چاہیے تھا۔ متکلم بے غم ہونے کا متمنی ہے، اس لیے وہ بھی صاحب الم نہیں ہو سکتا۔

236ے۔ بیخود کے شعر جو تاویل کی گئی ہے، اسے قبول کرنا مشکل ہے۔ ''ان کی آنکھ'' ماننے میں کوئی قباحت نہیں۔ لیکن دوسرے مصرع میں الفاظ ہیں ''دل میں ترا گھر ہو گیا'' میرے، یعنی شاعر، یعنی عاشق کے دل پر اس کا اطلاق نہیں ہو سکتا۔ ''دل میں ترا'' کے بجاے ''دل میں ترے'' ہوتا، تو صاحب ب ف کا تجزیہ قابل قبول ہوتا۔

237ے۔ کلیات ذوق میں مطلع یہ ہے:

ہوا زیادہ توکل سے بھی کہیں روزہ　　　　کہ ہاتھ آیا تو روزی ہے، اور نہیں روزہ

238ے۔ کلیات ذوق میں مقطع کی قرأت یہ ہے:

کرنے ہیں شہید اس کو اے ذوق کئی عاشق　　　　منظور ہے گر سبقت کیا دیر لگائی ہے

کرتے ہیں، اور کرنے میں۔ ایک نکتے کی کمی بیشی سے مفہوم بدل گیا۔ ب ف کی قرأت کے مطابق کئی عاشق، معشوق کو شہید کرتے ہیں!

239ے۔ کوئی کا وزن سبب خفیف ہے۔ واو صرف مکتوبی ہے، یعنی ضمہ ہے اور ی ساکن۔

240۔ غالبؔ نے یہ قصیدہ، ایلن براؤن کی مدح میں لکھا تھا، شیونراین کی فرمائش پر، اور ان کی طرف سے، اور یہ غالبؔ کے متداول یا غیر متداول کسی دیوان میں نہیں ہے۔ شیونراین کے خط میں پورا قصیدہ 21 شعروں کا ہے۔

241۔ یہ شعر مثال کے لائق کیوں سمجھا گیا، جب کہ شاعر نے اپنے تخلص (اسمِ خاص) میں نون معلنہ کو غنہ کیا۔ اور دوسرے مصرع میں ''لبوں پہ اا کے تبسم کو... الخ'' کو حشو قبیح ہے، جو سخت ناگوار ہے۔

242۔ غلام اکبر مسلم کے شعر جو نمونے کے طور پر درج ہیں، مربوط نہیں ہیں۔ متن میں ثنا خوان پہلے شعر کے پہلے مصرع میں لکھا ہے۔ شاید ثنا خواں ہو، کہ اس سے مصرع موزوں پڑھا جا سکتا ہے۔

243۔ جرأت کی غزل کے مطلع کے پہلے مصرع میں حکایات صیغۂ واحد میں نظم کیا گیا ہے۔

244۔ پہلے مصرع میں اب بظاہر حشوِ قبیح ہے، ہو سکتا ہے سیاق میں درست ہو۔ ایسے شعر سے ماقبل یا مابعد کا شعر بھی مثال میں ہو تو قاری پوری بات سمجھ سکتا ہے۔ دوسرا مصرع مص ب ف کے اصول کے مطابق سخت بے ادبی ہے کہ بندہ کہتا ہے اے خدا میں تجھ کو جا دواں اور باوقار رکھوں گا۔

# دوسرا شہر
# علمِ بیان میں

**علم بیان** ایسے قاعدوں کا نام ہے کہ اگر کوئی ان کو جانے اور یاد رکھے تو ایک معنی کو کئی طریق سے عباراتِ مختلفہ میں ادا کر سکتا ہے، جن میں سے بعض طریق کی دلالت معنی پر، بعض طریق سے زیادہ واضح ہوتی ہے۔ پس اگر کوئی شخص بعض معانی ایسے مختلف طریقوں میں ادا کرے کہ ان میں وضوح دلالت کا اختلاف نہ ہو بلکہ صرف الفاظ کا اختلاف ہو، اس طرح کہ الفاظ مترادف میں معنی کو ادا کرے۔ جیسے کہے زید کریم ہے اور زید سخی ہے یا زید بہادر ہے اور زید جری ہے تو یہ بیان کے قبیل سے نہ ہوگا اور **موضوع** (سبجکٹ) اس علم کا لفظ ہے معنی مقصود پر دلالت کی حیثیت سے۔ دوسری عبارت موضوع اس کا ایسی عبارت ہے جس میں وضوح اور غیر وضوح دلالت کا تفاوت جاری ہو سکے اور **غرض** اس کی یہ ہے کہ دلالت عقلی کے ساتھ فائدہ دینے کا ملکہ حاصل ہو جائے اور دلالت عقلی کے مدلولات کو سمجھ لے اور غایت اس کی یہ ہے کہ ذہن ایک معنی کو متعدد طریقوں کے ساتھ ادا کرنے میں خطا کرنے سے محفوظ رہے۔ اور بعض مبادی اس کے عقلی ہیں جیسے دلالت کی قسمیں اور تشبیہیں اور علاقے۔ اور بعض وجدانی ذوقی ہیں۔ جیسے تشبیہوں کی وجہیں اور استعاروں کی قسمیں اور ان کی خوبی کی کیفیت۔

علما نے علمِ بیان میں وضوح دلالت کو اس لیے اختیار کیا ہے کہ اس کی بحث دلالتِ عقلی یعنی تضمنی اور التزامی پر موقوف ہے۔ اور یہ دلالت خفی ہے خاص کر جب کہ لزومِ عادت اور طبائع کے مطابق ہو۔ پس

ان دونوں کی تعبیر ایسے لفظوں کے ساتھ کرنا واجب ہوا جو زیادہ واضح ہوں۔ نظیر اس کی یہ ہے کہ جب کوئی شے نہایت باریک ہو تو قوت باصرہ اس کے دیکھنے کے واسطے تیز روشنی کی محتاج ہوتی ہے۔ اور جب کہ موٹی چیز ہوتی ہے تو تیز روشنی کی ضرورت نہیں۔ یہی حال رویتِ عقلیہ یعنی فہم وادراک میں ہے۔ حاصلِ کلام یہ ہے کہ علمِ بیان میں جو معانی معتبر ہیں جیسے استعارہ اور کنایہ ان کا دقیق ہونا چاہیے اور ساتھ ہی اس کے جو لفظ ان معانی پر دلالت کرتا ہو وہ دلالت کرنے میں واضح ہو۔

**دلالت** اصطلاح میں کسی چیز کے ایسی حالت پر ہونے کو کہتے ہیں کہ اگر اس چیز کو جان لیں تو اس سے دوسری چیز کا جاننا لازم آ جائے چناں چہ دھواں ایسی حالت پر ہے کہ اس کے معلوم ہونے سے یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ وہاں آگ ہے۔ پس دھواں آگ پر دلالت کرتا ہے اور جو دلالت کرے اس کو دال کہتے ہیں، یعنی دلالت کرنے والا اور جس پر دلالت کرتے اس کو مدلول بولتے ہیں یعنی دلالت کیا گیا۔ چنانچہ **دھواں دال** ہے اور آگ **مدلول** اور دلالت کرنے والا اگر لفظ ہو تو اس دلالت کو **دلالتِ لفظی** کہتے ہیں اور اگر سوائے لفظ کے کوئی اور شے ہو تو اس دلالت کو **دلالتِ غیر لفظی** کہتے ہیں جیسے رقم لفظوں پر اور منار فرسنگ پر اور دھواں آگ پر دلالت کرتا ہے۔ اُن کی دلالت غیر لفظی ہے کیوں کہ یہ سب چیزیں لفظ نہیں ہیں اور دلالتِ لفظی تین قسم پر ہے۔

**ایک قسم** یہ کہ اس لفظ کو جس شے پر دلالت کرنے کے واسطے واضع نے وضع کیا ہے وہ لفظ اسی شے پر دلالت کرے۔ مثلاً شیر کہ مقابل جانور درندہ مشہور کے اصل میں بنایا گیا ہے اور اسی جانور پر دلالت کرے، اس دلالت کو **دلالت وضعی** کہتے ہیں، اس لیے کہ اس میں وضع کو دخل ہے۔

**دوسرے** یہ کہ طبیعت کے چاہنے سے وہ لفظ سرزد ہو جیسے بیمار آہ آہ کرتا ہے اور اس لفظ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے درد ہے پس طبیعت بولنے والے کی درد کے وقت خواہ مخواہ تقاضا کرتی ہے کہ یہ لفظ زبان سے نکل جائے اس دلالت کو **دلالت طبعی** کہتے ہیں کیوں کہ اس لفظ کے بولنے میں طبیعت کے چاہنے کو دخل ہے۔

**تیسرے** یہ کہ نہ واضع نے اس کو اس شے پر دلالت کے واسطے وضع کیا ہو اور نہ بولنے والے کی طبیعت کے تقاضے سے زبان سے نکلا ہو بلکہ جس وقت وہ لفظ بولا جائے تو عقل اس سے کوئی شے سمجھ لے۔ مثلاً کوئی شخص دیوار کے پیچھے کھڑا ہوا لفظ دیز کا کہے اور اس سے معلوم ہو کہ دیوار کے پیچھے کوئی شخص بولتا ہے

پس ویز نے فقط بولنے والے کے وجود پر دلالت کی اس دلالت کو دلالت عقلی کہتے ہیں کیوں کہ اس میں عقل کو دخل ہے۔ علوم میں زیادہ تر دلالت لفظیہ وضعیہ کام آتی ہے کیوں کہ طبیعت اور فہم مختلف ہوتے ہیں۔ اس سبب سے دلالت طبعیہ اور عقلیہ منضبط نہیں ہوتیں اور نہ ان سے کوئی معتد بہ فائدہ متعلق ہے۔ اب معلوم کرو کہ دلالت وضعیہ لفظیہ کی تعریف یہ ہے کہ وہ سمجھنا معنی کا ہے لفظ سے جس وقت بولا جائے اور یہ سمجھنا بہ نسبت ایسے شخص کے ہے جو اس لفظ کے اس معنی کے لیے وضع ہونے پر آگاہ ہو کیوں کہ اگر آگاہ نہ ہوگا تو اس کے نزدیک وہ معنی مجہول ہوں گے اور یہ دلالت تین طرح پر ہے۔

(1) یہ ہے کہ لفظ جس شے کے مقابل میں وضع ہوا ہے اس تمام شے پر دلالت کرتا ہے جیسے انسان جب اس کے بولنے سے یہ نہ سمجھا جائے کہ مراد بولنے والے کی فقط حیوان ہے بلکہ یہ سمجھا جائے مراد اس کی وہ شے ہے جس میں حیوان ہونا اور ناطق ہونا جمع ہو۔ اس دلالت کو دلالت مطابقی کہتے ہیں اس لیے کہ لفظ اور معنی مطابق ہیں۔

(2) یہ کہ اس شے کے ایک جز پر دلالت کرے مثلاً انسان سے حیوان کے معنی سمجھے جائیں۔ اس کو دلالت تضمنی کہتے ہیں۔ اس لیے کہ جز اس کے ضمن میں ہے جس کے واسطے وہ لفظ بنایا گیا ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ایک معنی کسی شے کا جز ہوں اور کسی دوسرے شے کے جز کا جز ہوں مثلاً جسم حیوان کا جز ہے اور حیوان انسان کا جز ہے پس جسم انسان کے جز کا جز ہے۔

(3) لفظ ایسے معنی پر دلالت کرے کہ نہ وہ اس معنی کے واسطے بنایا گیا ہو اور نہ وہ معنی اس لفظ کے سارے معنی کا ٹکڑا ہوں بلکہ یہ معنی اس کو خارج سے لازم ہو گئے ہوں۔ مثلاً انسان کا دلالت کرنا ہنسنے والے یا لکھنے والے پر کیوں کہ ہنسنا اور لکھنا انسان کی ذات میں داخل نہیں بلکہ خارج سے ایک امر اس کو لازم ہو گیا ہے۔ اس دلالت کو دلالت التزامی کہتے ہیں بہ سبب لازم ہونے اس امر خارجی کے پھر اگر لوازم کسی شئے کے قریب ہوں گے تو اس کی دلالت واضح ہو گی اور اگر لوازم اس کے بعید ہوں گے تو دلالت اس کی واضح نہ ہو گی۔

یہ اصطلاح علمائے منطق کی ہے اور علمائے بیان کی اصطلاح میں **مطابقی** کو **وضعیہ** کہتے ہیں اس لیے کہ واضع نے اس لفظ کو اس تمام معنی پر دلالت کرنے کے لیے وضع کیا ہے پس یہ دلالت وضع کی طرف منسوب ہے اور دلالت **تضمنی** و **التزامی** کو **عقلیہ** کہتے ہیں **تضمنی** کو اس لیے کہ عقل اس بات پر حکم کرتی ہے کہ جب کل ذہن میں حاصل ہو جاتا ہے تو جز بھی ذہن میں حاصل ہو جاتا ہے اور التزامی کو اس لیے کہ عقل اس بات پر بھی حکم کرتی ہے کہ جب وہ شے جس کو کوئی اور شے لازم ہو ذہن میں حاصل ہو جاتی ہے تو وہ شے لازم بھی ذہن میں حاصل ہو جاتی ہے۔ دونوں اصطلاحوں میں فرق یہ ہے کہ منطقیوں کے نزدیک **وضعیہ** اور **عقلیہ** دونوں قسمیں **مطلق** دلالت کی ہیں اور یہ تینوں قسمیں جو علمائے بیان کی اصطلاح کے موافق ہیں **وضعیہ** میں داخل ہیں اور علمائے بیان کی تقسیم کے موافق **وضعیہ** اور **عقلیہ** ایک دوسرے کے مقابل ہیں لیکن مطلق دلالت کی قسمیں نہیں ہیں۔

یہ تم کو معلوم ہو چکا کہ دلالت التزامی میں لازم ایک امر خارجی ہوتا ہے اور دلالتِ تضمنی میں لازم کل کا جز ہوتا ہے جس طرح لوازم کو ملزوم کے ساتھ دلالت التزامی میں لزوم ہے اسی طرح جز کو کل کے ساتھ دلالت تضمنی میں لزوم ہے اور لزوم بعض موقعوں پر دونوں طرف سے ہوتا ہے۔ جیسے امام اور مقتدی کا لزوم، کہ امام جب کہیں گے کہ مقتدی موجود ہوں گے اور مقتدی جب کہیں گے کہ امام موجود ہو کیوں کہ اگر امام نہ ہو تو کس کے پیچھے کھڑے ہونے والے کو مقتدی کہیں گے اور اگر مقتدی نہ ہوں تو کس کے آگے کھڑے ہونے والے کو امام کہا جائے گا۔ اور بعض جگہ ایک طرف سے لزوم ہوتا ہے جیسے علم اور زندگی میں ایک طرف سے لزوم ہے۔ علم کو زندگی لازم ہے جس جگہ علم ہوگا زندگی ضرور ہوگی کیوں کہ علم بے زندگی کے نہیں ہوتا اور زندگی کو علم لازم نہیں کیوں کہ یہ ضرور نہیں کہ جو زندہ ہو اس کو علم بھی ہو۔ دلالت التزامی میں لزومِ ذہنی شرط ہے اور لزومِ ذہنی اسے کہتے ہیں کہ معنی خارجی اس طور پر ہوں کہ جس وقت لفظ کے معنی موضوع لہ ذہن میں آئیں تو وہ معنی بھی جو اس معنی موضوع لہ سے خارج ہیں ذہن میں حاصل ہو جائیں، اور یہ حاصل ہونا دو حال سے خالی نہیں اس طرح کہ اگر لازم و ملزوم میں واسطہ نہ ہوگا تو ملزوم کے ساتھ لازم فوراً حاصل ہو جائے گا اور جو واسطے ہوں گے تو ان میں غور و تامل کے بعد حاصل ہوگا۔ مثلاً جس وقت انسان کے معنی موضوع لہ کہ حیوانِ ناطق ہیں ذہن میں آتے ہیں تو یہ بھی ذہن میں آ جاتا ہے کہ یہ ہنسنے والا ہے۔ پس ہنسنا انسان کے لیے لازم ذہنی ہے۔ لزوم ذہنی سے علمائے بیان یہی مراد لیتے ہیں اور منطقین کے نزدیک لزومِ ذہنی یہ ہے کہ مسمیٰ

کے تعقل سے مدلول التزامی کا تعقل ذہن میں سے کسی طرح جدا نہ ہو سکے اور یہ معنی علمائے بیان کے نزدیک معتبر نہیں کیوں کہ اس صورت میں بہت سے مجازات و کنایات کے معانی مدلوات التزامیہ میں سے نکل جائیں گے۔

اب معلوم کرو کہ ایک معنی کو کئی مختلف طریقوں پر دلالتِ لفظی کے ساتھ ادا نہیں کر سکتے کیوں کہ اس دلالت میں الفاظ ایک ہی طور پر دلالت کرتے ہیں۔ کمی بیشی متصور نہیں اور یہ امر بھی جب ہے کہ سننے والا یہ جانتا ہو کہ یہ الفاظ ان معنی کے واسطے بنائے گئے ہیں اور یہ اگر نہ جانتا ہو گا تو وہ الفاظ دلالت ہی نہیں کریں گے کیوں کہ الفاظ کے معنی کا سمجھنا وضعِ الفاظ کے جاننے پر موقوف ہے۔ مثلاً جب ہم کہیں کہ اس کے رخسار سیب کی طرح ہیں۔ پس اگر سننے والا رخسار اور سیب اور طرح کے معانی جانتا ہو گا اور ہیئتِ ترکیب کو بھی سمجھتا ہو گا یعنی اسے یہ معلوم ہو گا کہ اس عبارت کا مفاد رخسار اور سیب کے درمیان مشابہت کا ثابت کرنا ہے تو ممکن نہیں کہ کوئی اور کلام اس معنی میں، بہ شرطیکہ دلالتِ وضعی رکھتا ہو بہ نسبت کلام مذکور کے واضح ہونے میں کم و زیادہ ہو، کیوں کہ جس وقت ان الفاظ کی جگہ دوسرے الفاظ لائے جائیں گے جو ان کے مرادف ہوں گے تو سننے والا اگر ان مرادفات کی وضع سے واقف ہو گا تو معنی کے سمجھنے میں اس کے نزدیک کوئی تفاوت نہ ہو گا بلکہ کلامِ ثانی سے وہی معنی سمجھے گا کہ جو کلامِ اول سے سمجھتا ہے۔ اور اگر اس بات کو نہ جانتا ہو گا تو یہ نئے الفاظ بھی وہی معانی رکھتے ہیں جو پہلے الفاظ رکھتے تھے تو کچھ بھی نہ سمجھے گا اور دونوں صورتوں میں زیادہ ظاہر ہونے اور کم ظاہر ہونے کے اعتبار سے تفاوت نہ ہو گا۔ خلاصۂ کلام یہ ہے دلالتِ وضعی کے ساتھ ایک معنی کا مختلف طریقوں میں ادا کرنا ممکن نہیں ہے اور دلالتِ عقلی کے ساتھ ممکن ہے کیوں کہ جائز ہے کہ لزوم کے مراتب ظہور میں مختلف ہوں۔ مثلاً ممکن ہے کہ دلالتِ تضمنی میں کُل کے لیے اجزا کا لزوم مختلف مراتب رکھتا ہو چناں چہ حیوان اور جسم اور جواہر یہ تینوں انسان کے جز ہیں لیکن ان میں سے بعض بعض کے ذریعہ سے انسان کا جز ہے اور بعض بغیر ذریعہ کے، پس جو بغیر ذریعہ کے جز ہو گا اس کا لزوم واضح ہو گا اور جو بذریعہ دوسرے کے جز ہو گا اس کا لزوم بہ نسبت اس کے خفی ہو گا۔ اسی طرح دلالتِ التزامی میں ملزوم کے لوازم کا لزوم مختلف مراتب رکھتا ہے۔ اس طرح کہ بعض کے لزوم کی دلالت بہت ظاہر ہو اور بعض کے لزوم کی دلالت کم ظاہر ہو مثلاً وصف سخاوت کے لیے کئی لوازم ہیں جن میں بعض کی دلالت سخاوت پر زیادہ واضح ہے اور بعض کی دلالت اس پر کم واضح ہے۔ چناں چہ کہیں زید کے یہاں مہمان آتے ہیں یا زید کے باورچی خانے سے راکھ

زیادہ نکلتی ہے یا زید کے یہاں گھی اور دوسری کھانے کی چیزیں زیادہ خرچ ہوتی ہیں یا زید رضائیاں بہت تقسیم کرتا ہے یا زید کے مہمان اس کی بڑی تعریف کرتے ہیں یا زید نے راستوں میں بہت سے کنوئیں اور مسجدیں بنوائی ہیں۔ پس ان میں بعض لوازم کی دلالت سخاوت پر واضح ہے اور بعض کی خفی ہے۔

مراتبِ وضوح کا اختلاف دلالتِ التزامی میں ظاہر ہے اس لیے کہ جائز ہے کہ ایک شے کے لیے ایسے متعدد لوازم موجود ہوں جن میں سے بعض لوازم بہ سبب کم ہونے واسطوں کے اس شے سے قریب ہوں اور بعض بہ سبب زیادہ ہونے واسطوں کے اس سے بعید ہوں۔ پس جس میں واسطے کم ہوں گے وہ زیادہ واضح ہوگا اور جس میں واسطے زیادہ ہوں گے وہ اس کی بہ نسبت کم واضح ہوگا، جیسے سخاوت کے لیے لوازم مختلف ہیں۔ مثلاً کہا جائے کہ زید بڑا مہمان نواز ہے یا اس کے یہاں باورچی خانے میں ایندھن زیادہ جلتا ہے یا اس کے باورچی خانے سے راکھ زیادہ نکلتی ہے۔ ان لوازم میں سے مہمان نوازی ایسا لازم ہے کہ سخاوت کی طرف اس سے ذہن جلدی انتقال کرتا ہے۔ بہ خلاف اس کے کہ باورچی خانے میں لکڑیوں کے زیادہ جلنے سے ذہن کا انتقال سخاوت کی طرف جلد نہیں ہوسکتا، کیوں کہ اول میں واسطہ نہیں ہے اور باورچی خانے میں زیادہ لکڑیاں جلنے سے جتنی جلدی سخاوت کی طرف انتقال ہوتا ہے اتنی جلدی باورچی خانے سے راکھ زیادہ نکلنے سے سخاوت کی طرف انتقال نہیں ہوسکتا کیوں کہ سخاوت میں اور باورچی خانے میں زیادہ لکڑیاں جلنے میں دو واسطے ہیں، اور سخاوت میں اور باورچی خانے میں زیادہ راکھ ہونے میں تین واسطے ہیں کیوں کہ بہت لکڑیوں کا جلنا بہت کھانا پکنے کی وجہ سے ہوتا ہے اور بہت کھانا پکنا مہمانوں کی کثرت کے سبب سے ہوتا ہے۔ اسی طرح جائز ہے کہ لازم ایک ہو اور ملزوم بہت سے ہوں۔ پس اُس لازم کا لزوم بعض ملزوم کے ساتھ بہت واضح ہو، اور بعض کے ساتھ کم واضح ہو، جیسے گرمی سورج اور آگ اور حرکت کو لازم ہے اور ظاہر ہے کہ گرمی کا لزوم آگ کے ساتھ بہت ظاہر ہے اور بہ نسبت اس کے سورج کے ساتھ کم ظاہر ہے۔ اسی طرح گرمی کا لزوم جتنا سورج کے ساتھ ظاہر ہے اتنا حرکت کے ساتھ ظاہر نہیں۔

اور دلالتِ تضمنی میں اختلاف مراتبِ لزوم کا ظہور وخفا میں ظاہر نہیں ہے، بلکہ بیان کی طرف محتاج ہے کیوں کہ جائز ہے کہ ایک معنی ایک شے کا جز ہوں اور دوسری شے کے جز کا جز ہوں۔ پس اس شے کی دلالت ان معنی پر جو اس کا جز ہیں، بہت ظاہر ہوگی اور ان معنی پر اس کی دلالت زیادہ واضح نہ ہوگی جو اس کے جز کا جز ہیں۔ چناں چہ حیوان کی دلالت جسم پر زیادہ واضح ہے بہ نسبت انسان کی دلالت کے جسم پر کیوں کہ جسم حیوان کا جز ہے اور

حیوان انسان کا جز ہے۔ پس جسم میں اور حیوان میں واسطہ نہیں ہے اور انسان اور جسم میں واسطہ ہے، اور وہ حیوان ہے۔ اسی طرح دیوار کی دلالت مٹی پر جتنی واضح ہے اتنی مکان کی دلالت مٹی پر واضح نہیں۔

اس مقام پر ایک اعتراض وارد ہوتا ہے اور وہ یہ ہے کہ جز اپنے کل سے پہلے سمجھ میں آتا ہے۔ چناں چہ انسان سے اول جسم مفہوم ہوتا ہے پھر حیوان پھر حیوانِ ناطق۔ جواب اس کا یہ ہے کہ اس قول کی صداقت میں شبہہ نہیں مگر یہاں مراد یہ ہے کہ ذہن اول جز کی طرف انتقال کرتا ہے اور علیحدہ ملاحظہ اس کا کل کے سمجھنے کے بعد کرتا ہے۔ پس جب آدمی کوئی لفظ سنتا ہے اور اس کی وضع سے واقف ہوتا ہے اور موضوع لہ کے تمام اجزا کو سمجھتا ہے تو اول وہ بر سبیلِ اجمال کے لفظ کے معنی موضوع لہ سمجھتا ہے پھر اس کا ذہن اس معنی کے جز کی طرف، بہ شرطیکہ جز ہو، انتقال کرتا ہے اور اگر اس جز کے لیے بھی جز ہو تو پھر جداگانہ اس کی طرف انتقال کرتا ہے۔ پس اس تقریر سے ثابت ہے کہ ہمارا وہ قول صحیح ہے کہ لفظ کل کی دلالت جز پر نہایت واضح ہے اور اس کی دلالت اپنے جز کے جز پر کم ظاہر ہے کیوں کہ جز کا جز پیچھے سمجھا جاتا ہے اور جز پہلے سمجھ میں آتا ہے اس تمام بحث سے یہ بات ثبوت کو پہنچ گئی کہ علم بیان میں معنی کے لوازم کو اعتبار کرتے ہیں۔

لفظ جس معنی کے واسطے بنایا گیا ہو اگر اس سے وہی معنی مراد ہوں تو اس کو **حقیقت** کہتے ہیں اور اگر وہ معنی مراد نہ ہوں بلکہ ایک ایسے معنی مراد ہوں جو معنی موضوع لہ کو لازم ہوں، پس اگر وہاں کوئی قرینہ اس بات پر قائم ہو کہ یہاں معنی موضوع لہ مراد نہیں ہیں تو اس لفظ کو **مجاز** کہتے ہیں۔ اور اگر معنی موضوع لہ کا بھی ارادہ جائز ہو تو اسے **کنایہ** بولتے ہیں اور مجاز کو کنایے کے ساتھ وہ نسبت ہے جو مفرد کو مرکب کے ساتھ ہوتی ہے کیوں کہ مجاز میں ارادہ لازم کا عدم ارادۂ ملزوم کے ساتھ شرط ہے اور کنایے میں دونوں کا ارادہ معتبر ہے۔ پس مجاز مثل جز کے ہے اور کنایہ مثل کل کے کیوں کہ مجاز میں صرف لازم مراد ہوتا ہے اور کنایے میں دونوں کا مقصود ہونا جائز ہے اور ہر جز اپنے کل پر مقدم ہوتا ہے۔ اس لیے علمِ بیان میں مجاز کو کنائے سے پہلے بیان کرتے ہیں اور مجاز میں معنی حقیقی اور معنی مجازی کے درمیان علاقے کا ہونا ضرور ہے۔ پس اگر دونوں میں تشبیہ کا علاقہ ہے تو ایسے مجاز کو **استعارہ** کہتے ہیں اور اگر تشبیہ کے سوا کوئی دوسرا علاقہ ہے تو اسے **مجاز مرسل** بولتے ہیں۔ اس بیان سے واضح ہوا کہ تشبیہ مقدمہ ہے استعارے کا جو مجاز کی ایک قسم ہے۔ علمِ بیان کا مقصد اصلی صرف دو چیزیں ہیں مجاز اور کنایہ مگر استعارے کے سمجھنے کے لیے تشبیہ کا سمجھنا ضرور ہوا اور اس کو تمام اقسامِ مجاز سے اس لیے پہلے بیان کرتے ہیں کہ مجاز کی ایک قسم تشبیہ پر موقوف ہے اور چوں کہ مجاز مرسل کو

استعارے کے ساتھ اتصال حاصل ہے اس لیے اس کو اور استعارے کو بہ منزلے ایک باب کے قرار دے کر تشبیہ کو مجاز مرسل سے بھی پہلے لاتے ہیں۔ اور تشبیہ کو کنایے پر اس لیے مقدم کرتے ہیں کہ خود مجاز کو کنایے پر تقدیم حاصل ہے۔ اور چوں کہ تشبیہ میں بہت سی فائدے کی باتیں ہیں اور اس کے مباحث کثیر ہو گئے ہیں اس لیے اس کی بحث کو استعارے کا مقدمہ نہیں بناتے بلکہ علمِ بیان میں ایک علاحدہ مقصد ٹھہراتے ہیں۔ اور یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ تشبیہ بھی علمِ بیان کا ایک مستقل مقصد ہے استعارے کا مقدمہ نہیں کیوں کہ دلالت کے بہت ظاہر ہونے اور کم ظاہر ہونے کا اختلاف اس میں بھی موجود ہے۔ پس یہ بھی علمِ بیان کا مقصد اصلی ہے اور علمِ بیان کے بعض مقاصد اس پر موقوف بھی ہین لیکن اس میں کچھ مضائقہ نہیں کیوں کہ بعض مقاصد کا بعض دوسرے مقاصد پر موقوف ہونا اس بات کو واجب نہیں کرتا کہ متوقف علیہ فن کا مقدمہ بن جائے۔ اور حقیقت و مجاز دونوں چار چار قسم پر ہیں۔ حقیقت لغوی حقیقت شرعی حقیقت عرفی خاص، حقیقتِ عرفی عام یعنی کوئی لفظ اگر لغت میں کسی معنی کے واسطے وضع کیا گیا ہے تو اس کو حقیقت لغوی کہتے ہیں اور اگر شرع میں وضع کیا گیا ہے تو اس کو حقیقت شرعی کہتے ہیں اور اگر کسی خاص فرقے کی اصطلاح میں وضع کیا گیا ہے جیسے نحوی یا صرفی یا منطقی وغیرہ وغیرہ تو اس کو حقیقت عرفی خاص اور حقیقت اصطلاحی کہتے ہیں اور اگر کسی خاص فرقے کی اصطلاح میں وضع نہیں کیا گیا بلکہ عام اشخاص اس لفظ سے وہ معنی سمجھتے ہیں تو اس کو حقیقت عرفی عام کہتے ہیں۔ اسی طرح مجاز کی قسمیں ہیں یعنی اگر لفظ لغت کی اصطلاح میں موضوع تھا ایک معنی کے لیے اور اس کو استعمال کیا کسی اور معنی میں تو وہ مجاز لغوی ہے اور اگر شرع[1] کی اصطلاح میں موضوع تھا ایک معنی کے لیے اور اسی اصطلاح میں استعمال کیا گیا کسی اور معنی میں تو وہ مجاز شرعی ہے اور اگر اصطلاحِ خاص میں کسی معنی کے واسطے موضوع تھا اور اسی اصطلاح میں اس کے غیر میں مستعمل ہوا تو وہ مجاز عرفی خاص ہے اور اگر عام کی اصطلاح میں موضوع تھا کسی اور معنی کے واسطے اور اسی اصطلاح میں مستعمل ہوا اور معنی میں تو وہ مجاز عرفی عام ہے۔ اس کی مثال یہ ہے کہ شیر لغت میں جانور درندہ مشہور کے واسطے بنایا گیا ہے اسی معنی میں استعمال کرنے کو حقیقت لغوی کہتے ہیں اور مرد بہادر کے معنی میں استعمال کرنے کو مجاز لغوی اور لفظ صلوٰۃ شرع کی اصطلاح میں نماز کے واسطے موضوع ہے اور لغت میں دعا کے معنی میں آیا ہے۔ شرع کی اصطلاح میں نماز کے معنی میں استعمال کرنا حقیقت شرعی ہے اور اسی اصطلاح میں دعا کے معنی میں مجاز شرعی اور لفظ فعل علم نحو میں اُس لفظِ خاص کے لیے موضوع ہے جو مسند ہونے کی صلاحیت رکھے اور معنی مستقل پر دلالت کرے اور علاوہ معنی مصدر کے جو اس

کے جو ہر ہیں تین زمانوں سے کوئی زمانہ اس کے ساتھ پایا جائے اور لغت میں لفظ فعل کے معنی کرنا ہیں۔ پس نحو کی اصطلاح میں لفظ خاص کے معنی میں حقیقتِ عرفی خاص ہے اور اسی اصطلاح میں کرنے کے معنی میں مجاز عرفی خاص اور لفظ تعزیہ عام کے نزدیک تابوت حضرت امام حسینؑ کے معنی میں ہے چنانچہ ؎

مومنو زیرِ زمیں تعزیے دفناتے ہیں　　آج دنیا سے حسین ابن علی جاتے ہیں

پس اس معنی میں حقیقت عرفی عام ہے اور اسی اصطلاح میں ماتم پرسی کرنے کے معنی میں مجاز عرفی عام۔ ارزانی جو منسوب ہے ارزاں کی طرف حقیقی معنی اس کے ارزندہ کے ہیں یعنی لائق ہونے والا لیکن یہ معنی متروک ہو کر مجازاً عرف عام میں نرخ اشیا کی گرانی کی ضد میں استعمال ہونے لگا۔ مجاز شرعی اگرچہ مجاز عرفی خاص میں داخل ہے مگر شرع کی تعظیم اور شرف کی وجہ سے اس کو جداگانہ قسم قرار دیا ہے۔

حقیقت و مجاز دراصل الفاظ کے عوارض میں سے ہیں۔ کبھی معنی اور استعمال کو بھی حقیقت و مجاز کے ساتھ متصف کر دیتے ہیں چناں چہ کہتے ہیں کہ یہ معنی حقیقت ہیں اور وہ مجاز ہیں اور یہ استعمال حقیقت ہے وہ استعمالِ مجاز ہے۔

علما نے اس بات میں اختلاف کیا ہے کہ جو لفظ معنیِ مجازی میں مستعمل ہو اُس کے لیے معنیِ حقیقی میں مستعمل ہونا شرط ہے یا نہیں۔ مذہب تحقیق یہ ہے کہ یہ امر شرط نہیں۔ اور حقیقت و مجاز جس طرح مفرد میں جاری ہوتے ہیں جملے میں بھی جاری ہوتے ہیں اور اس سے بحث علمِ معانی میں کرتے ہیں۔ جس طرح مفرد کے حقیقت و مجاز سے علمِ بیان میں بحث ہوتی ہے اور مجاز کا یہ حکم ہے کہ جس چیز میں اس کو استعمال کریں وہ ثابت ہو۔ خواہ عام ہو یا خاص۔ اور مجاز کے عام ہونے سے یہ مراد نہیں ہے کہ ایک لفظ سے تمام علاقے جو مجاز و حقیقت میں ہونا چاہئیں سمجھے جاتے ہیں، بلکہ مقصود یہ ہے کہ ایک قسم کے علاقے کی تمام فردوں کو عام ہوتا ہے۔ جو لفظ جس معنی کے لیے بنایا جاتا ہے اس سے وہ معنی ساقط نہیں ہوتے اور معنی حقیقی کی نفی اس چیز سے جس پر وہ صادق آتے ہوں نہیں ہوتی اور غالبؔ کے قول میں ؎

بس کہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا　　آدمی کو بھی میسّر نہیں انساں ہونا

بشر سے جو بشریت کی نفی ہے اس سے غرض تحقیر ہے یعنی انسان کو لائق اور اچھا ہونا میسر نہیں۔ معنی حقیقی کی نفی مقصود نہیں۔ اسی قبیل سے ہے برقؔ کا شعر ؎

سگِ اصحاب ہوا صحبتِ انساں سے بشر  آدمی ہو کے بھی انسان تو انساں نہ ہوا

بہ خلاف معنی مجازی کے کہ وہ اپنے مصداق پر صادق بھی آتے ہیں اور اس سے منتفی بھی ہو جاتے ہیں چناں چہ باپ کو باپ کہتے ہیں اور یہ کہنا صحیح نہیں کہ وہ باپ نہیں ہے بر خلاف دادا کے کہ اُس کو باپ کہہ سکتے ہیں مگر یہ بھی کہنا صحیح ہے کہ وہ باپ نہیں ہے۔ اسی طرح اس جانور درندہ کو جو لفظ شیر کا موضوع لہ ہے شیر کہنا صحیح ہے اور اس نام کی اس سے نفی نہیں ہو سکتی یعنی یہ نہیں کہہ سکتے کہ وہ شیر نہیں ہے بہ خلاف بہادر آدمی کے کہ اس کو مجازاً شیر کہتے ہیں اور یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ وہ شیر نہیں ہے۔

علمِ بیان کا مدار ان چار چیزوں پر ہے تشبیہ، استعارہ، مجاز مرسل، اور کنایہ ان میں سے ہم ہر ایک کو علیحدہ علیحدہ ایک ایک باغ میں بیان کرتے ہیں۔

# پہلا باغ
# تشبیہ کے بیان میں

تشبیہ لغت میں دلالت ہے اس بات پر کہ ایک شے دوسری شے کے ساتھ ایک معنی میں شریک ہے۔ اور علمِ بیان کی اصطلاح میں تشبیہ سے مراد دلالت ہے دو چیزوں کی جو آپس میں جدا جدا ہوں۔ ایک معنی میں شریک ہونے پر اس طرح کہ بطور استعارے کے نہ ہو اور نہ بہ طور تجرید کے ہو۔ تجرید کا بیان علمِ بدیع میں آتا ہے اور تشبیہ کے بیان میں پانچ چیزوں سے بحث ہوتی ہے (1) مشبہ بہ اور مشبہ ان کو طرفینِ تشبیہ کہتے ہیں (2) وجہ تشبیہ (3) غرض تشبیہ (4) ادات تشبیہ۔ یہ چاروں تشبیہ کے ارکان کہلاتے ہیں (5) اقسامِ تشبیہ اور یہ پانچوں چیزیں ہم پانچ چمنوں میں بیان کرتے ہیں اور تشبیہ کے قوت وضعف کے حال کو علیحدہ چھٹے چمن میں ذکر کریں گے۔

# پہلا چمن

# طرفینِ تشبیہ کے بیان میں

طرفینِ تشبیہ دو چیزیں ہیں۔ ایک مشبہ، وہ جس کو تشبیہ دی جائے دوسرے مشبہ بہ وہ ہے جس سے کسی چیز کو تشبیہ دیں اور مشبہ سے اس صفت میں زیادہ ہو جس کی وجہ سے تشبیہ دی جائے۔ اور یہ زیادتی خواہ ازروے حقیقت کے ہو خواہ ازروے ادعا کے۔ اور اگر ایسا نہ ہو بلکہ وہ صفت دونوں میں برابر ہو تو تشبیہ صحیح نہ ہوگی کیوں کہ تشبیہ میں ایک کی زیادتی اور ایک کے نقصان کا قصد ہوتا ہے اور جہاں دونوں کی مساوات کا قصد ہو تو اس کو تشابہ کہتے ہیں یعنی یہ اُس کے مشابہ ہے اور وہ اس کے مثلاً:

**سودا**

دشمن و دوست بد و نیک زمانے کے بیچ  حکم رکھتے ہیں ترے پیش کرم چاروں ایک

تشبیہ دشمن کی بد سے اور دوست کی نیک سے منظور نہیں بلکہ دونوں چیزوں میں مساوات منظور ہے۔

**ولہ**

انوری سعدی و خاقانی و مداح ترا  رتبۂ شعر و سخن میں ہیں ہم چاروں ایک

ان چاروں شعرا میں سے کسی ایک کی دوسرے کے ساتھ تشبیہ منظور نہیں بلکہ مساوات مقصود ہے۔

ولہ

سنبل وزلفِ سیہ کاکل وشب چاروں ایک      غمزہ و نازوادا جنبشِ لب چاروں ایک[2]

گویا

گھر تیرا ہے جنت کے گلستان کے برابر      چاؤش ہیں دروازے پہ رضواں کے برابر

ہے ایک ترا آئینہ بردار سکندر      دارا ترے دروازے کے درباں کے برابر

قطرہ جو کبھی ابرِ کفِ جود سے ٹپکے      رتبے میں ہو وہ گوہرِ غلطاں کے برابر

اک دم میں جسے چاہے فلک پر تو چڑھاوے      ذرّے کو کرے مہرِ درخشاں کے برابر /

گر خرمنِ بخشش سے کرے دانہ عطا تو      ہر مور کہے میں ہوں سلیماں کے برابر

آتش

یہ خوش اسلوب جسم اس نوجواں کا ہے کہ جو ناپیں      برابر نکلے ڈورا اُس کمر کا اور گردن کا

ظفر

نہ گیسوے عرق افشاں میں اور سحاب میں فرق

نہ تابِ رخ میں ترے اور آفتاب میں فرق

نہ فرق یک سر مو مشک و بوے کاکل میں

نہ کچھ پسینے میں عارض کے اور گلاب میں فرق

نہ کچھ شراب و نگہ میں تری کمی بیشی

نہ تیزی چشم میں اور ساغر شراب میں فرق

ولہ

نہ خونِ دل میں مرے اور ہے شراب میں فرق

نہ میرے سینۂ بریاں میں اور کباب میں فرق

نہ میرے اشک میں اور تارِ چنگ میں دوئی

نہ میرے نالے میں اور نالۂ رباب میں فرق

نہ داغ سینہ میں اور آفتاب میں دوئی

نہ دودِ دل میں مرے اور کچھ سحاب میں فرق

نہ سوزِ سینہ میں اور برق میں ہے فرق ظفر

نہ کچھ ہے پارے میں اور دل کے اضطراب میں فرق

تشابہ میں عکس صحیح ہوتا ہے یعنی مشبہ بہ کو مشبہ بنا سکتے ہیں جیسے:

**داغ**

حسن آئینۂ عشق ہو عشق آئینۂ حسن ۔۔۔ میں تجھ کو نظر آؤں مجھے تو نظر آوے

مقصود بالتمثیل پہلا مصرع ہے۔

**ظفر**

خاک کو مسندِ کمخواب سمجھتے ہیں فقیر ۔۔۔ اور وہ جانتے ہیں مسندِ کمخواب کو خاک

**نصرت**

جیحوں کو دشت، دشت کو جیحوں بنائیں یہ ۔۔۔ گردوں کو ارض، ارض کو گردوں بنائیں یہ

**یار محمد خان شوکت**

سر کو سوداہائے اے زلف معنبر ہو گیا[3] ۔۔۔ گھر مجھے صحرا ہوا صحرا مجھے گھر ہو گیا

**صفیر**

سحر پر آئے اگر بھان متی کی صورت ۔۔۔ پر کبوتر کو کرے پر کو کبوتر گیسو

**مولوی محمد اسمٰعیل**

حقیقت میں ہو گی دورنگی کہاں ۔۔۔ جہاں ذرّہ ہے اور ذرّہ جہاں

**ذوق**

نیتِ نیک تری آئینۂ حسنِ عمل ۔۔۔ عمل خیر ترا جلوۂ حسنِ نیت

**امیر**

زندے مردہ مردے زندہ ہو چکے ۔۔۔ حشر برپا کر چکی رفتارِ یار

پس جہاں وجہِ شبہ میں مشبہ اور مشبہ بہ دونوں کا برابر ہونا مقصود ہو اور یہ مقصود نہ ہو کہ ایک زائد

اور دوسرا ناقص ہے، عام ہے۔اس سے کہ زیادتی اور کمی پائی جائے یا نہ پائی جائے تو بہتر یہ ہے کہ وہاں تشبیہ کو ترک کر دیں کیوں کہ تشبیہ میں ایک کی زیادتی اور ایک کے نقصان کا قصد ہوتا ہے پس اس شعر میں۔

**حالی**

ان کی عزت تمھاری عزت ہے ان کی ذلت تمھاری ذلت ہے

ایک کی عزت کی دوسرے کی عزت کے ساتھ اور ایک کی ذلت کی دوسرے کی ذلت کے ساتھ تشبیہ مقصود نہ ہوگی کیوں کہ دونوں کا برابر ہونا مطلوب ہے۔

مشبہ اور مشبہ بہ دو قسم کے ہوتے ہیں۔

(1) حسّی جسے حواسِ خمسۂ ظاہری سے دریافت کرسکیں اور حواس خمسۂ ظاہرہ پانچ ہیں بصر، سمع، شم، ذائقہ، اور لمس۔[4]

(2) عقلی جسے حواس ظاہرہ سے معلوم نہ کرسکیں پس یا مشبہ اور مشبہ بہ دونوں ایک ہی ہونگے یا مختلف یہاں مختصر طور پر مثال ہر ایک کی لکھی جاتی ہے۔

**مثال مشبہ اور مشبہ بہ حسی متعلق بباصرہ کی نادر کہتا ہے:**

بڑھ چلا رخ سے یہ ان کے خط اخضر کیسا پرِ طاؤس ہے قرآن سے باہر کیسا

**صبا**

لوگ کہنے لگے کندن میں چڑھا ہے مینا سبزۂ خط سے وہ خوش رنگ ترا گال ہوا

**تصدق حسین خاں**

سرد ساقد تو گُل سے رخسارے شانے بازو بھرے بھرے سارے

**صفدری**

آنکھ اپنی کسی کے دُرِ دنداں سے لڑی ہے جو اشکِ مسلسل ہے سو موتی کی لڑی ہے

**ناسخ**

ذقنِ یار میں کی خط نے رسائی پیدا چاہِ یوسف میں خضر بہرِ تماشا اُترا

**امانت**

دیکھے اُن پستاں پہ زلفوں کو تو بچہ بھی کہے دودھ پینے کے لیے بیٹھا ہے جوڑا سانپ کا

# حواشی

1۔صنفِ نازک کے تئیں یہ رویّہ جاگیردارانہ ماحول کا غماز ہے،اور اس سے انسانی اقدار کی نفی ہوتی ہے۔ بدصورت صاحب اقتدار مرد کی قصیدہ گوئی جاگیردارانہ عہد کے بڑے شاعروں کا طرۂ امتیاز ہے،اور سارا علمِ بدیع ان کے قصیدوں میں ہے۔متن تو بہر حال نقل ہونا تھا،سو وہ ہوا۔

2۔بہ معنی مول، قیمت

3۔مصنف ب ف سے تسامح ہوا ہے۔پہلا لفظ لڑائی مضارع ہے۔

4۔یہ لفظ نہیں ہے۔جی (اسم) اور نے (حرف جر) ساتھ ہیں۔یہ مرکب نہیں، بلکہ نشستِ الفاظ یا ترتیب الفاظ سے یہ صوتی صورت پیدا ہوئی ہے۔

5۔دوسرے مصرع میں بدی ہی مرکب نہیں، بلکہ دو لفظ ایسی ترتیب سے ہیں کہ بدیہی صوتی طور پر صورت پذیر ہوا۔

6۔چکیے اور چکھی مقصود بالتمثیل اس زمانے میں شاید مانے جا سکتے ہوں، جب یائے معروف اور یائے مجہول

کا خلط ہوتا تھا۔ غالبؔ کے یہاں بھی یہ خلط ہے۔ لیکن جب اردوے معلّی کا پہلا ایڈیشن حالؔی اور میر مہدی مجروح کی نگرانی میں چھپا___ اور حالؔی کی یادگارِ غالب اور دوسری کتابیں چھپیں تو ان میں یہ خلط نہیں رہا۔ خود بحر الفصاحت میں یہ خلط نہیں ہے، اس لیے چپکے اور چٹکی تجنیس خطی نہیں ہے۔ چپکی اور چٹکی/ چپکے اور چٹکے میں تجنیس خطی ہے، لیکن بیسویں صدی اور اکیسویں صدی میں نہیں ہے کیوں کہ اب چُپ کے (چپکے) اور چٹکی میں آخری حرف ایک طرح نہیں کتابت ہوتا۔

7۔ متن میں تھا: ''یہ اس وقت ہے جب گِلے کہ جمع یا سے لکھی جائے۔ واضح طور سے غلطِ کاتب اس عبارت میں در آیا۔ گِلے جمع ہے گِلہ کی۔

8۔ رَوْح بہ معنی آسائش، رُوْح بہ معنی جان۔

9۔ علی کا شعر تجنیس محرف کی مثال میں نہیں لایا جاسکتا، کیوں کہ پہلے مصرع میں پہلا لفظ چھوٹی یاءِ معروف سے ہے۔ یہ لفظ یاے مجہول سے چھوٹے، چ پر ضمہ معروف ہو اور دوسرے مصرع میں پہلا لفظ چھوٹے، ضمہ مجہول سے ہے ہی تو اس صورت میں یہ شعر مثال میں آتا ہے۔ لیکن پہلے مصرع میں گالیوں پر کے بجائے گالیوں پہ ہو، تو مصرع بحر (مفعول فاع لات مفاعیل فاع لن) میں مستقیم ہوگا۔

10۔ یہ تجزیہ/تشریح/ بیان درست نہیں۔ یہ مثالیں ہیں تجنیس زائد و ناقص کی۔

11۔ یہ شعر بھی مناسب مثال اس زمرے کی نہیں ہے، کیوں کہ پیانے میں نون معلنہ ہے، اور پیاں میں نون غنہ ہے۔

12۔ یہ شعر بھی اس زمرے کے لیے مناسب مثال نہیں۔ جالی اور جال کتابت میں مختلف ہیں، لیکن وزنِ شعر کے اعتبار سے جالی کی یا گرتی ہے جال باقی رہ جاتا ہے۔

جال کی گر (فاعلاتن) تی کک اس پر (فاعلاتن) اے پ ری رُد (فاعلاتن) جال ہے (فاعلن)۔نثر کی طرح پڑھیں تو مثال ٹھیک ہوگی۔آہنگ میں پڑھیں تو مثال نادرست ہے۔دونوں جگہ جال ہے۔

13۔دیاشنکر نسیم کے اس شعر میں بھی نام اور نامے کا ایک ہی وزن ہے۔یہ صرف مکتوبی ہے، ملفوظی نہیں، اور شعر میں صرف حرف ملفوظی کا اعتبار ہے۔اس نام (مفعول) کے اس طاب (مفاعلن) کے صد تے (فعولن)

14۔خواجہ وزیر کا یہ شعر اس شعر کی مثال میں کیوں پیش کیا گیا، سمجھ میں یہ بات نہیں آئی۔مر اور مگر کے علاوہ کوئی فیچر اس میں نہیں، اور یہ بھی ناقص ہے کیوں کہ شعر میں لفظ مرنے ہے۔کو اور کوئی میں بھی رشتہ نہیں، کیوں کہ کو سبب خفیف، دوحرفی ہے اور کوئی مکتوبی چار حرفی، ملفوظی سہ حرفی ہے، لیکن اس سہ حرفی میں واو ہے ہی نہیں، ضمہ کی حرکت ہے اور ای ہے۔

15۔پہلے مصرع میں کھل اور کھلا تجنیس زائد کی درست مثال ہیں۔لیکن دوسرے مصرع میں موتی اور موتیا تجنیس زائد کی مثال ماننے میں تامل یوں ہے موتی میں یا مصوتہ ہے، لیکن موتیا میں یا نیم مصوتہ ہے، یعنی اس کا کردار مصمتہ کا ہے۔مکتوبی جوڑا تجنیس کا ہے، لیکن ملفوظی جوڑا نہیں بنتا۔

16۔صفیر کے شعر کے دوسرے میں تاک اور تا کا درست ہیں۔لیکن پہلے مصرع میں ''ٹپک کر خوشے گرتے ہیں'' میں ٹپک کر حشو قبیح ہے۔ٹپکنا اور گرنا ایک ہی بات ہے۔قطرۂ صہبا ٹپکتا ہے، خوشہ نہیں۔

17۔دبیر کا شعر مکتوبی طور پر تجنیس مذیل کی مثال ہے، لیکن ملفوظی اعتبار سے اس زمرے میں نہیں آتا۔یہ شمس (مفعول) کے روشن گ (مفاعیل) راشیاے (مفاعیل) جہاں ہے (فعولن) اس مذ د (مفعول) س اِے نور (مفاعیل) کے اک شم س (مفاعیل) یے خواں ہے (فعولن) شمسیہ کے آخر میں ہائے مختفی ہے، جو حرف نہیں بلکہ اپنے ماقبل یے کی حرکت ظاہر کرتی ہے۔شمس سہ حرفی ہے اور شمسیہ آہنگ چار حرفی ہے۔پنج حرفی نہیں، اس لیے شمس پر دو حرف اضافہ نہیں ہوئے۔

18۔ منشی کے شعر میں گرگ اور گرگیں میں بھی ایک حرف کا فرق ہے، کیوں کہ غنہ مصوتے کی ایک حالت ہے، حرف نہیں، اور اس کی کوئی عروضی قیمت نہیں۔

19۔ منیر کے شعر میں چاہ سہ حرفی ہے اور چاہتے چار حرفی ہے، کیوں کہ یے گر جاتی ہے۔ اس لیے یہ اس زمرے میں نہیں آتا۔

20۔ متن میں مصرع یوں چھپا ہے: ''آ سینے سے سینہ مرے ایجان لگا دے'' غلطِ کاتب واضح ہے۔ درستی متن میں کر دی گئی ہے۔

21۔ اس شعر میں تجنیس مضارع کی تین صورتیں ہیں، جن کی نشاندہی متن میں نہیں کی گئی ہے: تان اور تال؛ تال اور تول؛ مول اور تول۔

22۔ متن میں حالی کی جو بیت درج ہے، اس میں رعیت سے پہلے نہ نہیں ہے۔ فعِلا تن فعِلا تن فعلا تن فعِلن (دو) بار کے آہنگ میں پہلا مصرع شروع کے نہ کے بغیر آہنگ میں نہیں، اس لیے متن میں نہ اضافہ کر دیا گیا ہے۔ دونوں مصرعوں میں کا ذرر دیف ہے، لیکن دونوں میں شاہ قافیہ ہے، جو واضح ایطا ہے۔ تجنیس لاحق کی صورت نظر نہیں آتی۔ دوسرے مصرع میں قافیہ اگر راہ ہو تو مطلع بھی درست ہو جائے گا، قافیے کا عیب دور ہونے سے، اور شاہ اور راہ میں تجنیسِ لاحق بھی ہو گی۔

23۔ معنی؟

24۔ تجنیس کا کون سا فیچر ہے، اس کی تشریح کی ضرورت ہے۔ دوسرے مصرع میں جو حشو ہے۔
شاید چیں، جبیں، چمن میں تجنیس دیکھی!

25۔ سارے جہاں کے بجائے بحرِ جہاں سے کوئی معنی پیدا نہیں ہوتے۔ تجنیس کا بھی کوئی قرینہ نہیں۔ تشریح

اور وضاحت ضروری تھی۔ شاید کہیں اور نہیں، اور چیں اور جبیں میں تجنیس مقصود ہو۔

26۔ وجیہہ کے شعر کے پہلے مصرع میں نہ آج کو نا آج اور دوسرے مصرع میں وہی کو وہ ہی کر دیا گیا ہے، تا کہ دونوں مصرعے آہنگ میں مستقیم ہوں (مفعول فاعلاتن مفعول فاعلاتن دوبار)

27۔ مثال کے لیے یہ شعر پہلے مصرع کی وجہ سے، جو حشو ہے، مناسب نہیں تھا۔ ایک ہر گام پر کیسے پھانسا جا سکتا ہے، تا وقتیکہ ہر گام پر پھانسا جائے، پھر چھوڑا جائے، پھر پھانسا جائے۔

28۔ مرزا سے مراد یہاں مرزا محمد رفیع سودا ہیں۔

29۔ متن میں، مصرع اولی یوں شروع ہوتا ہے: ''میں تو کیا کہوں''۔ کہوں کو ہوں بنا دیا گیا ہے۔ مصرع آہنگ میں بھی آ گیا اور با معنی بھی ہو گیا اور دوسرے مصرع سے مربوط بھی ہو گیا۔

30۔ پہلا مصرع متن میں ساقط الوزن تھا۔ کیا سے پہلے یہ کا اضافہ کر دینے سے ہزج مسدس محذف الآخر میں آہنگ مستقیم ہو گیا ہے۔

31۔ بدھ سنگھ قلندر کے دو شعروں کے اوپر عنوان تھا ''غزل بدھ سنگھ قلندر'' غزل دو شعر کی نہیں ہوتی۔ لفظ غزل ہٹا دیا گیا ہے۔

32۔ ٹیپ کے شعر بغیر بند لکھا تھا، یعنی چار مقفٰے مصرعے اور عنوان تھا مسدس دبیر۔ چار مصرع مربع میں ہوتے ہیں، مسدس میں چھ ہوتے ہیں۔ اس لیے مسدس لفظ ہٹا دیا گیا ہے۔

33۔ دشمنوں اور دشنام میں مشکل سے شبہ اشتقاق کی صنعت کا ہوگا۔

34۔ مصرع ثانی بحر سے خارج ہے۔ (ص 924 ب ف) پہلے مصرع کا وزن ہے مفاعلن فعِلاتن مفاعلن فعِلان۔ دوسرا مصرع (وہ بوریے پر تخت بخش عرش وقار) موزوں نہیں۔

35۔ متن میں والا ے شاہ تھا۔ غلط کاتب ظاہر۔ والا ے شاہ متن میں بنا دیا گیا ہے۔ (ص 925 ب ف)

36۔ پہلے مصرع میں گھر کا لفظ اتار رہ گیا، اور اس کی جگہ کو لکھا گیا، جو غلط کاتب ہے (ص 925 ب ف) ''مکرتے ہو'' زبان کے اعتبار سے نادرست استعمال ہے۔

37۔ رو رو میں دوسرے واو کا گرنا نہایت قبیح ہے۔ یہ شعر حذف بھی کیا جا سکتا تھا۔ مثال میں ایک شعر نقل کرنا، اور وہ تک بندی کے لازمی نہیں تھا۔

38۔ ے پے کے بجائے پے ہونا چاہیے تھا۔

39۔ دنوں مصرعوں میں ربط نہیں۔ دولخت کی اچھی مثال ہے۔

40۔ کیر عضو تناسل کے معنی میں ہے 12 (مجم الغنی)

41۔ سودا کے اس قصیدے میں پہلے ایک شعر کا قطعہ ہے، پھر مطلعِ ثانی ہے، اور اس میں سات شعر ہیں۔ ب ف میں قطعہ کا پہلا شعر ہے، اور دوسرے مصرع میں ''اس پہ'' کی جگہ البتہ ہے، جس سے مصرع ساقط الوزن ہو گیا ہے۔ درست مصرع لکھ دیا گیا ہے۔ (ب ف، ص 928)

42۔ مصنف قواعد العروض۔

43۔ متن میں برق جہند تھا۔ اسے جہندہ کر دیا گیا ہے، تاکہ مصرع بحر میں مستقیم ہو جائے۔ واضح غلطِ کاتب

تھا، وہ لکھنے سے رہ گئی تھی۔ جو غالبؔ کے شاگرد تھے۔ ب ف کا پہلا ایڈیشن صرف علم بلاغت کے متعلق تھا۔ قرائن ہیں کہ قدرؔ بلگرامی کی کتاب سے ب ف میں عروض کا حصہ شامل کرنے کی تحریک نجم الغنی کو ہوئی۔

44۔ واضع عروض خلیل ابن احمد فراہیدی کی کتاب العین میں حروف سے جتنے لفظ بنتے ہیں دیے گئے ہیں۔ ظاہر ہیں یہ عربی الفاظ ہیں۔

45۔ ناسخ کے شعر کا مصرع ثانی ''رور ہے مانندِ خورشیدِ درخشاں پاؤں میں'' متن میں تھا۔ رور ہے نہیں، بلکہ زور ہے دیوانِ ناسخ میں ہے۔ واضح غلطِ کاتب تھا۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔ (ص 931 ب ف)

46۔ جب غنہ میں بھی نکتہ دیا جاتا تھا، اس وقت ناداں، مصرع میں آتا تھا تو نادان لکھا جاتا تھا۔

47۔ ایسے انسانیت سوز مضامین کے شعر علمی کتاب میں حوالے کے لائق نہیں اس شعر سے دور رس معانی یہ بھی نکلتے ہیں کہ ان نجیبوں کی آئندہ نسلوں کے لیے ان ہی نے فراہم کیے ہوں گے جن کے حصے میں نری پڑی۔ اگر کبھی ب ف کا خلاصہ تیار کیا جائے تو ایسے تمام اشعار مثالوں سے حذف کر دیے جائیں۔ (ب ف ص 942)

48۔ ہجر اور نیند کے درمیان میں متن میں نہیں تھا۔ واضح غلطِ کاتب ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

49۔ متن میں سمند کے بجائے سمندر تھا۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

50۔ دریائے لطافت سے جو شعر انشا کے نقل کیے گئے ہیں، وہ بھی رباعی ہے، اور رنگین کے شعر بھی رباعی ہیں۔

51۔ ارکانِ بحر ہیں مفعول مفاعیل مفاعیل فعولن (2 بار) ہیہات صدر مفعول کے مقابل ہے، اور محبت ضرب فعولن کے مقابل

52۔ آشفتہ کے مقطع کے مصرع ثانی کا آخری لفظ متن میں تشبیہہ ہے۔ اس سے مصرع بحر سے ساقط ہو جاتا ہے۔ شبیہ سے مصرع بامعنی بھی رہتا ہے اور بحر میں مستقیم رہتا ہے۔ (مفعول فاعلات مفاعیل فاعلان ــــ دوبار)۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

یہ شعر مثال کے لیے موزوں نہ تھا۔ صدر مفعول ہے، اور اس کے مقابل آ شف تَ ہے۔ یعنی آخری حرف صدر کات ہے، ہائے ملفوظی نہیں، مکتوبی ہے۔ آشفتہ میں ہائے ہوز کی صوت ہے ہی نہیں۔ شبیہہ میں آخری صوت ہائے ہوز کی ہے۔

53۔ دریائے لطافت سے (کلام انشا) اچھی مثال ہے۔ بس شتر گربہ کا عیب ہے، جو دور بھی ہو سکتا تھا۔ پہلے مصرع میں ''بن گئے ہو'' اور ''محمد'' اور دوسرے مصرع میں ''یاد تو کیجیے''۔

54۔ کتاب کا یہ نام ادھورا ہے۔

55۔ گھی بہ معنی روغن زرد در اصل گھیو بودہ از دریائے لطافت۔ (مجی)

56۔ اس عبارت کی کتاب میں واضح طور سے تینوں ناموں کے حروف کی اس طرح کتابت نہیں ہوئی ہے کہ انھیں ترتیب سے لکھا جا سکے۔ عبدالغنی خاں کے حروف کو جلی کر دیا گیا ہے۔ باقی قاری مشق کے طور پر تلاش کریں۔

57۔ جدول میں پے لکھا ہے۔ یک حرفی پہ درست ہے۔ پے درست نہیں۔ دوسری اہم بات یہ ہے کہ اس خواندگی میں دوسرا مصرع آج یہ افسوس گری اے دل ناصور کر'' نہیں لکھا گیا، کیوں کہ بحر میں مستقیم نہ تھا۔ اور اس کے بعد کی عبارت نہیں لکھی گئی۔ خلط ہوا ہے۔ متن جوں کا توں نقل کیا گیا۔

58۔ متن میں تھا ''عالم ہیں یہ، علیم ہیں باخبر ہیں یہ'' ہیں اور باخبر کے بیچ میں یہ کا نہ ہونا سہوِ کاتب تھا۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

59۔ متن میں شعر کے نیچے لکھا ہے: (الرتارات) تاراج 12۔ (مکرم کے چوتھے شعر کے آخر پر)

60۔ فعول فعْلُن مفاعلاتن کی تکرار کے آہنگ میں دوسرا مصرع ایک کی جگہ اک سے موزوں ہوگا۔ لیکن اک ہو تو مصرع مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن فعولن وزن پر موزوں نہیں۔ جب اعراب بالحروف لکھے جاتے تھے تو اک بھی ایک ہی لکھا جاتا تھا۔ اس عہد میں یہ مثال جواز رکھتی تھی، لیکن بیسویں صدی میں جب بحرالفصاحت کے دو ایڈیشن چھپے یہ شعر تین آہنگوں میں نہیں پڑھا جاسکتا تھا۔ اور یہ مصرع مفعول مفاعلن فعولن وزن سے زیادہ طول رکھتا ہے۔ حقیقتاً رباعی کے آہنگ مفعولن فاعلن مفاعلین فع میں ہے اور مصرعوں میں بھی یہ سب آہنگ نہیں۔

61۔ متن میں مصرع تھا ''جو دم ہے کرم سو ہے غنیمت، یہ زندگی اک حباب ساں ہے'' آہنگ میں ہے کرم نہیں ''کرم ہے'' ہونا چاہیے۔ متن درست کردیا گیا ہے۔

62۔ ''ہراک مژہ ہے موکی پیاسی'' بحر میں مستقیم نہیں۔ ہے کے بعد جو بڑھا دینے سے آہنگ میں مصرع آ گیا۔ یہاں بھی غلطِ کاتب ہے۔

63۔ جب آہنگوں سے بحث ہو، تو صحتِ متن کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ ''یہ آئینہ بنی اور ہی ہے'' آہنگ میں نہیں ہے۔ آہنگ میں لانے کے لیے بنی کے بعد تو کا اضافہ کردیا گیا ہے۔ تو کی جگہ کچھ بھی ہوسکتا ہے۔ اصل متن تک نہیں پہنچا جاسکتا، اس لیے قیاس سے کام لیا گیا ہے، تاکہ جن نکات سے بحث کی گئی ہے، قارئین سمجھ سکیں۔

64۔ کیوں کہ ردیف اہلِ فارس (ایران) کی ایجاد ہے۔ عربی میں صرف قافیہ ہے۔

65۔ یہاں حکیم نجم الغنی سے تسامح ہوا ہے۔ انیس کے ان دو مصرعوں میں دو دو قافیے اور ایک نہیں دو دو ردیفیں ہیں۔ پہلے مصرع میں قیامت اور لڑ قافیے، اور سے اور گیا ردیفیں ہیں۔ دوسرے مصرع میں خجالت اور گڑ قافیے ہیں، اور ردیفیں وہی ہیں، جو پہلے مصرع میں ہیں۔ اس کے لیے ایک زمرہ ذوالقافیتین و ذوالردیفین قائم کرنا چاہیے۔

66۔ دبیر کے دونوں مصرعوں میں بھی ذوالقافیتین والذوالردیفین کی صورت ہے۔ پہلے مصرع میں جو اور

آئے، اور دوسرے مصرع میں تو اور لائے قافیے ہیں۔ اور دونوں مصرعوں میں ابھی اور ہیں ردیفیں ہیں۔ ابھی ردیف حاجب اور ہیں ردیفِ معمول۔

67۔ راحتؔ کے مطلع میں بھی یہی صورت ہے۔

68۔ ترانۂ شوق کی بیت میں دو نہیں، تین قافیے ہیں: رنگیں/شیریں۔ سُخنی/دہنی اور احمد/کوثر۔ اس کے لیے ایک اور زمرہ قائم کیا جانا چاہیے۔

69۔ قصیدے کی ردیف ''چاروں ایک'' کی وجہ سے ہر شعر میں چار چیزوں کا ذکر لازمی ہو گیا، اس لیے یہ قصیدہ لزوم مالیلزم کے تحت نہیں آ سکتا۔

70۔ یہ بھی لزوم مالیلزم کی مثال نہیں، کیوں کہ دوہری ردیف معمول کی چیز ہے، اور قافیہ تو ہر بیت میں، جو بھی رکھا جائے، آئے گا ہی۔

71۔ جو بات سوداؔ کے قصیدے کے بارے میں عرض کی گئی ہے، وہ جرأتؔ کی غزل کی ردیف رنگ ڈھنگ کے بارے میں بھی درست ہے۔

72۔ انشاؔ کے جو شعر پیش کیے گئے ہیں، ان میں التزام نہیں، بلکہ زمین خاص طور سے ردیف کی کارفرمائی ہے۔ التزام نہیں ہے۔ اگر اسے التزام مانا جائے، تو شاہ نصیرؔ کے کلام کا بڑا حصہ اور ان کے اتباع میں سنگلاخ زمینوں میں شعر کہنے والوں کا کلام لزوم مالیلزم کے تحت رکھے جانے کا زیادہ مستحق ہو گا، حالاں کہ اس زمرے میں یہ نہیں۔

73۔ ایک زائد ہے، اور محض وزنِ شعر کے لیے ہے۔ باقی شعر بھی لزوم مالیلزم کے تحت نہیں آتے۔

74۔ مطلع درج متن نہیں۔ شعر لزوم مالیلزم کے تحت نہیں۔

75۔ پہلا مصرع بحر سے خارج ہے۔ نور کی را ساقط ہے۔ ہوئے کی ہا، ہوز میں موصول نہیں ہو سکتی۔ ایسا شعر مثال میں لانا ضروری نہ تھا۔ یہ غزل بھی لزوم مالیلزم کے تحت نہیں رکھی جا سکتی۔

76۔ متن میں شاعر کا نام حرت دیا تھا۔ یہ شعر جرأت کے ہو سکتے ہیں۔

77۔ اس میں لزوم مالیلزم کہاں ہے۔ شعر کی ہیت کے سلسلے میں، جیسے قیمت کا قافیہ شہرت ہے، لیکن اگر صرف حرمت، خدمت، ظلمت، رحمت، ہمت وغیرہ قافیے رکھے جائیں تو یہ لزوم مالیلزم کی مثال ہو گی۔

78۔ یہ واقعی لزوم مالیلزم کی مثال ہے۔ روی م اور الف تاسیس کے درمیان حرف دخیل یا ہے۔ لیکن متن میں جرایم، قائم، بہایم، اور صائم قافیے لکھے گئے ہیں۔ دو جگہ حرف دخیل یے اور دو جگہ ہمزہ! یہ بڑی عبرت ناک غلطی متن میں تھی، جو درست کر دی گئی ہے۔ (ب ف، ص 975)

79۔ لاہور کی ضرورت نہ تھی، بلکہ اسے صنعت کر کری ہو گئی۔

80۔ کہانی رانی کیتکی کی۔

81۔ اس فقرہ میں ''دیکھا کہ ایک'' میں ہر حرف نقطہ دار نہیں ہے۔

82۔ جس زمانے میں یہ شعر لکھے گئے، نون غنہ میں بھی نقطہ دیا جاتا تھا۔ اس لیے ہیں کے نون غنہ کو نقطہ دار سمجھنا چاہیے۔ ایسے ہی اور لفظوں کو بھی۔

83۔ نہ چیں جبیں، آج کا اسلوب املا ہے۔ پہلے نچیں جبیں لکھتے تھے۔

84۔ لطف کی بات یہ ہے کہ رقعہ کے آخر میں اپنا نام نہیں لکھ سکتے تھے (نجم الغنی نجمی)

85۔ بھیج دو آج کا اسلوب ہے۔ پہلے بھیجد و ملا کر لکھتے تھے، اور یہاں مثال میں سے ایک ہی نہ لکھا جائے تو مثال ناقص ہو جائے گی۔ ایسا ہی مجھکو۔

86۔ دے ملالب سے مرے جلدی تو اپنے لام و بے۔

87۔ زے و لام نے سے ہے ترکیب مشتق سانپ کی۔

88۔ کہ اس پر سج رہا ہے عین و شین و قاف کا جوڑا

89۔ ہم پہ آج کے اسلوب املا ہے۔ لیکن پہلے زیادہ سے زیادہ ملا کر حروف لکھتے تھے۔ غالبؔ کی ایک تحریر میں ششجہت (شش جہت) اور علیخاں (علی خاں) تک الفاظ لکھے ملتے ہیں۔ ہمپہ چہار حرفی کی مثال میں رہنے دیا گیا۔

90۔ عربی اور فارسی کے مصرعوں کا عام چلن نہیں رہا ہے، اس لیے عربی مصرعوں کے ترجمے دینا پڑے۔

91۔ متن میں کچھ اہم الفاظ/ چھٹ گئی تھی۔ یہ قوسین میں اضافہ کر دی گئی ہے۔

92۔ برج ایک ملک ہے۔ (نجم الغنی) متھرا اور نواح متھرا کا علاقہ (کمال احمد صدیقی)

93۔ یہ پہلی، معما اور ایہام کے زمرے میں رکھ سکتے ہیں۔ سنجیدہ ادب/ شاعری کے تحت ایسے شعر مشکل ہی سے رکھے جا سکتے ہیں۔ لیکن ایک عہد میں ایسی بھی شاعری ہوئی ہے، اس لیے اس سے واقفیت ضروری ہے۔

94۔ سوداؔ کے شعر کے دوسرے مصرع میں مصرع ''قوتِ ہر یک ضعیف و طاقتِ ہر ناتواں'' کلیاتِ سوداؔ میں ہے۔ ب ف ص 990 میں ہر اک ہے، جو زبان کے اعتبار سے بھی نادرست ہے کیوں کہ اضافتِ کسرہ کے

بعد ہر یک ہی آ سکتا ہے، ہراک نہیں۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

95۔ بضم لام وفتح غین معجمہ وسکون زائے معجمہ 12۔ (نجم الغنی)

96۔ اس مثال سے مادّۂ تاریخ یا سالِ وفات واضح نہیں ہے۔ مثال ایسی ہوتی کہ سنہ کی نشان دہی ہوتی۔

97۔ مسجد اقصےٰ قبلۂ اول ہے۔ اس کی حرمت کا لحاظ اس مصرع میں نہیں ہے۔ اور مثال میں پیش کرنے کے لائق یہ مصرع نہ تھا۔

98۔ اٹھارہ، ٹھ پر تشدید سے ہے، لیکن یہاں اٹھارہ کی ٹھ غیر مشدد ہے۔ ایسے شعر مثال کے لیے مناسب نہیں ہوتے۔

99۔ متن میں سعفص کے بجائے سعفض تھا۔ آخری حرف ص ہونا چاہیے، جس کے جمل میں 90 ہیں۔ ض کے 80 ہیں۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

100۔ اگر صرف حروف ک، ع، ج، غ اور ر محسوب کیے گئے ہیں تو مادّہ عجیب وغریب نہیں، عجیب غریب ہونا چاہیے تھا، کیوں کہ واوِ عطف مکتوبی ہے، لیکن عجیب کا تقطیع ہی میں نہیں پڑھنے میں بھی متحرک بہ ضمہ ہے۔

101۔ پہونچا کا املا جدید اسلوب کے مطابق اس لیے نہیں کیا گیا کہ مادّے کے اعداد میں فرق پڑتا۔

102۔ متن میں تھا۔ دکوذ فرض کرتے ہیں۔ سیاقِ عبارت کے اعتبار سے یہ نادرست ہے، کیوں کہ نکتے سلب کرنے کا ذکر ہے، اور آگے نکتہ دار حروف، غیر نکتہ دار سے بدلے گئے ہیں۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

# دوسرا باغ
# صنائع معنوی کے ذکر میں

**صنعت طباق** اس کو صنعت تضاد اور مطابقت اور تکافو بھی کہتے ہیں۔ یعنی ایسے الفاظ استعمال میں لائیں جن کے معنی آپس میں ایک دوسرے کے فی الجملہ ضد اور مقابل ہوں اور فی الجملہ کی قید اس لیے لگائی ہے کہ کوئی یہ نہ سمجھے کہ یہاں متضاد سے مراد ایسی دو چیزیں ہیں جو ایک محل میں وارد ہو سکتی ہیں اور ان میں انتہا درجے کا خلاف ہوتا ہے۔ جیسے سیاہی و سفیدی بلکہ صنعت طباق میں تضاد سے مراد معنی عام ہیں اور وہ یہ کہ دونوں میں تنافی و تقابل ہو۔ اگرچہ بعض صورتوں میں ہو اور وہ تقابل عام ہے۔ اس سے کہ حقیقی ہو جیسے قدم و حدوث میں یا اعتباری ہو جیسے جلانے اور مارنے میں اور نیز عام ہے اس سے کہ تقابل تضاد ہو جیسے حرکت و سکون میں یا تقابل ایجاب و سلب ہو، جیسے ہونے اور نہ ہونے میں، یا عدم و ملکہ کا تقابل ہو، جیسے بینائی اور نابینائی میں، یا تقابل تضائف ہو جیسے باپ ہونے اور بیٹا ہونے میں یا کسی اور قسم کا تقابل ہو جیسے گرمی و سردی وغیرہ۔

اور یہ دو قسم ہے۔ ایک ایجابی دوسرے سلبی۔ **طباق ایجابی** وہ ہے کہ الفاظ متضاد کے ساتھ حرف نفی نہ ہو جیسے آیا اور گیا کہ ان میں طباق کے واسطے نفی و اثبات کی حاجت نہیں۔ ان کا اختلاف خود طباق کے باب میں کافی ہے اور لفظ متضاد خواہ دو حرف ہوں یا دو فعل یا دو اسم یا ایک اسم اور ایک فعل۔ مثال دو حرفوں کی سے اور تک کہ سے ابتدا کے لیے ہے اور تک انتہا کے لیے۔ اور ابتدا و انتہا میں تضاد ہے۔

سودا

یہ غزل سودا کہی ہے تو نے اس انداز سے[1] ہند سے پہنچے گی ہاتھوں ہاتھ نیشا پور تک

ناسخ

کچھ تری بات کو ثبات نہیں ایک ہاں ہے تو پانچ[5] سات[7] نہیں

ہاں اقرار کے لیے ہے اور نہیں انکار کے لیے، اور اقرار و انکار میں تضاد ہے۔ مثال دو فعلوں کی۔ گیا، آیا اور مارا، جا ایا۔

دل دے کے بوسۂ لب لعلیں کیا خرید بازار عشق میں سے یہ آ کر لیا دیا

ولہ

دن رات کھیلتے ہیں باہم قمار اُلفت وہ ہم سے جیتتے ہیں ہم ان سے ہارتے ہیں

پوشاک ہر طرح کی حاضر ہے کشتیوں میں اس کو پہنتے ہیں وہ اس کو اتارتے ہیں

ظفر

نے گل کو یاں ثبات نہ شبنم کو ہے قرار کیا روئے اس چمن میں کوئی اور کیا ہنسے

مہربان خان رند

بہے کب تلک چشم تر جائے گی یہ ندی چڑھی ہے اتر جائے گی

عزت

ضعف سے ہر رگِ تن جس کے ہو تار بستر کیوں کہ بستر پہ وہ بیمار اُٹھے اور بیٹھے

محمد حفیظ

محبت آہ کیا کیا رنگ عاشق کو دکھاتی ہے

اگر اک دم ہنساتی ہے تو پھر پہروں رُلاتی ہے

حالی

شریعت کے جو ہم نے پیمان توڑے وہ لے جا کے سب اہلِ مغرب نے جوڑے

ذوق

اگر اُٹھے تو آزردہ جو بیٹھے تو خفا بیٹھے لگایا روگ جی کو اپنے جب سے دل لگا بیٹھے

رند

سانس دیکھی تنِ بسمل میں جو آتے جاتے اور چرکا دیا جلاد نے جاتے جاتے

وجد

غیر ہم بزم تھا ہم پھر گئے شکوہ کیا ہے ہم سے بیٹھا نہ گیا تم سے اُٹھایا نہ گیا

بقا

تو نے اس طرح کا اے چرخ گرایا مجھ کو کہ موے پر بھی کسی نے نہ اُٹھایا مجھ کو

جرأت

گاہ مرتا ہوں گاہ جیتا ہوں آنا جانا ترا قیامت ہے

پہلا مصرع مقصود بالتمثیل ہے۔

ولہ

ب کہ روتا ہوں میں اس کے ہجر میں بے اختیار دیکھ کر ہنستا ہے یارو اپنا بیگانہ مجھے

دو اسموں کی مثال سبک اور بار اور اپنا اور بیگانہ اور آنا اور جانا۔

فدا حسین

تیری جونگاہ میں سبک ہیں ہر ایک کے جی پہ بار ہیں ہم

ناسخ

ابتدا و انتہا موجِ ازل ہے اور ابد کیا بتاؤں میں نشانِ ساحلِ دریائے دل

تسلیم

تھا یہ نجوگ ناؤ نالے کا بیٹھنا اُٹھنا کیا ہے چھالے کا

شیدا

کرتے ہو کیوں سبک تم در سے مجھے اُٹھا کے کیا میرے بیٹھنے کا خاطر پہ بار گذرا

عاشق

موتیوں سے ذرِ دنداں نہ لڑاؤ گے اگر منھ پہ سچا کہیں گے لوگ تو جھوٹا دل میں

انشا

آنے جانے میں کبھی تو دھیان مجھ پر کیجئے بندہ پرور مفت کا احسان مجھ پر کیجئے

ولہ

جودم کہ کٹے خوشی سے سو بہتر ہے　　　آخر تو یہ لگ رہا ہے مرنا جینا

ولہ

شادی و غمی وصل و ہجر اے انشا　　　کیا کیا دیکھیں گے اور کیا کیا دیکھے

سوداؔ

ان کا غرض اعتراض دیکھو تو معقول ہے　　　بات جو معروف ہے ان پہ وہ مجہول ہے

رشکؔ

زہر پائیں تم نے آنکھیں قند پائے تم نے ہونٹھ　　　نرم پائے سارے اعضا سخت پائیں چھاتیاں

عبرت

نہیں خاطر میں لاتا عشقِ سرکش　　　کہ ہیں کیا خاک و باد و آب و آتش

اربع عناصر متضاد ہیں۔

میر کفایت علی تنہاؔ

ہر گھڑی مجھ کو ترقی و تنزل ہے نصیب　　　درد سر کم ہو تو درد جگر افزوں ہو جائے

تسیمؔ

دائیں دیکھا نظر نہ آئی　　　بائیں دیکھا کہیں نہ پائی

حشمت علی خاں حشمتؔ

ستم شعار جفا جو یہ کیا غضب ہے کہ تو　　　بعید مجھ سے ہو بیٹھے قریب غیروں کے

مومنؔ

جب تلک باعثِ نشاط و ملال　　　ہے وصال و فراقِ جانانی

دبیرؔ

ادنیٰ سے جو سر جھکائے اعلیٰ وہ ہے　　　جو خلق سے بہرہ ور ہے دریا وہ ہے

کیا خوب دلیل ہے یہ خوبی کی دبیرؔ　　　سمجھے جو بُرا آپ کو اچھا وہ ہے

## سعداللہ متخلص بہ شاہ

کبھی ہے اس قدر آنکھوں میں خوب، صورت یار　　کہ رہ گیا نظر آنے سے خوب و زشت مجھے

مثال ایک اسم اور ایک فعل کی۔

## عبدالحکیم بسمل ہوشیار پوری

گھٹنے سے بڑھ گیا ہے اور اقتدار تیرا　　مقصد زوال سے تھا رتبہ ترا بڑھانا

گھٹنا اسم ہے اس وجہ سے کہ مصدر ہے بڑھ گیا ہے فعل ماضی قریب ہے اور دونوں کے معنی میں تقابل ہے۔

## نظام رامپوری

میں اسی آرزو میں مرتا ہوں　　انھیں دعویٰ ہو پھر جلانے کا

مجھے کیا بیٹھے روتے ہیں احباب　　کریں سامان اب اٹھانے کا

مرتا ہوں فعل ہے اور جلانا اسم اسی طرح بیٹھے فعل ہے اور اٹھانا اسم۔

## ولہ

شب وصل ہوتا سب کوئی ایسا　　کہ آکر یہاں اس کا جانا نہ ہوتا

## ماہر کنتوری

ہاتھ اب بڑھتے نہیں اپنے گریباں کی طرف　　ہنستی ہے خلق خدا آتا ہے جب رونا[2] ہمیں

## میر

جینا کیا ہے جہان فانی کا　　مرتے جاتے ہیں کچھ مرے کچھ تو

طباق سلبی وہ ہے کہ دو لفظ ایک مصدر سے مشتق ہوں ایک مثبت ہو دوسرا منفی۔ چوں کہ ایک مصدر کے دو فعلوں میں مطابق بجز نفی اور سلب کے ممکن نہیں اس لیے اس کو طباق سلبی کہتے ہیں اور پہلی قسم میں نفی وسلب کو طباق میں کچھ داخل نہیں ہوتا۔ اس لیے اس کے مقابل اس کو طباق ایجابی کہتے ہیں اور طباق سلبی کے قبیل سے ہے امر و نہی کا ایک جگہ جمع کرنا۔ مثبت و منفی کے ساتھ طباق سلبی کی مثال:

## امداد

زلف میں کرتا ہے اغیار[3] جو اس کے شانہ　　پھر کہو دل یہ پریشان رہے یا نہ رہے

رہے اور نہ رہے اگرچہ ایک ہی مصدر سے مشتق ہیں مگر ایک مثبت ہے اور دوسرا منفی۔

## مومن

بات اپنی وہاں نہ جمنے دی — اپنے نقشے جمائے لوگوں نے

نہ جمنے دی اور جمانے ایک ہی مصدر سے مشتق ہیں مگر ایک کے معنی میں اثبات ہے اور دوسرے کے نفی۔

## سہراب

ہم آئے بہ تنگ زیست سے پر — اے خانہ خراب تو نہ آیا

آئے اور نہ آیا میں بہ سبب اثبات ونفی کے تضاد ہے۔

## حسرت

تجھ سے رخصت ہو چلا جیوے نہ جیوے دیکھیے — یار اب حسرت کا ملنا پھر خدا کے ہاتھ ہے

## شیفتہ

کوئی بے جان جہاں میں نہیں جیتا لیکن — تیرے رنجور کو جیتے ہوئے بے جان دیکھا

## ذوق

ستم کو ہم کرم سمجھے جفا کو ہم وفا سمجھے — جو اس پر بھی نہ وہ سمجھے تو اس بت سے خدا سمجھے

## میر

ہونا جہاں کا اپنی آنکھوں میں ہے نہ ہونا — آتا نہیں نظر کچھ جاوے نظر جہاں تک

## ولہ

صبر کہاں جو تم کو کہیے لگ کے گلے سے سو جاؤ — بولو نہ بولو بیٹھ نہ بیٹھو کھڑے کھڑے ٹک ہو جاؤ

## صادق رامپوری

یوں تو تمھیں سب عیش زمانے کے ملیں گے — پر چاہنے والا کوئی مجھ سا نہ ملے گا

## مثنوی یوسف زلیخا

مری قسمت اسے پاوے نہ پاوے — مرے ہاتھوں میں یہ آوے نہ آوے

## غالب

دل سے نکلا پہ نہ نکلا دل سے — ہے ترے تیر کا پیکان عزیز

## غالبؔ

پلادے اوک سے ساقی جو ہم سے نفرت ہے　　پیالہ گر نہیں دیتا نہ دے شراب تو دے

نہ دے نہی ہے اور دے امر ہے۔

## یقینؔ

دل تو کہے ہے نہ مل عقل کہے ہے کہ مل　　سخت خرابی میں ہوں کس کا کہا کیجیے

## نطقؔ

ہم غریبوں کے تو دل پیں کے کیا پائے گا پھل　　چل پرائے سرو رواں ناز سے یہ چال نہ چل

## حسرتؔ

ہمیں تو ہاتھ سے کھوتا تو ہے پر پھر مناوے گا　　سمجھ یا مت سمجھ تو، ہم تجھے آگاہ کرتے ہیں

## میر محمدی بیدارؔ

فتراک سے باندھ خواہ مت باندھ　　اب تیرے شکار ہو گئے ہم

طباق کی ایک قسم اور ہے جس کو صنعت تدبیج بائے موحدہ سے کہتے ہیں۔ لغت میں اس کے معنی آراستہ کرنے کے ہیں اور اصطلاح میں یہ ہے کہ کوئی مطلب رنگوں میں بہ طریق کنایہ یا بطور ایہام کے بیان کریں اور رنگوں کی کثرت شرط نہیں بلکہ ایک سے زیادہ رنگ ہونا چاہیے جو باہم تقابل رکھتے ہوں جیسے:

## امانتؔ

گل کو ہاں زرد کردے اے رخ یار　　کر کے منھ لال لال آتا ہے

زرد اور لال میں طباق ہے اور مقصود بہ طریق کنایہ کے حاصل ہوتا ہے کیوں کہ زرد کرنا کنایہ ہے شرمندہ کرنے سے اور منھ لال لال کرنا کنایہ ہے بشاش ہونے سے۔

## امیرؔ

مثل گل احباب تیرے اس چمن میں سرخ رو　　روے دشمن زرد یارب صورت باد خزاں

سرخ و زرد میں طباق ہے اور مقصود بطور کنایے کے حاصل ہوتا ہے کیوں کہ سرخ رو ہونا کنایہ ہے عزت و آبرو اور حرمت حاصل کرنے سے اور زرد رو ہونا کنایہ ہے مغموم اور پژمردہ ہونے سے۔

## ناسخ

گل عذاروں کی جو محفل میں گیا وہ گل تر　　　ہو گئے زرد جو دو چار تو دو چار سفید

زرد اور سفید ہونا کنایہ شرمندہ ہونے سے ہے[5]۔

## خوشتر

ہوا لڑکی پر اپنی لال پیلا　　　بنا رنگِ بدن بھی غم سے نیلا

لال پیلا ہونا کنایہ ہے نہایت ناراض اور غصہ ہونے سے۔

## میر حسن

اٹھے پی کے باہم شراب اُمید　　　کوئی سرخ رو اور کوئی رُو سفید

سرخ و سفید میں تضاد ہے۔ سرخرو کنایہ ہے بشاش سے اور سفید رو کنایہ ہے شرمندہ سے۔

## محشر

ہنستی آتی تھی بہت ناز سے گلشن میں سحر　　　ہوگئی دیکھ ترا چہرۂ گُل فام سفید

گل فام یعنی سرخ و سفید میں تضاد ہے اور سفید ہونا کنایہ شرمندہ ہو جانے سے ہے۔

## مولوی صہبائی

دیکھنا منھ لال ہو جائیں گے کس کس کے ابھی　　　سامنے میرے جو برگ سبز پاں تو نے دیا

یہاں مقصود بہ طریق ایہام ہے اس لیے کہ منھ لال ہونے کے دو معنی ہیں ایک قریب یعنی منھ کا سرخ ہونا بہ سبب پان کے اور دوسرے بعید یعنی منھ کا لال ہونا طمانچوں سے اور ایہام اسی کو کہتے ہیں کہ سامع کا خیال معنی قریب کی طرف جاوے اور قائل کی مراد معنی بعید ہوں۔

## شباب

کیا بیان اس کی نزاکت کا ہو مجھ سے ہم نشیں

سبز مہندی ملنے سے ہو جاتے ہیں سرخ ہاتھ پانوں

اور یہ بھی طباق کے قبیل سے ہے کہ کلام میں دو لفظ ایسے جمع ہوں جن کے معنی میں آپس میں تضاد و تقابلہ نہ ہو لیکن ایک دوسرے کی ضد کے ساتھ سببیت یا لزوم وغیرہ کی وجہ سے علاقہ ہو جیسے:

## غالبؔ

مہربانی ہائے دشمن کی شکایت کیجیے　　　یا بیاں کیجیے سپاسِ لذتِ آزارِ دوست

ازروئے معنی کے آزار مہربانی کے مقابل نہیں بلکہ آزار کو ایک علاقہ نامہربانی وعداوت کے ساتھ ہے۔

## تسلیم

آپ کو دعویِ مسیحائی　　　اور میں مرگ کی تمنائی

مرگ اور مسیحائی میں کچھ تضاد نہیں بلکہ مرگ اور زندگی میں تضاد ہے اور زندگی کے ساتھ مسیحا کو علاقہ ہے یعنی زندہ کرنا حضرت مسیحا کا معجزہ ہے۔

## ڈاکٹر محمد اقبالؔ

خزاں میں مجھ کو رُلاتی ہے یادِ فصلِ بہار　　　خوشی ہو عید کی کیوں کر کہ سوگوار ہوں میں

رُلانے اور خوشی میں کچھ تضاد نہیں بلکہ رونے اور ہنسنے میں تضاد ہے اور ہنسنے کے ساتھ خوشی کو علاقہ ہے۔

**صنعت ایہام تضاد** اسے کہتے ہیں کہ کلام میں دو معنی ایسے جمع کیے جائیں جن میں باہم تضاد و تقابل نہ ہو لیکن جن الفاظ کے ساتھ ان کو تعبیر کیا جائے ان کے معنیِ حقیقی کے اعتبار سے تضاد پایا جائے، اور یہ عام ہے۔ اس سے کہ ایک کے معنی مجازی دوسرے کے معنی حقیقی کے ساتھ جمع کیے جائیں اور ان مجازی معنی کو حقیقی معنی کے ساتھ تضاد ہو یا دونوں کے معنی مجازی کو جمع کیا جائے اور ان دونوں کے معنی حقیقی کے اعتبار سے تضاد ہو اور اس صنعت کا شمار بھی اقسامِ تضاد میں ہے، مثال اس کی:

## غلام محمد خاں رہاؔ

اللہ ری عداوت کہ بگڑنے لگے ہنس کر　　　کچھ وصف کیا میں نے جو بے ساختہ پن کا

بناوٹ سے مراد تصنع ہے اور بگڑنے سے مراد خفا ہونا ہے اور ان دونوں معنی میں کوئی تضاد نہیں البتہ بناوٹ میں جس کے ساتھ تصنع کو تعبیر کیا ہے اور بگڑنے میں جس کے ساتھ خفا ہونے کو تعبیر کیا ہے بہ اعتبارِ معنی حقیقی کے تضاد ہے۔

## نوازشؔ

مجھے رونا نہ اپنے حال پر کس طرح سے آوے　　　نوازش برق بھی ہنستی ہے میری بے قراری پر

اگر چہ برق کے چمکنے اور آدمی کے رونے میں کچھ تضاد نہیں مگر درصورتیکہ برق کے چمکنے کو ہنسنے سے تعبیر کیا تو تضاد پایا گیا اور یہ معنی مجازی ہیں اور اس کے مقابل والے حقیقی۔

امیر اللہ آزاد

بن ترے سیرِ چمن کو نہ گئے ہم ورنہ　　　خندۂ گل نے ہمیں خوب رُلایا ہوتا

گل کے کھلنے کو ہنسنا قرار دیا ہے اس لیے ہنسنے اور رونے میں تضاد واقع ہو گیا اور پہلے معنی مجازی ہیں اور دوسرے حقیقی۔

میر

چار دیواری سو جگہ سے خم　　　تر ذرا ہو تو سوکھتے ہیں ہم

خوف کھانے کو سوکھنے سے تعبیر کیا ہے اس لیے تر ہونے میں اور اس میں تضاد ہو گیا۔

گویا

بس ایک رات کا مہماں چراغ ہستی ہے　　　سرہانے روئے گی اب شمع گور ہنستی ہے

شمع کی چربی کے پگھل کر بہنے کو رونے کے ساتھ اور اس کے روشن ہونے کو ہنسنے کے ساتھ تعبیر کیا ہے اس لیے دونوں میں تضاد پیدا ہو گیا ہے۔

کشن نرائن بیتاب

کون ہوتا ہے وقتِ بد میں شریک　　　ابر روتا ہے برق ہنستی ہے

ابر کے برسنے کو رونے کے ساتھ اور برق کے چمکنے کو ہنسنے کے ساتھ تعبیر کیا۔ ان دونوں لفظوں کے معنی حقیقی میں تضاد ہے۔

حسرت

کہے ہے گل سے شبنم باغ میں دونوں تھے ہم لیکن　　　تری قسمت میں ہنسنا تھا مری قسمت میں رونا تھا

پھول کے کھلنے اور شبنم کے ٹپکنے میں تضاد نہیں لیکن چوں کہ اول کو ہنسنے اور دوسرے کو رونے سے تعبیر کیا ہے اس لیے دونوں میں تضاد ہو گیا ہے۔

گلزار نسیم

بولا جب اس نے باندھ بازو　　　کھلتا نہیں کس طمع پہ ہے تو

باندھنے اور بیان کرنے میں کچھ تضاد نہیں لیکن چوں کہ بیان کرنے کو کُھلنے کے ساتھ تعبیر کیا ہے اس لیے باندھے اور کُھلنا کے معنی حقیقی کے اعتبار سے تضاد ہو گیا۔

**فدا**

میں نے کیوں اس رشکِ گل سے سرو کو تشبیہ دی　　راست ہے ٹیڑھا جو وہ شمشاد بالا ہو گیا

کج اور غصے میں تضاد نہیں مگر چوں کہ کج راست کے ساتھ اور غصہ ہونے کو ٹیڑھا ہونے سے تعبیر کیا اس لیے ان میں تضاد ہے۔

صنعت ایہام اس کو توریہ بھی کہتے ہیں۔ ایہام کے معنی وہم میں ڈالنے اور توریہ کے معنی چھپانے کے ہیں۔ جیسا کہ تجرید البنانی میں لکھا ہے اور اصطلاح میں ایہام اس کو کہتے ہیں کہ ایک لفظ ایسا کلام میں واقع ہو جس کے دو معنی ہوں ایک قریب کے ایک بعید کے اور سامع کا گمان معنی قریب کی طرف جاوے اور شاعر کی مراد معنی بعید ہوں۔ معنی قریب سے مراد یہ ہے کہ وہ معنی اس مقام کے مناسب ہوں اور معنی بعید سے یہ مراد ہے کہ وہ معنی اس مقام کے مناسب نہ ہوں لیکن ان کا مقصود ہونا بہ اعتبار کسی قرینۂ خفی کے ہو۔ یہاں تک کہ وہم تامل سے قبل معنی قریب کی طرف جاوے۔ پس اگر قرینہ واضح ہو گا تو لفظ توریہ نہ ہو گا کیوں کہ معنی قریب معنی بعید کو نہیں چھپا سکیں گے۔

جیسے مثنوی ترانہ شوق کے اس شعر میں:

مے کش کو ہوس ایاغ کی ہے　　پروانے کو لو چراغ کی ہے

لفظ لو کے دو معنی ہیں ایک شوق و آرزو دوسرے شعلہ پہلے معنی بعید ہیں اور دوسرے قریب مگر یہاں یہ لفظ توریہ نہیں کیوں کہ صرف شوق کے معنی میں ہونے پر قرینہ واضح ہے اور وہ یہ ہے کہ پروانہ عاشقی میں ضرب المثل ہے اور پہلے مصرع میں ہوس کا جو لفظ ہے وہ بھی ان معنی پر دلالت کرتا ہے۔

پس اگر معنی قریب کے (جو مراد نہیں ہوتے) کچھ مناسبات کلام میں مذکور نہ ہوں تو اس کو ایہام مجرد کہتے ہیں اور اگر مذکور ہوں تو ایہام مرشحہ بولتے ہیں۔ کبھی ایک لفظ دوسرے لفظ کے ساتھ ملنے سے ایہام کا فائدہ دیتا ہے ایہام مجرد کی مثال:

**ظفر**

نشہ ہو جس کو محبت کا سبزہ رنگوں کی　　عجب نہیں جو وہ مشہور سب میں بھنگی ہو

بھنگی کے دو معنی ہیں ایک قریب اور وہ حلال خور کو کہتے ہیں دوسرے بعید اور وہ شخص ہے جو بھنگ کا استعمال رکھتا ہو اور مُناسبات حلال خور کے کہ معنی قریب ہیں کچھ مذکور نہیں۔

### واسطی

تشبیہ تیرے چہرۂ روشن سے خاک دیں ہم دیکھتے ہیں شمع کا سارا بدن سفید

بدن کے سفید ہونے کے دو معنی ہیں ایک قریب اور وہ بدن کا چِٹا اور بھورا ہونا ہے۔ دوسرے بعید اور وہ بدن کا مبروص ہونا ہے۔ کیوں کہ برص ان سفید داغوں کو کہتے ہیں جو ظاہر جلد میں پیدا ہوتے ہیں اور گوشت کے اندر گھسے ہوتے ہیں اور مناسبات معنی قریب کے کچھ مذکور نہیں۔

### دردؔ

بستے ہیں ترے سائے میں سب شیخ و برہمن آباد تجھی سے تو ہے گھر دیر وحرم کا

سائے کے معنی قریب دھوپ کی ضد ہیں اور معنی بعید حمایت ہیں۔ یہی معنی یہاں مراد ہیں۔

### ناجیؔ

محبت سے علی کی دیکھ ناجی ہوا ہے دل مرا اب حیدرآباد

ایہام مرشحہ کی مثال۔

### وزیر

ہجر میں گُھل گُھل کے آدھا ہوگیا لے مسیحا اب میں موسیٰ ہوگیا

لفظ موسیٰ سے وہم اسم پیغمبر علیہ السلام کا ہوتا ہے اور یہاں وہ معنی مقصود نہیں ہیں۔ بلکہ مو کے معنی بال ہیں اور سا حرف تشبیہ ہے یعنی میں بال کی طرح ہوگیا اور مناسبات میں سے پہلے معنی کے لفظ عیسیٰ ہے۔[6]

### میر تقی میرؔ

کعبے میں جان بلب تھے ہم دوری بتاں سے

آئے ہیں پھر کے یارو اب کے خدا کے ہاں سے[7]

خدا کے ہاں سے پھر کر آنے کے دو معنی ہیں ایک قریب اور وہ بیت اللہ سے واپس آنا ہے دوسرے بعید اور وہ جان بہ لب ہو کر جی جاتا ہے اور یہاں دوسرے معنی مراد ہیں نہ پہلے اور پہلے معنی کے مناسب کعبہ ہے۔

## نسآخ

کیوں کر زباں سے اس کی نزاکت کا ہو بیان　　مہندی ملے سے لال ہوں جس مہ لقا کے ہاتھ

رنگ مہندی سے ہاتھوں کا سرخ ہونا مراد نہیں جو معنی قریب ہیں بلکہ ملنے کے صدمے سے ہاتھوں کا سرخ ہو جانا مقصود ہے اور یہ معنی بعید ہیں جو مقصود ہیں اور مہندی کا ذکر معنی قریب کے مناسب ہے۔

## بقا

سیلاب اشک اپنا گر سر بہ اوج مارے　　طوفانِ نوح تنہا گوشے میں موج مارے

## دبیر

تیغیں ہیں نیاموں میں مگر آب نہیں ہے　　ناوک ہیں ملے چلوں سے پر تاب نہیں ہے

## ترانۂ شوق

آنکھیں دکھلاتی تھیں تماشا　　ارباب نظر کو پتلیوں کا

## ولہ

سلطاں نے غبار اس کا تاڑا　　دامن کی طرح سے خوب جھاڑا

## امانت

سنی کسی نے نہیں غم کی داستاں میری　　وہ کم سخن ہوں کہ گویا نہیں زباں میری

## قائم

جو تیری چشم کے گوشے میں تل ہے اے پیارے　　نظر پڑا ہے کہیں خال خال آنکھوں میں

## سودا

ہوئی ہے مے خوری یہ دور میں ساقی ترے رائج　　بجا ہے اب جو ہر ملا کو کہتے مولوی جامی

## ولہ

داڑھی ملا کی جوں گیہوں کا کھیت　　لے گئے لڑکی لڑکے اک اک بال

## گویا

چھیڑنا زلف کا مشاطہ برا ہوتا ہے　　ہاتھ اس جرم پہ شانے سے جدا ہوتا ہے

## ریاض

تو وہ آہو چشم ہے جائے اگر گل زار میں　　گل وہیں شاخیں نکالیں نرگسِ بیمار میں

## شاہ مبارک آبرو

نہ دیوے لے کے دل وہ جعدِ مشکیں　　اگر باور نہیں تو مانگ دیکھو

## نسیم

داغا تو چلے تفنگ سے وہ　　چھوٹے قیدِ فرنگ سے وہ

## اکبر

بنو گے خسروِ اقلیم دل شیریں زباں ہو کر　　جہانگیری کرے گی یہ ادا نور جہاں ہو کر

## درد

ہر جز کو کل کے ساتھ بہ معنی ہے اتصال　　دریا سے در جدا ہے پہ ہے غرق آب میں

## عبدالرحمٰن خاں احسان

نہیں بے خرمی زیر نگینِ تاج داراں بھی　　اگر شاہ جہاں یاں ہے برائے نام خرم ہے

## میر

شفق سے ہے در و دیوار زرد شام و سحر　　ہوا ہے لکھنو اس رہ گذر میں پیلی بھیت

## انیس

ایسا کوئی طفلی میں نمودار نہ ہوگا　　ہاتھ ایسا تو جعفر کا بھی طیار نہ ہوگا

## ولہ

اصغر سے اگر اکبرِ مہ رُو نہ ملے گا　　تم ہاتھ سے جاؤ گے تو بازو نہ ملے گا

## ولہ

کون سا باغ تجھے شاہ نے دکھلایا ہے　　کہیں کوثر کے تو چھینٹوں میں نہیں آیا ہے

## غالب

ہم سے عبث ہے گمانِ رنجشِ خاطر　　خاک میں عشاق کی غبار نہیں ہے

**امیر**

کبوتر نہ ہوتا تھا جانے پہ راضی　　　تو بھیجا اسے روغنِ قازمل کر

**ذوق**

ہو کے اک بوسے پُر تُرش ابرو　　　بات کو ڈالنا کھٹائی میں

**گویا**

عالم ہوں علمِ عشق کا میں کر نہ ہم سری　　　اے عندلیب تو ہے پڑھی بوستاں تلک

**لمؤلفہ**

آرسی اس کے پار پر مت بھول　　　بس یہ منہ دیکھنے کی الفت ہے

**صنعت مراعات النظیر** اس کو **تناسب** اور **توفیق** اور **ائتلاف** اور **تلفیق** بھی کہتے ہیں۔ یعنی ایسے الفاظ استعمال کرنا جن کے معنی آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ سوائے نسبتِ تضاد کے کچھ مناسبت رکھتے ہوں۔ جیسے چمن کے ذکر کے ساتھ گل و بلبل و باغبان و سرو و قمری وغیرہ کا ذکر کرنا یا اور کسی چیز کے ذکر میں اس کے مناسبات کو بیان کریں۔ شیخ قلندر بخش آفریں سہارنپوری مصنف رسالہ **تحفۃ الصنائع** کہتا ہے۔

نہ جا چمن میں تو اب آفریں کہ جوں غنچہ　　　لبوں میں اس کے نہاں ہے بہار خندۂ گل

**خواجہ عاصی**

چمن کے تخت پر جس دن شبہِ گل کا تجمل تھا
ہزاروں بلبلوں کی فوج تھی اور شور تھا غل تھا
خزاں کے دن جو دیکھا کچھ نہ تھا جز خار گلشن میں
بتاتا باغباں رُو رُو کے یاں غنچہ یہاں گل تھا

**خواجہ وزیر**

جبیں والفجر ہے واللیل گیسوے معنبر ہے　　　خطِ رُخ سورۂ یوسف ہے ان کے مصحفِ رُخ میں

مصحف کی رعایت سے سورۂ والفجر اور واللیل اور یوسف کا ذکر بہ سبب مناسبت کے کر دیا۔

**ولہ**

چشم بادام دہن پستہ زنخداں ہے سیب　　　کتنے پھل ایک نہالِ قدِ جاناں میں لگے

درخت کی مناسبت ورعایت سے بہت سے میووں کا ذکر کیا۔

## نواب کلب علی خاں

شبنم ہے عرق کان ہے گل غنچہ دہن　　نسرین ابرو نسترن گلو لالہ ذقن
بنی شبو لب ارغواں سنبل زلف　　آنکھیں نرگس بنفشہ خطِ رُخ ہے سمن

## میر مہدی جنوں

رخسار دونوں مہر ہیں ابرو ہلال ہیں　　گو مانگ کہکشاں ہے تو ماہِ مبیں جبیں

## حسرت

موچن لگی نرم چرم جب دکھلانے　　میں نے کہا شاید میرا کہنا مانے
اتنا کہا جوڑا چودھواں مجھ کو پہنا　　کہنے لگی چلیے میری جوتی جانے

## ذوق

ہوا ہے مدرسہ بھی درس گاہِ عیش ونشاط　　کہ شمسِ بازغہ کی جا پڑھیں ہیں بدرِ منیر
اگر پیالہ ہے صغریٰ تو ہے سبو کبریٰ　　نتیجہ یہ ہے کہ سرمست ہیں صغیر و کبیر

## امانت

سیہ موباف پاجامہ گلابی چمپئی نیفہ　　دوپٹہ سرخ انگیا سبز کرتی زعفرانی ہے

## انیس

دنیا دریا ہے اور ہوس طوفاں ہے　　مانندِ حباب ہستیِ انساں ہے
لنگر ہے جو دل تو ہر نفس بادِ مُراد　　سینہ کشتی ہے ناخدا ایماں ہے

## مصحفی سقنی کی تعریف میں

پانی بھرے ہے یاروں یاں قرمزی دوشالہ　　لنگی کی سج دکھا کر سقنی نے مار ڈالا
کاندھے پہ مشک لے کر جب قد کو خم کرے ہے　　کافر کا[8] نشۂ حسن ہو جائے ہے دوبالا
دریائے غم میں کیوں کر ہم نیم قد نہ ڈوبیں　　لنگی کے رنگ سے جب داں تا کمر ہوا لا

## وحید

زیرو زبر ہیں ناوکِ سر کردۂ کماں　　ہیں پیش راہ واروں کی گویا کنوتیاں

تشدیدوں پر ہے طرّۂ دستار کا گماں　　حرفوں کے سر پہ خود ہیں یا جزم ہیں عیاں

سطریں تمام شان دکھاتی ہیں فوج کی　　مد ہیں کہ بیرقیں نظر آتی ہیں فوج کی

**لمؤلفہ**

کس کماں ابرو پہ تو قرباں ہوا　　نالے سر کرتا ہے جو تو تیر سے

**ولہ**

کاکل ہے رشک لام تری زلف جیم ہے　　مثلِ الف ہے قد، دہنِ تنگ میم ہے

**ولہ**

پستہ لب غنچہ دہن سرو قد ولالہ غذار　　سیم بر سیب ذقن نام ہیں کن کے ان کے[9]

**صنعت ایہام تناسب** یعنی دو لفظ ایسے بیان کریں کہ ان کے معنی میں کچھ مناسبت مقصود نہ ہو یعنی ایک لفظ کے معنی دوسرے لفظ کے معنی سے اس کلام میں کچھ مناسبت نہ رکھتے ہوں۔ لیکن ان میں سے ایک لفظ کے اور معنی ایسے بھی ہوں کہ دوسرے لفظ کے معنی سے مناسبت رکھتے ہوں۔ جیسے ایک کلام میں لیلیٰ و مجنوں دونوں لفظ مذکور ہوں اور مجنوں دیوانہ اور سڑی کے معنی میں لایا گیا ہو، پس ظاہر ہے کہ وہاں لیلیٰ و مجنوں کے معنی میں کچھ مناسبت نہ ہوگی لیکن مجنوں کے ایک معنی اور بھی ہیں یعنی قیس عاشقِ لیلیٰ کا لقب بھی مجنوں ہے۔ اس معنی کو لیلیٰ کے معنی سے مناسبت ہے اور چوں کہ بادی النظر میں وہم ہوتا ہے کہ مجنوں بہ معنی عاشقِ لیلیٰ مراد ہوگا اس جہت سے اس صنعت کا نام ایہام تناسب رکھا کیوں کہ دوسرے معنی تناسب کا وہم دلاتے ہیں۔ یہ صنعت مراعات النظیر کے ملحقات سے ہے چناں چہ مثال مذکور میں مجنوں کا ذکر لیلیٰ کی مناسبت سے مراعاۃ النظیر ہے اور اس وجہ سے کہ یہاں اس سے دیوانے کے معنی مراد ہیں۔ نہ قیس۔ ایہام تناسب ہے غرض کہ ایہام تناسب کو مراعاۃ النظیر کے ساتھ وہ نسبت ہے جو ایہام تضاد کو طباق کے ساتھ ہے۔ صنعت ایہام میں اور ایہام تناسب میں یہ فرق ہے کہ ایہام میں دونوں معانی کا ارادہ جائز ہوتا ہے اور ایہام تناسب میں دوسرے معنی منظور وملحوظ نہیں ہوتے۔ مثال اس کی:

## امانتؔ

نہ کیوں کر بید مجنوں تازہ ہو مثلِ دلِ لیلیٰ

کہ ہر جا دشتِ وحشت میں مرے اشکوں کا تھالا ہے

بیدِ مجنوں درخت مشہور کے معنی میں ہے قیس مراد نہیں۔ لیکن لیلیٰ کے معنی سے مجنوں کے دوسرے معنی مناسبت رکھتے ہیں۔

## ولہ

گندمی رنگ کو بن کر نہ کھرا کرتے تھے　　دھانی جوڑے سے کبھی دل نہ ہرا کرتے تھے

ہرا کرنے سے مراد خوش کرنا ہے اور اس معنی کے اعتبار سے اس کو گندمی اور دھانی کے ساتھ کوئی مناسبت نہیں۔ البتہ ہرے کو اپنے معنی حقیقی کی وجہ سے ان کے ساتھ مناسبت ہے۔

## نسیمؔ

کر یاد کہیں چہ ذقن کو　　کودے نہ کنویں میں باؤلی ہو

باؤلی سے مراد دیوانی ہے اور اس معنی کے اعتبار سے اس کو کنوئیں کے ساتھ کوئی مناسبت نہیں البتہ باؤلی کے ایک اور معنی میں ان کے اعتبار سے دونوں میں مناسبت ہے اور وہ یہ ہے کہ باؤلی ایک قسم کا لمبا اور چوڑا کنواں ہوتا ہے جس میں سیڑھیاں بنی ہوئی ہوتی ہیں۔

## ناسخؔ

رسمِ ملکِ حسن ہے یہ گل فروشوں کی طرح　　داغ سودا بیچتے ہیں لالہ رُو بازار میں

سودا کے معنی کہ سیاہ کے ہیں لالہ سے مناسبت رکھتے ہیں لیکن یہاں سودا عشق کے معنی میں ہے ان معنی کو لالہ سے کچھ مناسبت نہیں۔

## محزوںؔ

اہلِ دنیا تو نہیں دیتے ہیں محزوںؔ غم کی داد　　کوہ کن کو خوابِ شیریں سے جگاؤ تو سہی

اس شعر میں شیریں سے جو معنی مقصود ہیں ان معنی کو کوہ کن کے معنی سے کچھ مناسبت نہیں مگر شیریں معشوقۂ مشہور کا نام بھی ہے اس وجہ سے فرہاد کے ساتھ مناسبت ہے۔

## میرؔ

بید سا کانپتا تھا مرتے وقت　　میر کو رکھیو مجنوں کے تکیے

اس شعر میں درخت مشہور اور مجنوں کے معنی یعنی عاشقِ لیلیٰ کو باہم جمع کیا ہے اور ان دونوں میں کچھ مناسبت نہیں لیکن مجنوں کے دوسرے معنی یعنی ایک قسم بید کی جس کو بید مجنوں کہتے ہیں۔ بید کے ساتھ البتہ مناسبت رکھتی ہے۔

ولہ

یوں دیکھ اک دو کو کنارا کرے شتاب　　　میدانِ کارزار سے رستم بہ رنگِ زال

خوشتر

یہ ان کے عدل کی ہے حکمرانی　　　کہ رستم زال کا بھرتا ہے پانی

دونوں شعروں میں زال بہ معنی پہلوان معروف پدر رستم نہیں ہے بلکہ پیرزن مراد ہے۔

میر انیس

مجلس کو اشکِ نظم سے رشکِ چمن کروں　　　مداحِ حسینؓ بہ وجہ حسن کروں

حسن سے مراد خوب ہے اور اس معنی کے اعتبار سے اس کو حسینؓ کے ساتھ کوئی مناسبت نہیں۔ البتہ حضرت امام حسنؓ کا نام ہونے کی وجہ سے حسینؓ کے ساتھ مناسبت ہے۔

**صنعت تشابہ الاطراف** اس کو کہتے ہیں کہ کلام کو ایسے الفاظ پر تمام کریں کہ ان کے معنی سے مناسبت رکھتے ہوں جو ابتدائے کلام میں مذکور ہوئے ہیں۔ مثلاً انتہائے کلام کے الفاظ علت ہوں ابتدائے کلام کے یا اس کے معلول ہوں یا اس پر دلیل ہوں یا اور اسی طرح سے ہوں۔ پس گویا دونوں طرفین کلام کی یعنی ابتدا اور انتہا باہم مشابہت و مناسبت رکھتی ہوں اور انتہائے کلام کے الفاظ خواہ جملہ ہوں یا جملے سے زیادہ ہوں جیسے:

وزیر

رہی یاں گردش اور جامہ دری　　　کاش لاتے نہ دست و پا ہمراہ

مصرع ثانی کے آخر میں پا کا لفظ ذکر کیا ہے اور یہ مناسبت ہے گردش کے جو مصرع کے اول میں واقع ہوا ہے۔ ایسے ہی ہاتھ کو جامہ دری سے نسبت ہے، لیکن اس قدر ہے کہ ان دونوں کا ذکر بہ طریق لف ونشر معکوس الترتیب کے ہے۔

## مومن

زباں گنگ ہے عشق میں گوش کر ہے     بُرا سنتے سنتے بھلا کہتے کہتے

برا سننا مناسب ہے کان کے اور بھلا کہنا مناسب ہے زبان کے۔ یہاں بھی دونوں کا ذکر بہ طریق لف ونشر معکوس الترتیب کے ہے۔

## ذوق

تجھ سے دیکھا سب کو اور تجھ کو نہ دیکھا جوں نگاہ

تو رہا آنکھوں میں اور آنکھوں سے پنہاں ہی رہا

آنکھوں میں رہنا مناسب ہے اس قول کے تجھ سے[10] دیکھا سب کو اور آنکھوں سے پنہاں رہنا مناسب ہے اس قول کے تجھ کو نہ دیکھا اس لیے کہ جو چیز ایسی ہو کہ اس سے سب کو دیکھیں تو چاہیے کہ وہ آنکھوں میں رہے اور آنکھوں میں رہنا اردو میں محاورہ ہے قریب کے معنی میں اور جو چیز دیکھی نہ جائے چاہیے کہ وہ آنکھوں سے پنہاں ہووے۔

## غالب

ایماں مجھے روکے ہے تو کھینچے ہے مجھے کفر     کعبہ مرے پیچھے ہے کلیسا مرے آگے

کعبہ مرے پیچھے ہے مناسب ہے اس قول کے ایمان مجھے روکے ہے اور کلیسا مرے آگے ہے مناسب ہے اس قول کے کفر مجھے کھینچے ہے۔

## بلونت سنگھ متخلص بہ راجہ

وہ پیامِ یار لایا اس نے کھولی فالِ نیک     پائے قاصد چومیے اور دست عامل چومیے

پیام یار لانے کے مناسب پائے قاصد کا چومنا ہے اور فال نیک کھولنے کے مناسب دست عامل کا چومنا اور پیام یار لانا علت ہے پائے قاصد کے چومنے کی اور فال نیک کھولنا علت ہے دست عامل کے چومنے کی۔

## مولوی غضنفر علیم ضیغم

وہ درگذر کرے گا شفاعت کریں گے وہ     اللہ سے ہے کام پیمبرؐ سے ہے غرض

اس میں اور مراعاۃ النظیر میں یہ فرق ہے کہ مراعاۃ النظیر میں الفاظ متناسب کو مطلقاً جمع کر دیتے

ہیں خواہ ان میں سے ایک انتہا میں ہو اور دوسرا ابتدا میں خواہ دونوں ساتھ ساتھ ابتدا میں واقع ہوں یا اختتام میں آئیں یا درمیان میں ہوں۔ بہ خلاف تشابہ الاطراف کے کہ اس میں یہ ضرور ہے کہ دو تناسب میں سے ایک ابتدا میں ہو اور دوسرا انتہا میں۔ بہرصورت تشابہ الاطراف کو مراعاۃ النظیر کے قبیل سے سمجھتے ہیں۔

**صنعت سوال و جواب:** یہ صنعت کبھی ایک مصرع میں ادا ہوتی ہے کبھی ایک بیت میں کبھی دو بیتوں میں۔ **مطلع السعدین** میں لکھا ہے کہ صنعت سوال جواب کو مراجعہ بھی کہتے ہیں۔

**مثال پہلی قسم کی:**

**نسیم**

پوچھا کہ سبب کہا کہ قسمت　　　پوچھا کہ طلب کہا قناعت

**آہ**

وہ کہتا ہے میں توڑوں گا میں کہتا ہوں اسے مت توڑ

وہ کہتا ہے کھلونا ہے میں کہتا ہوں مرا دل ہے

**سید توفیق مہدوی حیدر آبادی**

اس نے کہا جانا مرا میں نے کہا میری اجل

اس نے کہا پھر زندگی میں نے کہا آنا ترا

اس نے کہا شامِ بلا میں نے کہا گیسو ترے

اس نے کہا صبحِ صفا میں نے کہا چہرا ترا

اس نے کہا تو کون ہے میں نے کہا نقشِ قدم

اس نے کہا منزل تری میں نے کہا کوچا ترا

اس نے کہا کیا کام ہے میں نے کہا خدمت تری

اس نے کہا کیا نام ہے میں نے کہا بندا ترا

**فطرت**

زلف میں مت ہو گرفتار کہا تجھ کو کیا　　　جب کہا دل سے نہ ہو خوار کہا تجھ کو کیا

مثال دوسری قسم کی:

**صفدر**

اس نے جب پوچھا کہ تو نے قتل عاشق کو کیا ــــ غمزہ بولا وہ نزاکت تھی ادا تھی میں نہ تھا

**اقصہ شیریں خسرو**

کہا شیریں مری حرم ہے خاص ــــ کہا مجھ کو بھی اس سے ہے اخلاص

کہا چپ چپ گدا بہ حالِ تباہ ــــ کہا بس بس نہ مغز کھا اے شاہ

**حسرت**

میں کہا جاں بخش عیسیٰ یا مے گل فام ہے ــــ بولا دونوں سے زیادہ کچھ مری دشنام ہے

میں کہا مشہد ہے یا ہے کربلا مقتل بڑا ــــ بولا دونوں سے مرے کوچے میں قتلِ عام ہے

میں کہا بلبل کا نغمہ خوب یا صوتِ رباب ــــ بولا ان دونوں سے بھی بہتر مرا پیغام ہے

میں کہا مجنوں موا تھا خوار ہو یا کوہ کن ــــ بولا ان دونوں سے کچھ بدتر ترا انجام ہے

**میر محمدی بیدار**

جب کہا میں کہ نہیں بولتے بن گالی تم ــــ یار یہ کون زباں ہے تو کہا تجھ کو کیا

جب کہا میں نے کہ اے سرو ریاض خوبی ــــ کس کا تو آفتِ جاں ہے تو کہا تجھ کو کیا

چشمِ گریاں سے شبِ وصل میں میں نے پوچھا ــــ اب تو کیوں اشک فشاں ہے تو کہا تجھ کو کیا

جب کہا میں نے کہ اے شوخ تری صورت کا ــــ شیفتہ پیر و جواں ہے تو کہا تجھ کو کیا

دل سے بیدار نے پوچھا کہ ترے سینے پر ــــ کس کے ناوک کا نشاں ہے تو کہا تجھ کو کیا

مثال تیسری قسم کی۔

**غفلت**

آیا سوادِ نجد سے جو کوئی اس طرف ــــ میں نے کہا کہ قیس کے کیا کیا نشاں ملے

کہنے لگا کہ لپٹے ہوئے برگ بید سے ــــ جیوں تار عنکبوت کئی استخواں ملے

**ظفر**

رخ نے جو زلف سے کہا شب کو ــــ تو شب تار ہے، سحر میں ہوں

زلف بولی کہ صید تو، میں دام　　بیچ میں تو، اِدھر اُدھر میں ہوں

**کاملؔ**

مژگان سے گر بچے دل ابرو کرے ہے ٹکڑے　　یہ بات میں نے کہہ کر جب اس سے داد چاہی
کہنے لگا کہ ترکش جس وقت ہووے خالی　　تلوار پھر نہ کھینچے تو کیا کرے سپاہی

**داغؔ**

کہا جو میں نے کہ مجنوں اگر چہ عاشق تھا　　پر اس پہ تو کبھی لیلیٰ کے یہ ستم نہ ہوئے
مرے جلانے کو کہنے لگے شرارت سے　　ہزار حیف کہ لیلیٰ کے پاس ہم نہ ہوئے

**صنعت اطراد** یعنی جس شخص کی مدح یا مذمت بیان کرنا منظور ہو تو اس کے آباواجداد کے نام بہ ترتیب ولادت یا معکوس الترتیب یا غیر مرتّب بیان کریں اور جہاں تک ممکن ہو اس بات کا خیال رکھیں کہ درمیان میں ان اسما کے کوئی ایسا لفظ فاصل واقع نہ ہو جو نسبت پر دلالت نہ کرتا ہو، جیسے زید فاضل بن عمرو یا زید بن عمرو تاجر بن خالد۔ پس پہلی مثال میں فاضل کا لفظ اور دوسری میں تاجر کا لفظ فاضل ہے اگر چہ اس سے کوئی حرج نہیں مگر الفاظ میں تکلّف پیدا ہوتا ہے۔

مثال علی الترتیب کی جس میں کوئی فصل نہ ہو۔

**دبیرؔ**

یہ رتبۂ مظلوم حسین ابن علیؓ ہے　　مداح کا مداح خدائے ازلی ہے

**ولہ**

اب راویِ صادق سے یہ ہے واردِ اخبار　　فضل ابنِ شعیب ابنِ اویس ایک تھا دیندار

اگر کہا جاوے کہ دوسری مثال میں اضافتیں پے درپے آئی ہیں جو عیب میں داخل ہے پھر کیوں محسنات بدیعی میں شمار کیا ہے تو ہم اس کا جواب یہ دیں گے کہ اضافات کا پے درپے آنا اس وقت مخلِ فصاحت ہے کہ اس میں ثقل و استکراہ ہو اور جب کہ اس سے سالم ہو تو اس کی خوبی میں کلام نہیں اور اس مثال میں نہ ثقل ہے نہ استکراہ۔ علاوہ اس کے اس میں صرف دو ہی اضافتیں ہیں۔

مثال معکوس الترتیب کی۔

## مذاق

حسین دعا بدو باقر سے جعفر اور کاظم تک

ہر اک معصوم ہے دادا معین الدین چشتی کا

ہیں ادریس اور ابراہیم اور عبدالعزیز اجداد

ہے طاہر جدِ پاکزا[11] معین الدین چشتی کا

ہیں نجم الدین[12] غیاث الدین احمد جدواب اس کے

یہ ہے نامِ جد آبا معین الدین چشتی کا

غیاث الدین و ماہِ نور سے زہرا و حیدر تک

عجب پر نور ہے شجرا معین الدین چشتی کا

آباد نے ایک نظم میں جناب سرور کائنات اور حضرت علیؓ کی اولاد کو سلسلہ وار بیان کیا ہے اور یہ ترتیب معکوس ہے۔

محمدؐ کا بے فصل حیدر وصی ہے — ہم امت ہیں اس کی وہ سرور ہمارا

حسنؓ کی غلامی میں ہیں بعدِ حیدر — سمجھتے ہیں آقا ہے شبّر ہمارا

امام سویم[13] ہے حسینؓ ابن حیدرؓ — فدا ہے ازل سے دل اس پر ہمارا

امام چہارم ہے سجاد بے شک — نثار اس پہ دل ہو نہ کیوں کر ہمارا

پسر اس کا باقر امامِ ہدا ہے — غلام اس کے ہم ہیں وہ سرور ہمارا

نہیں اس میں ہرگز تفاوت سرِ مو — دو عالم میں مولا ہے جعفر ہمارا

غلامی میں موسیٰ کاظم کی ہیں ہم — عجب کیا کہ جنت میں ہو گھر ہمارا

امامِ رضا کے ہیں اوصاف بے حد — قلم تنگ ہے ذہن ششدر ہمارا

تقی پیشوا ہیں نقی سب کے ہادی — سلام ان پہ پہنچے مقرر ہمارا

حسن عسکری مقتدائے جہاں ہے — سوا خضر سے بھی ہے رہبر ہمارا

امامِ دوعالم ہے مہدی ہادی — ہے قائم زمانے میں سرور ہمارا

غیر مرتب کی مثال چناں چہ منیر نے ایک قصیدہ امام علی رضا بن موسیٰ کاظم کی مدح میں لکھا ہے

اوران کے بزرگوں کے نام سلسلہ وار درج کیے ہیں جو غیر مرتب ہیں۔

امامِ ضامن و معصوم و طیّب وطاہر ‏ کریم ابن کریم و رحیم ابن رحیم

نسب میں پاک مقدس حسب میں سرورِ کل ‏ فروغ عرش و مجسم رضائے ربّ کریم

علی کے نور نظر فاطمہ کے لختِ جگر ‏ خدا کے نور ریاضِ رسولِ حق کے شمیم

حضور کے جدِامجد ہیں سید الشہدا ‏ قتیلِ جور، و مرادِ صحیح و ذبحِ عظیم

مہہِ سپہرِ کرم دلبرِ حسینؓ و حسنؓ ‏ چراغ خانۂ سجّاد و واجب التکریم

نگاہِ دیدۂ حق بین باقرِ معصوم ‏ نہالِ گلشنِ صادق امامِ ہفت اِقلیم

جناب موسیٰ کاظم ہیں والد ماجد ‏ امید گاہِ مسیحا و افتخار کلیم

انشا نے اس صنعت میں یہ لطیفہ پیدا کیا ہے کہ نواب سعادت علی خان والی اودھ کے باپ دادا کو ذو معنی الفاظ میں لکھا ہے معنیِ قریب لفظی معنی ہیں اور معنیِ بعید نواب کے اسلاف کے نام ہیں اور سب غیر مرتب ہیں۔

کیسا وزیر جس کو سعادت علی نے دی ‏ برہان ملک واشجع و منصور محتشم

اس سے جلالِ دینِ محمد ہے آشکار ‏ اس کو کیا ہے حیدر و صفدر نے محترم

نواب سعادت علی خان کے باپ کا نام جلال الدین حیدر اور شجاع الدولہ خطاب ہے اور ابوالمنصور خان صفدر جنگ نام ہے شجاع الدولہ کے باپ کا اور بُرہان الملک صفدر جنگ کے چچا اور خسر کا خطاب ہے جو ریاست اودھ کے بانی ہیں۔

صنعت ارصاد اس کو کہتے ہیں کہ نثر کے فقرے اور نظم کی بیت میں کلمہ آخر کے قبل ایسا لفظ لادیں کہ جو اس بات پر دلالت کرتا ہو کہ نثر میں پچھلا لفظ یہ ہوگا یا بیت کا قافیہ ہوگا بہ شرطیکہ روی کا حرف پہلے سے معلوم ہو۔ پس ارصاد کی وجہ سے اس کلمۂ آخر کا مادّہ معلوم ہو جاتا ہے اور روی کی وجہ سے اس کی صورت معلوم ہو جاتی ہے۔ اور ذہین آدمی کے قیاس میں آجاتا ہے کہ ایسا حرف ہونا چاہیے۔ صاد لغت میں راستے میں نگہبان مقرر کرنے کے معنی میں ہے جیسے ڈاکو اپنی جانب سے راستے پر آدمی اس لیے مقرر کر دیتے ہیں کہ وہ اس بات کی اطلاع دے کہ قافلہ جو آرہا ہے اس کے آدمی ان سے مقابلہ کر سکتے ہیں یا نہیں۔ اور وہ ہتھیار

بھی رکھتے ہیں یا نہیں اور یہاں معنی لغوی اور اصطلاحی میں مناسبت ظاہر ہے اور وہ یہ ہے کہ وہ لفظ جو کلمۂ آخر سے قبل آتا ہے وہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اس نظم کا قافیہ یہ ہے اور اس نثر کا لفظِ آخر یہ ہے۔ اس صنعت کو تسہیم بھی کہتے ہیں۔ لغت میں تسہیم دھاری دار چادر بننے کے معنی میں ہے۔ اس صنعت کو تسہیم اس لیے کہتے ہیں کہ جیسے چادر کے خطوط ایک دوسرے کے ساتھ مناسبت رکھتے ہیں اسی طرح اس صنعت میں بھی الفاظ کلام کے ایک دوسرے کے ساتھ ملائم اور موافق ہوتے ہیں، مثال اس کی:

رند

نہیں قول سے فعل تیرے مطابق کہوں کس طرح تجھ کو اے یار صادق
نہ جنت کے قابل نہ دوزخ کے لائق مجھے کیوں کیا خلق اے میرے خالق
کہا سن کے افسانۂ قیس ولیلےٰ عبث کرتے ہو حال میں ذکرِ سابق
گیا وہ زمانہ وہ لوگ اُٹھ گئے سب نہ معشوق ویسے رہے اب نہ عاشق
عبث فوق دیتا ہے تو خود کو ناداں کیا ایک کو ایک پر اس نے فائق

ان اشعار میں شعر اول کے دیکھنے سے معلوم ہوا کہ قاف حرف روی ہے۔ پس دوسرے شعر میں خلق کے لفظ سے خالق اور چوتھے شعر میں معشوق سے عاشق اور پانچویں میں فوق سے فائق خود بہ خود معلوم ہو گیا۔ پس خلق اور معشوق اور فوق ارصاد ہیں۔

واسطی

جو بعدِ مرگ پھرا کوے یار سے قاصد تو دوستوں نے مرے رکھ دیا مزار میں خط
مجھے یہ ڈر ہے کہ قاصد کمال مضطر ہے کہیں کرے سے نہ گر جائے اضطرار میں خط

دوسرے شعر کے پہلے مصرع میں مضطر کا لفظ ارصاد ہے۔

مومن

غیر بے مروّت ہے آنکھ وہ دکھا دیکھیں زہر چشم دکھلائیں پھر ذرا مزا دیکھیں
کچھ نظر نہیں آتا آنکھ لگتے ہی ناصح گر نہیں یقیں حضرت آپ بھی لگا دیکھیں

تیسرے مصرع میں لگتے کا لفظ ارصاد ہے۔

ولہ

نہ تن ہی کے ترے بسمل کے ٹکڑے ٹکڑے ہیں ہے پاش پاش جگر دل کے ٹکرے ٹکڑے ہیں

دراز دستی یہ کس بے ادب نے کی دمِ قتل  تمام دامن قاتل کے ٹکڑے ٹکڑے ہیں
کہے نہ ملنے کی اس سنگ دل کے گر قاصد  تو سنگ دوسرا بھی یاں مل کے ٹکڑے ٹکڑے ہیں

دوسرے شعر میں قتل کا لفظ اور تیسرے شعر میں نہ ملنے کا لفظ ارصاد ہے۔

(2) یہ بھی اسی قبیل سے ہے کہ نظم کے ایک مصرع سے دوسرے مصرع کی طرف ذہن منتقل ہو جائے جیسے:

ذوقؔ

لاشے کو دفن کیجیے میرے کہ پھینک دیجیے  مردہ بدستِ زندہ جو چاہے سو کیجیے

پہلے مصرع کے سننے سے دوسرے مصرع کے مضمون پر خود بخود ذہن منتقل ہو جاتا ہے۔

ایضاً

پلائے آشکارا کس کی ہم کو ساقیا چوری  خدا کی جب نہیں چوری تو پھر بندے کی کیا چوری

امیرؔ مینائی

کل کوچ ہے کچھ لیتے ہوئے بن نہ پڑے گی  لینا ہے مسافر کو تو لے زادِ سفر آج

**صنعت تاکید المدح بما یشبہ الذم** یعنی تعریف کی تاکید ایسے لفظوں کے ساتھ کرنا کہ وہ ہجو سے مشابہت رکھتے ہوں یعنی وہ لفظ ظاہر میں تو ہجو پر دلالت کرتے ہوں لیکن فی الحقیقت مدح پر تاکید کرتے ہوں اور اس کی دو قسمیں ہیں۔

(1) یہ کہ کسی چیز میں سے تمام بری باتوں کی نفی کی جائے جس سے اس کی مدح ہو پھر ادات استثنا کے ذریعہ سے ایک اچھی بات کا جو مدح پر دلالت کرتی ہو ان بری باتوں میں سے استثنا کیا جاوے۔ اس طرح کہ اس اچھی بات کو ان بری باتوں میں داخل مان لیا جائے۔ مثال اس کی یہ شعر مثنوی پدماوت مصنفہ عبرتؔ کا ہے:

نہیں کوئی عمل میں اس کے قزاق  بغیر از غمزۂ[14] چشمِ ستم ناک

انیسؔ

آنکھوں میں یوں پھرے کہ مژہ کو خبر نہ ہو

اول مصرع میں خبر نہ ہونے کی نسبت مردم دیدہ کی طرف ہے اور دوسرے میں مژہ کی طرف۔

میر تقی

چمن میں گل نے جو کل دعویِ جمال کیا      جمالِ یار نے منھ اس کا خوب لال کیا

حیدریؔ

برابری کا تری گل نے جب خیال کیا      صبا نے مار طپانچہ منھ اس کا لال کیا

حیدریؔ کے شعر میں صبا کے طپانچہ مارنے سے گل کا منھ لال ہونا بیان کیا اور میرؔ کے شعر میں جمالِ یار کے شرمندہ کرنے سے گل کا لال ہو جانا بیان کیا ہے۔ پس منھ کے سرخ کر دینے کے معنی کو جمالِ یار سے لے کر صبا کی طرف منتقل کر دیا۔ میر سوزؔ نے اس مضمون کو یوں باندھا ہے۔

دعوے کیا تھا گل نے اس رخ سے رنگ و بو کا      ماریں صبا نے دھولیں شبنم نے منھ پہ تھوکا

اسی قبیل سے ہے۔

؎

علی کا نام بھی نامِ خدا کیا راحتِ جاں ہے؟      عصائے پیر ہے تیغِ جواں ہے حرزِ طفلاں ہے

ذوقؔ

نہ چھوڑ تو کسی عالم میں راستی، کہ یہ شے      عصا ہے پیر کو اور سیف ہے جواں کے لیے

پہلے شعر میں بیان کیا گیا ہے کہ علی کا نام بڈھے کے لیے عصا ہے اور جوان کے لیے تلوار ہے اور دوسرے شعر میں ان اُمور کو راستی کی طرف نسبت کیا ہے۔

اسی قبیل سے ہے۔

ذوقؔ

مداحِ خالِ روئے بُتاں ہوں، مجھے خدا      بخشے تو کیا عجب کہ وہ نکتہ نواز ہے

مذاقؔ بدایونی

عشقِ خالِ بُتاں سے ہوگی نجات      کیوں کہ نکتہ نواز ہے اللہ

اسی قبیل سے ہے۔

**جرأت**

مشاطہ ترے گھر سے جب لے کے نبات آئی          لب بند ہوئے سب کے کچھ منھ سے نہ بات آئی

**ایاز محمد خان ایاز**

گلشن میں صبا لے کر جب گل کی نبات آئی          غنچے کے ہوئے لب بند کچھ منھ سے نہ بات آئی

پہلے شعر میں معشوق کی نبات کا لانا مشاطہ کی طرف منسوب کیا ہے اور لب بند ہونے کی نسبت آدمیوں کی طرف کی ہے۔ اور دوسرے شعر میں گل کی نبات کا لانا صبا کی طرف منسوب کیا ہے اور لب بند ہونے کی نسبت غنچے کی طرف کی ہے۔

غیاث الدین بلبن بادشاہ دہلی کا بیٹا محمد سلطان جب لاہور کے باہر راوی کے کنارے پر ترکان تاتاری کی لڑائی میں مارا گیا تو امیر خسرو نے اس کا مرثیہ ترکیب بند میں لکھا ہے۔ اس میں کہتے ہیں:

بسکہ آب چشم خلقے شد رواں در چارسو          پنج آبے دیگر اندر مولتان آمد پدید

شیخ ناسخ نے الہ آباد میں بیٹھ کر اس میں سے یہ مضمون تراشا ہے۔

ایک تربنی ہے دو آنکھیں مری          اب الہ آباد بھی پنجاب ہے

اول شعر میں ملتان کا آنسوؤں کی کثرت کی وجہ سے پنجاب ہو جانا بیان کیا ہے اور دوسرے شعر میں الہ آباد کا۔ چوں کہ اس ملک میں پانچ دریا ہیں ستلج بیاس روای جہلم چناب، اس لیے اس ملک کو پنجاب کہتے ہیں بعض کہتے ہیں کہ ناسخ کا مصرع یوں ہے۔

تین تربنی ہیں دو آنکھیں مری

تربنی یعنی تین بنی گنگا جمنا سرستی۔ تر تین کو کہتے ہیں مگر چوں کہ تربنی تینوں دریاؤں کا متحداً ایک نام ہو گیا ہے اس لیے تین اس کے اوپر لگانا مضائقہ نہیں کلیات قدر کے دیباچے میں جو کچھ لکھا ہے اس کا حاصل یہی ہے۔

اسی قبیل سے ہے۔

**رند**

میں بھی تو دیکھوں چاند میں تارے جڑے ہوئے          افشاں چھڑک کے یار دکھاوے جبیں مجھے

## میر مہدی جنوںؔ شاگرد رشک

کسی نے تارے نہیں دیکھے چاند میں اب تک　　تمھارا چاند سا چہرہ ہے اور تارے گال

اول شعر میں چاند میں تارے جڑے ہونے کے ساتھ افشاں چھڑکی ہوئی جبیں کو تشبیہ دی ہے اور مضمون کو بہ طریق استفہام کے ادا کیا ہے۔ اور دوسرے شعر میں چاند میں تارے ہونے کے مضمون کو چہرے اور گال کی تشبیہ میں باندھا ہے اور اول اس ہیئت کے وجود کا انکار کر کے پھر چہرے اور گال کی تشبیہ سے ثبوت کو پہنچایا ہے۔

اسی قبیل سے ہے۔

## میر شمس الدین فقیر

خال اس کی بیاضِ گردن کا　　نقطۂ انتخاب ہے گویا

## میر تقی

نقطۂ خال سے ترا ابرو　　بیت اک انتخاب کی صورت

اسی قبیل سے ہے۔

## میرؔ

عجب صحبت ہے کیوں کر صبح اپنی شام کرے اب　　جہاں تک آن بیٹھے ہم کہا آرام کرے اب

## آتش

جب میں جاتا ہوں تو منھ پھیر کے یوں کہتے ہیں　　نیند آئی ہے ہمیں آپ بھی آرام کریں

## جرأتؔ

رتبہ گل بازی کا دلا کاش تو پاتا　　ہاتھوں سے جو گرتا تو وہ آنکھوں سے اُٹھاتا[88]

## ذوقؔ

مرے زخموں میں پُر کر دو نمک اب کیا بچاؤ گے　　گرے گا گر زمیں پر یہ تو آنکھوں سے اُٹھاؤ گے

اول شعر میں نسبت آنکھوں سے اٹھانے کی گل بازی کی طرف ہے اور دوسرے میں نمک کی طرف۔

## انشا

اللہ ری رنگت تری بہلہ ری نزاکت　　بوسے کے تو ہم نے کیے ہونٹ ہیں نیلے[89]

## محسن مؤلف سراپا سخن

لیا تھا ہم نے تصوّر میں ایک دن بوسہ　　غضب ہے آج تلک نیل گوں ہیں سارے گال

پہلے شعر میں نیلے ہونے کی نسبت بوسے کے تصوّر سے ہونٹوں کی طرف ہے اور دوسرے میں گالوں کی طرف میر حسن نے اس مضمون کو یوں باندھا ہے۔

وہ رخسار نازک کہ ہو جائیں لال　　اگر اُس پہ بوسے کا گذرے خیال

اور میر ہادی علی بیخودؔ نے اس مضمون کو اس طرح باندھا ہے۔

نیل گوں فرطِ نزاکت سے ہوا جاتا ہے　　اب تو بوسے کا تصوّر بھی ہے بارِ عارض

اسی قبیل سے ہے۔

## صمیم ساکن بلند شہر

سوزِ دل وجگر نے آخر یہ جوڑ ڈالے　　اُس بُت کو کیا رُلایا پتھر نچوڑ ڈالے

## فرید احمد وفاؔ

پتھرا گئیں جو آنکھیں مل مل کے سوزِ غم نے　　اشک ان سے کیا نکالے پتھر نچوڑ ڈالے

پہلے شعر میں رُلانے کی نسبت معشوق کی ہے اور اسی کے دل کو پتھر قرار دے کر نچوڑنے کی نسبت کی ہے۔ اور دوسرے شعر میں عاشق کی طرف رونے کی نسبت کی ہے اور آنکھوں کو پتھر قرار دے کر ان کی طرف نچوڑنے کی نسبت کی ہے۔ اور یہ مضمون دراصل انشاؔ کے شعر سے اخذ کیا ہے۔

آنکھیں پتھرا گئیں اور تس پہ بھی ٹپکے آنسو　　بل بے ہجراں تری قدرت کہ نچوڑے پتھر

**چوتھی قسم۔** سرقہ غیر ظاہر کی یہ ہے کہ ایک شاعر کا کلام دوسرے شاعر کے کلام کی ضد ہو جیسے:

منھ ڈھانک دیا خواب میں اُس رشکِ پری کا　　کیا ہم نے بگاڑا تھا نسیمِ سحری کا

منھ کھول دیا خواب میں اُس رشکِ پری کا　　ممنون ہوں میں آج نسیمِ سحری کا

اسی قبیل سے ہے۔

اختر

نہ دیکھی چشمِ ناز سے، چھوئی نہ دستِ آز سے　　　سنا کیے ہیں بارہا، یار کے کمر نہیں

برق

سب نے چلتے ہوئے آنکھوں سے انھیں دیکھا ہے　　　پھر یہ کیوں کر نہ کہیں لوگ کمر رکھتے ہیں

اسی قبیل سے ہے۔

وزیر

یوسف جو کہا انھیں تو بولے　　　کیا آپ نے مول لے لیا ہے

اسیر

پہنچا ہے اب تو حسن کا رتبہ یہاں تلک　　　اکثر وہ بول اُٹھتے ہیں یوسف کے نام سے

خواجہ حیدر علی آتش نے اس مضمون کو یوں باندھا ہے۔

کہے جو یوسف انھیں کوئی تو یہ کہتے ہیں　　　ہمیں بھی سمجھے ہو تم بیچنے کے قابل کا

اسی قبیل سے ہے۔

انیس

مثالِ بدر جو حاصل ہوا کمال مجھے　　　گھٹا گھٹا کے فلک نے کیا ہلال مجھے

سید عبدالوہاب وہاب

علی کی مہر سے ہے بدر کا کمال مجھے　　　مجال کیا جو بنائے فلک ہلال مجھے

اسی قبیل سے ہے۔

حافظ

الا یا ایہا الساقی اُدِرْ کاساً وناوِلہا　　　کہ عشق آساں نمود اول ولے افتاد مشکلہا

ناسخ

اے دلِ زار نہ ڈر کوہِ غمِ عشق سے تو　　　کہ ادا خر ہے سبک اور اوائل بھاری

اسی قبیل سے ہے۔

## نشاط

نمود سبزۂ خط کیا عذار آتشیں پر ہو          زمینِ شور سے کس نے اگا دیکھا ہے سنبل کو

## عزیز بریلوی

اگا ہے سبزۂ خط رخ پہ اس کانِ ملاحت کے          زمینِ شور سنبل بر نیارد کون کہتا ہے؟

ثابت نے اس مضمون کو اس طرح باندھا ہے۔

نمک پروردہ رخ پر سبزۂ خط          زمینِ شور میں سنبل اگا ہے

اسی قبیل سے ہے۔

## میر حسن

قسم مجھ کو حضرت سلیمان کی          ہوئی دشمن اب اس کی میں جان کی

## تپش

دہائی ہے مجھ کو سلیمان کی          کہ دشمن نہیں میں تری جان کی

اسی قبیل سے ہے۔

## میر

کاش کے دل دو تو ہوتے عشق میں          ایک رہتا ایک کھوتے عشق میں

## نظیر

کاش کے دل سو بھی ہوتے عشق میں          رفتہ رفتہ سب کو کھوتے عشق میں

اسی قبیل سے ہے۔

## بقاء اللہ خان بقا

ان آنکھوں کا نت گریہ دستور ہے          دو آبہ جہاں میں یہ مشہور ہے

ولہ

سیلاب سے آنکھوں کی رہتے ہیں خرابے میں

ٹکڑے جو مرے دل کے بستے ہیں دو آبے میں

### میر

دے دن گئے کہ آنکھیں دریا سی بہتیاں تھیں　　سوکھا پڑا ہے اب تو مدت سے یہ دو آبہ

بقاؔ نے تو اپنے شعروں میں کہا ہے کہ آنکھیں ہمیشہ آنسو بہاتی رہتی ہیں اور یہ دو آبہ ہمیشہ لبریز رہتا ہے اور میرؔ نے بیان کیا ہے کہ آنکھیں مدت سے آنسو نہیں بہاتیں یہ دو آبہ کبھی کا خشک پڑا ہے۔

اسی قبیل سے ہے۔

### میر تقی

تیز رکھنا سر ہر خار کو اے دشتِ جنوں　　شاید آجائے کوئی آبلہ پا میرے بعد[90]

### ظفر

خار صحرائے جنوں یوں ہی اگر تیز رہے　　کوئی آئے گا نہیں آبلہ پا میرے بعد

### میر

ایک محروم چلے میرؔ ہمیں دنیا سے　　ورنہ عالم کو زمانے نے دیا کیا کیا کچھ

### سودا

سوداؔ جہاں میں آکے کوئی کچھ نہ لے گیا　　جاتا ہوں ایک میں دل پُر آرزو لیے

پہلے شعر میں اپنا دنیا سے محروم جانا اور زمانے کے عالم کو بہت کچھ دینا بیان کیا ہے اور دوسرے شعر میں عالم کا زمانے کے عطیہ سے محروم رہنا اور اپنا دنیا سے محروم نہ جانا ذکر کیا ہے۔

اسی قبیل سے ہے۔

### محمدی بیدادؔ

ہم تری خاطرِ نازک سے حذر کرتے ہیں　　ورنہ یہ نالے تو پتھر میں اثر کرتے ہیں

### خواجہ امانیؔ

اثر ہو سنگ میں کیوں کر انھوں کو رام کریں　　بتوں کے دل ہو تو یارب یہ آہیں کام کریں

اسی قبیل سے ہے۔

### ٹیک چند بہارؔ

اگر جلوہ نہیں ہے کفر کا اسلام میں زاہد　　سلیمانی کے خط کو دیکھ کیوں زنار کہتے ہیں

ظفرؔ

کفر و اسلام ایک ہیں کس طرح  دونوں فرقوں کا سلسلہ ہے اور

اسی قبیل سے ہے۔

نواب آصف الدولہ

ساقیا مے سے چھکا دے کہ بہکتے جاویں  برق کی طرح جدھر جاویں چمکتے جاویں

دلھن بیگم

ایسے کم ظرف نہیں ہم جو بہکتے جاویں  مثل گل جاویں جدھر کو تو مہکتے جاویں

اسی قبیل سے ہے۔

نواب آصف الدولہ

جہاں میں جہاں تک جگہ پایئے  عمارت بناتے چلے جایئے

دلھن بیگم

مت کرو فکر عمارت کی کوئی زیرِ فلک  خانۂ دل جو گرا ہووے سو تعمیر کرو

**پانچویں قسم**۔ سرقۂ غیر ظاہر کی یہ ہے کہ دوسرے شاعر کے مضمون سے کچھ لے کر اور چیزیں ایسی بڑھادیں کہ بہ نسبت اول کے زیادہ لطف ہو جائے جیسے:

مومنؔ

خوں بہا قاتلِ بے رحم سے مانگا کس نے  کہ فرشتے مجھے یاں داغ درم دیتے ہیں

ذوقؔ

کہتی تھی ماہی بریاں کہ دبیرانِ قضا  داغ دیتے ہیں اُسے جس کو درم دیتے ہیں

ظاہر ہے کہ مومنؔ کے شعر میں داغ درم دینا اور خوں بہا مانگنا محض ادعا ہے اور ذوقؔ کے شعر میں داغ دینا اور صاحب درم ہونا ثابت ہے۔ مومنؔ کے شعر سے داغ و درم کا مضمون لے کر ایسی طرح سے ادا کیا ہے کہ اس کی نسبت بہت بلیغ ہو گیا ہے۔

اسی قبیل سے ہے۔

## مومن

کیا کیا جلی ہے بزم میں تجھ بن نہ جب پھرے　　پروانہ شمع شملہ شمائل کے آس پاس

## داغ

رخ روشن کے آگے شمع رکھ کر وہ یہ کہتے ہیں　　ادھر جاتا ہے دیکھیں یا اِدھر پروانہ آتا ہے

اسی قبیل سے ہے۔

## ثناء اللہ خاں فراق

آنا یہ ہچکیوں کا ہمیں بے سبب نہیں　　بھولے سے اُس نے یاد کیا ہو عجب نہیں

## مرزا محمد تقی خان ہوس

نزع میں ہم نے عجب طرح سے دل شاد کیا　　آئی ہچکی تو کہا اُس نے ہمیں یاد کیا

پہلے شعر میں صرف ہچکی کا آنا اور معشوق کا یاد کرنا بیان کیا ہے۔ دوسرے شعر میں نزع کی ہچکی کا آنا اور نزع کے وقت دل کا شاد کرنا زیادہ کیا ہے جس سے شعر نہایت لطیف ہو گیا۔

اسی قبیل سے ہے۔

## ناسخ

زلف کو دیجیے کیا مار سیہ سے تشبیہ　　سایۂ زلف سے ہو جاتے ہیں اژدر پیدا

## ذوق

تیری زلفوں کے اگر لکھنے لگوں میں اوصاف　　کشش حرف سے ہوں سطروں میں اژدر پیدا

حسرت امام موسیٰ کاظم کی مدح میں کہتا ہے۔

## حسرت

صلب آدم میں تو ہی تھا کہ تجھے سجدہ کیا　　سب فرشتوں نے بہ فرمانِ خداوندِ کریم

## سودا

ملک سجدہ نہ کرتے آدمِ خاکی کو گر اس کی　　امانت دار نورِ احمدیؐ ہوتی نہ پیشانی

اسی قبیل سے ہے۔

### ناسخ

دیا میرے جنازے کو جو کاندھا اس پری رو نے  گماں ہے تختۂ تابوت پر تختِ سلیماں کا

### وزیر

پریزادوں نے مٹی دی جو مجھ کو بعد مرنے کے  کوئی تختہ لحد میں ہے مگر تختِ سلیماں کا

اسی قبیل سے ہے۔

### امیر مینائی

وقتِ رفتار ہے زر ریز عجب فیضِ قدم  نقشِ پا راہ میں بن جاتے ہیں دینار و درم

### افضل

جو نقشِ پا ہے درہمِ زر سے نہیں ہے کم  رکھتے ہیں کیا پدم بُتِ زردار پانوں میں

اسی قبیل سے ہے۔

### میر

چشم رکھتا ہے تو چل فیضِ ہوا کو ٹک دیکھ  نرگس اُگتی ہے جہاں بوئی تھی دہقان نے بصل

### نطق

طالب چشمِ تماشا ہے جو گلشن کی بہار  نرگس اُگتی ہے اگر باغ میں بوتے ہیں بصل

پچھلے شعر میں نہایت ہی لطف ہو گیا ہے۔

اسی قبیل سے ہے۔

### میر

قسم جو کھایئے تو طالعِ زلیخا کی  عزیزِ مصر کا بھی صاحب اک غلام لیا

### سودا

کمالِ بندگیِ عشق ہے خداوندی  کہ ایک زن نے مہِ مصر سا غلام لیا

اسی قبیل سے ہے۔

### میر

مت رنج کر کسو کو کہ اپنے تو اعتقاد  دل ڈھائے کر جو کعبہ بنایا کیا ہوا

**سودا**

کعبہ اگر چہ ٹوٹا تو کیا جائے غم ہے شیخ — یہ قصر دل نہیں کہ بنایا نہ جائے گا

اسی قبیل سے ہے۔

**ضمیر**

جب تک کہ ذوالفقار نے کاٹے نہ تین پَر — ہرگز نہ دم لیا پرِ روح الامین پر

**انیس**

خیبر میں کیا گزر گئی روح الامین پر — کاٹے ہیں کس کی تیغِ دو پیکر نے تین پر

اسی قبیل سے ہے۔

**ضمیر**

اک نیزہ ہوا پار وہ سو سو کے جگر سے — رشتے کا گزر ہوتا ہے جوں سلکِ گہر سے

**انیس**

ہوتا تھا پار آ کے وہ ہنگامِ دار و گیر — سو دل سے مثلِ رشتۂ تسبیح ایک تیر

اسی قبیل سے ہے۔

**نظیر**

ہوا جو اُس کا وہ کوچہ چمن سرشت نصیب — خدا نے ہم کو اسی جا کیا بہشت نصیب

**الفت**

ہمیشہ کہتے تھے الفت کو لوگ زشت نصیب — سو آج کوچے میں تیرے ہوا بہشت نصیب

اسی قبیل سے ہے۔

**فراغ**

محوِ نظارہ ہے اے گُل کیا فقط نرگس کی آنکھ — چشمِ بددور آپ پر پڑتی نہیں ہے کس کی آنکھ

**فروغ**

تجھ پہ پڑتی ہے یار سب کی آنکھ — چشمِ بددور ہے غضب کی آنکھ

اسی قبیل سے ہے۔

**بیمار**

یوں چمکتے ہیں وہ دنداں لب خنداں کے تلے — جس طرح سلک گہر پارۂ مرجاں کے تلے

**اسیر**

اس نے انگلی جو دبائی کبھی دنداں کے تلے — شاخ مرجان نظر آئی ذر غلطاں کے تلے

اسی قبیل سے ہے۔

**مجیب**

مشکِ ختن زلف کو، میں نے کہا — مجھ سے یہ اک کار خطا ہوگیا

**عبادت**

مشکِ ختن کہا تری زلفوں کو، کر معاف — پڑتا ہوں پانوں باندھ نہ مجھ بے خطا کے ہاتھ

اساتذہ کا قاعدہ ہے کہ جب وہ دیکھتے ہیں کہ ایک مضمون کسی متقدم شاعر نے باندھا، اچھی طرح نہ بندھ سکا یا اُس پر ترقی ممکن ہے تو وہ دانستہ اس مضمون کو لے کر اس طرح ادا کرتے ہیں کہ جو کسر تھی نکل جاتی ہے اور شعر بلند رتبہ جاتا ہے۔ اور یہ عیب نہیں بلکہ مستحسن ہے۔ مولانا غلام علی آزاد کیا خوب فرماتے ہیں۔

شاہد معنی کہ باشد جامۂ لفظش کہن — نکتہ دانے گرحریرِ تازہ پوشاند خوش ست

سرقۂ غیر ظاہر کی قسمیں بلغا کے نزدیک مقبول ہیں، بلکہ سرقے کا اطلاق ان پر ناروا ہے۔

**فائدہ جلیلہ** یہ بات بھی یاد رکھنے کے لائق ہے کہ تذکروں میں جو کلام داخل ہوتا ہے وہ مختلف طریقوں سے ملتا ہے۔ جن شاعروں کے دیوان ہاتھ آتے ہیں ان کے اشعار دیوان سے منتخب کیے جاتے ہیں۔ اور جن کے دیوان دست یاب نہیں ہوتے ان کے اشعار معاصرین سے طلب کر لیے جاتے ہیں۔ بعض اساتذہ اپنے تلامذہ کے اشعار بھجوا دیتے ہیں۔ اور بعض تلامذہ اپنے استادوں کے شعر لکھوا دیتے ہیں۔ کوئی سخن ور کسی شاعر کے شعر اپنی یاد پر لکھ دیتا ہے۔ پس اس صورت میں اکثر دھوکا ہو جاتا ہے کہ کسی شاعر کے شعر کسی کے نام سے تذکرے میں درج ہو جاتے ہیں۔

# بیان توارد

ایسا بھی اتفاق ہوتا ہے کہ کسی شاعر کا کوئی شعر یا چند اشعار بغیر اختلاف لفظ و معنی کے ہو بہو دوسرے شاعر کے کلام کے مطابق ہو جاتے ہیں یا مضمون بالکل مطابق ہوتا ہے اور قصد سرقہ کا نہیں ہوتا۔ اس کو توارد کہتے ہیں۔ اور ایسا بعض اساتذہ کے کلام میں پایا جاتا ہے۔ اگر چہ یہ بات کمال جودت پر دلالت کرتی ہے۔ اور اتفاقی ہے۔ مگر مایۂ درد و الم ہے۔ کیوں کہ جب ایک جادو رقم کسی پری زاد مضمون کو بہ کمال محنت و جستجو تسخیر کرتا ہے۔ اور پھر دیکھتا ہے کہ مجھ سے پیشتر دوسرا پری خوان اسی دل رُبا کو مینائے عبارت میں اُتار چکا ہے تو کیا کچھ افسوس کرتا ہے۔ غم کھاتا ہے اور خونِ جگر پیتا ہے۔ اور توارد و سرقہ میں فرق یہ ہے کہ توارد نادانستہ ہوتا ہے اور سرقہ دانستہ اور جو کلام کبھی نظر سے نہ گزرا ہو اور کانوں تک نہ پہنچا ہو اس میں اکثر توارد نہیں ہوتا۔ اور اگر کہیں احیاناً ہو جاتا ہے تو مذموم نہیں۔ بلکہ پچھلے شاعر کی علو طبیعت پر دلالت کرتا ہے۔ کہ اس کی فکر استاد کی فکر سے جا ملی لیکن بدگمانوں کی زبانوں سے چھٹکارا کہاں کہ وہ اس بلند پروازی اور عنقا شکاری کو سرقے پر حمل کرتے ہیں اور سنانِ طعن و تشنیع سے طلسم نگاروں کے دلوں کو چھیدتے ہیں۔

نقل ایک مرتبہ لشکر گوالیار میں مشاعرہ ہوا اور یہ طرح ہوئی۔

کیا جانے لکھ دیا اسے کیا اضطراب میں

مولوی سید اکبر بیخود بریلوی مُسکن بدایونی موطن کا مطلع تھا۔

ساقی کا عکسِ رخ نہیں جامِ شراب میں ہے آفتاب جلوہ نما آفتاب میں

انھیں دنوں میں چودھری سعید الدین حسین صاحب رئیس کھیڑہ بدایوں نے مجلس مشاعرہ ترتیب دی تھی اور وہاں بھی یہی طرح ہوئی تھی۔ مولوی احمد حسن صاحب وحشت بدایونی جو پرانے شاعر اور ایک نامی آدمی ہیں ان کا بھی مطلع غزل یہی تھا۔

ساقی کا عکس رخ نہیں آلخ

ایک کو دوسرے کے شعر سے اطلاع تو درکنار نام سے بھی واقفیت نہیں تھی۔ اور اتنا زمانہ بھی نہیں گزرا تھا کہ ان کا شعر ان تک پہنچتا یعنی ایک ہی ہفتے میں دونوں جگہ مشاعرہ ہوا تھا۔

نقل دیگر آب حیات میں لکھا ہے کہ ایک دفعہ قلعۂ دہلی میں مشاعرہ تھا حکیم آغا جان عیش نے۔
ایک شعر اپنی غزل میں پڑھا۔

اے شمع صبح ہوتی ہے روتی ہے کس لیے　　　تھوڑی سی رہ گئی ہے اسے بھی گزار دے

ذوق کی غزل میں بھی اس مضمون کا ایک شعر تھا۔

اے شمع تیری عمر طبیعی ہے ایک رات　　　رو کر گذار یا اسے ہنس کر گزار دے

نقل آب حیات میں ناسخ کے حالات میں لکھا ہے کہ الہ آباد میں ایک دن مشاعرہ تھا صاحب
نے جو غزل پڑھی اس کا مطلع تھا۔

دل اُس بُت پہ شیدا ہوا چاہتا ہے　　　یہ کعبہ کلیسا ہوا چاہتا ہے

ایک لڑکے نے غزل پڑھی جس کا مطلع تھا:

دل اُس بُت پہ شیدا ہوا چاہتا ہے　　　خدا جانے اب کیا ہوا چاہتا ہے

اس وقت شیخ ناسخ نے بہت تعریف کر کے کہا کہ بھائی تمھارا مطلع آفتاب ہے میں اپنا پہلا مصرع
غزل میں سے نکال ڈالوں گا۔

## بیان تمغا

کبھی شعرا کا کلام انھیں کے دوسرے کلام سے مل جاتا ہے اور مضمون مکرر بندھ جاتا ہے۔ محققین
کے نزدیک اس کا کچھ مضائقہ نہیں اور اس امر کو اصطلاح شعرا میں تمغا کہتے ہیں۔ لیکن حق یہ ہے کہ وہ مضمون
مبتذل ہو جاتا ہے۔ شعرائے فارس میں سے مرزا صائب کے کلام میں اور شعرائے ریختہ میں سے میر تقی میر
کے یہاں تکرار مضامین بہت پائی جاتی ہے۔

### سودا

اتنا حسد ہے عاشق و معشوق میں کہ نور　　　منہ پر جو ہووے شمع کے تو جل مرے پتنگ

اس شعر کا مضمون ایک قصیدے کے مطلع سے لڑ گیا ہے کہتے ہیں۔

ولہ

اشجار کا بستان جہاں میں ہے عجب ڈھنگ　　جلتا ہے چنار اس سے رخ گل پہ جو ہے رنگ[91]

سودا

اے ابر قسم ہے تجھے رونے کی ہمارے　　ٹپکا تری آنکھوں سے کبھی لختِ جگر بھی

ولہ

دیکھیں تو کس کی چشم سے گرتے ہیں لختِ دل　　تو اس طرح سے رو سکے اے ابرِ تر کہ ہم

عشرت

یہ گرمی اُس کی آہوں سے تھی پیدا　　کبے تو باغ سارا جل گیا تھا

ولہ

یہ آتش اُس کی آہوں سے تھی پیدا　　کہ جس سے دشت سارا جل گیا تھا

میر

چشمِ خوں بستہ سے کل رات لہو پھر ٹپکا　　ہم نے جانا تھا کہ بس اب تو یہ ناسور گیا[92]

دوسری جگہ لکھتے ہیں۔

سمجھے تھے میر ہم کہ یہ ناسور کم ہوا[93]　　پھر ان دنوں میں دیدۂ خونبار نم ہوا

ولہ

چمن میں گل نے جو کل دعویٰ جمال کیا　　جمالِ یار نے منہ اس کا خوب لال کیا

دوسری جگہ کہتے ہیں۔

دعویٰ کیا تھا گل نے ترے رخ سے باغ میں　　سیلی لگی صبا کی سو منہ لال ہوگیا

ولہ

حق صحبت نہ طیروں کو رہا یاد　　کوئی دو پھول بھی یاں تک نہ لایا[94]

ـــ

عجب نقشہ ہے نقاشِ ازل نے　　کوئی ایسا نہ چہرہ پھر بنایا

دوسری جگہ لکھتے ہیں۔

گلشن کے طائروں نے کیا بے مروتی کی　　اک برگ گل قفس میں ہم تک نہ کوئی لایا

نقشہ عجب ہے اس کا نقاش نے ازل کے　　مطبوع ایسا چہرہ کوئی نہ پھر بنایا

ولہ

سحر جام خوں ہے جو منہ دھو چکوں ہوں　　یہ مفلوک ایسے کے گھر میہماں ہے

دوسری جگہ کہتے ہیں۔

جام خوں بن نہیں ملتا ہمیں کچھ صبح کو میرؔ　　جب سے اس چرخ تبہ کار کے مہمان ہوئے

ولہ

بوئے کباب سوختہ آئی دماغ میں　　شاید جگر بھی آتش غم نے جلا دیا

دوسری جگہ کہتے ہیں۔

آتش غم میں دل بھنا شاید　　دیر سے بو کباب کی سی ہے

ولہ

غیر[95] عزیز از جاں نہیں لکھتا وہ یوسف کو بھی　　کیا غرور میر زائی ہے ہمارے یار کو

دوسری جگہ کہتے ہیں۔

جز برادر عزیز یوسف کو　　نہیں لکھتا کبھو غرور سے وہ

ذوقؔ

جن کی شادابی گوہر کو اگر دیکھے تو دور　　طرفۃ العین میں ہو کاہ ربا کا یرقان

دوسری جگہ کہتے ہیں۔

اور گہر بھی ہوں وہ خوش آب جنھیں دیکھ کے دور　　طرفۃ العین میں ہو کاہ ربا کا یرقان

ظفرؔ

نہیں عزیز، عزیزوں سے سُرخ رو ہرگز　　ہوئے ہیں ایسے لہو زیرِ آسمان سفید

منہ

عزیزوں میں نہیں پاتے ذرا ہم بو محبت کی　　سفید ایسا زمانے نے کیا یک بار لہو کو

## غالبؔ

زندگی اپنی جب اس شکل[96] سے گزری غالبؔ　　ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدا رکھتے تھے

یہ مضمون تھوڑے سے فرق کے ساتھ فارسی غزل میں بھی مرزا صاحب نے باندھا ہے۔

گفتنی نیست کہ بر غالبؔ ناکام چہ رفت　　میتواں گفت کہ ایں بندہ خداوند نداشت

ولہ

رفوئے زخم سے مطلب ہے لذت زخمِ سوزاں کی　　سمجھیو مت کہ پاسِ درد سے دیوانہ غافل ہے

منہ

زخم سلوانے سے مجھ پر چارہ جوئی کا ہے طعن　　غیر سمجھا ہے کہ لذت زخمِ سوزاں میں نہیں

## انشاؔ

اللہ ری رنگت تری بہلہ ری نزاکت　　بوسے کیے تو ہم نے کئے ہونٹھ ہیں نیلے

ولہ

صبح رخسار اس کے نیلے تھے　　شب جو گزرا خیال بوسے کا

## مہاراجہ سرکشن پرشادؔ

ہر طرح اُس کی خیر نیت ہے　　کفر واسلام سے محبت ہے

ولہ

کفر واسلام کا نہیں ہے خیال　　ہر طرح خیر شہ کی نیت ہے

## مخفیؔ

نہ پوچھو اُس پری کے حسن کا عالم کہ آفت ہے　　بلا شوخی، غضب رفتار، قامت اک قیامت ہے

منہ

چشم ہے قہر، بلا زلف، قیامت قامت　　اس لیے لوگ تمھیں آفتِ جاں کہتے ہیں

## محشرؔ

ڈرتا ہوں لگ جائے کسی کی نہ چشمِ زخم　　اس دھج سے آگے سب کے تو میرے نہ مار تیغ

منہ

سب کے آگے اِس ادا سے تیغ میرے مت لگا　　ناحق اے قاتل کسی کی ٹوک میں آجائے گا

# انداز کلام کا

# ایک سا ہونا

ایسا بھی ہوتا ہے کہ دو شاعروں کے کلام کا انداز ایک سا واقع ہوتا ہے مثلاً:

## شاہ مبارک آبرو

جہاں اس خو کی گرمی تھی نہ تھی واں آگ کو عزت　　مقابل اُس کے ہو جاتی تو آتش لکڑیاں کھاتی

اسی انداز میں حافظ عبدالرحمٰن خاں احسانؔ نے ایک شعر کہا ہے۔

دخترِ رز سے کہا میخانے میں شب رندوں نے　　آج تو خوب ہی نخچکے تری سوکن کو لگے

یعنی بھنگڑ خانے میں بھنگڑوں نے خوب سبزیاں گھونٹیں اور طرے اڑائے تم بھی یاروں پر نظر عنایت کرو۔[97]

## اعظم

بڑھی ذقن سے خطِ روئے یار کی قیمت　　زیادہ ہوتا ہے محصول کشتِ چاہی کا

## شایاںؔ

کیوں نہ ہو چاہِ ذقن سے سبزۂ خط کی بہار　　باغ وہ سرسبز ہے جس کے کنواں نزدیک ہے

اسی قبیل سے ہے۔[98]

## زکی

عشق میں نسبت نہیں بلبل کو پروانے کے ساتھ　　وصل میں وہ جان دے یہ ہجر میں جیتی رہے

## ٹیک چند بہارؔ

کرے وہ سلطنت یہ عشق میں شیریں کے سر دیوے　　تکلف بر طرف خسرو کو کیا فرہاد سے نسبت

اسی قبیل سے ہے۔

## محسن

لیا تھا ہم نے تصور میں ایک دن بوسہ　　غضب ہے آج تلک نیلگوں ہیں سارے گال

**مخمور**

خواب میں پہنچا جو واں دستِ خیال  نیلا پیلا اس کا زانو ہوگیا

اسی قبیل سے ہے۔

**میر**

سرھانے میر کے آہستہ بولو  ابھی ٹک روتے روتے سوگیا ہے

**سودا**

سودا کے جو بالیں پہ ہوا شورِ قیامت  خدام ادب بولے ابھی آنکھ لگی ہے

اسی قبیل سے ہے۔

**لاحد**

بگرد تربتم امشب ہجومِ بلبل بود  مگر چراغ مزارم ز روغنِ گل بود

**میر**

جاے روغن دیا کرے ہے عشق  خونِ بلبل چراغ میں گل کے

اسی قبیل سے ہے۔

**میر**

کیا خوبی اس کے منھ کی اے غنچے نقل کریے  تو تو نہ بول ظالم بو آتی ہے دہاں سے

**سوز**

دعویٰ کیا تھا گل نے اُس رخ سے رنگ و بو کا  ماریں صبا نے دھولیں شبنم نے منھ پہ تھوکا

**تنبیہ**

یہ بات قابلِ لحاظ ہے کہ جب تک پورا پورا حال معلوم نہ ہو جائے تب تک سرقہ نہ کہیں اور یہی حال ہماری مثالوں کا ہے چناں چہ علامہ تفتازانی نے مطول میں لکھا ہے کہ سرقے کا حکم اُس وقت کرنا چاہیے جب کہ ثانی کا اخذ اول سے یقینی ہو ورنہ سرقے کے احکام مترتب نہیں ہو سکتے۔ توارد کے قبیل سے ہوگا۔ اور

جس صورت میں کہ ثانی کا اخذ اول سے معلوم نہ ہو تو یہ کہنا چاہیے کہ فلاں شاعر نے یوں کہا ہے اور دوسرے نے سبقت کر کے اس طرح پایا ہے کیوں کہ اس حسنِ تعبیر سے فضیلت صدق کی ہاتھ سے نہ جائے گی اور علمِ غیب کا دعویٰ اور غیر کی طرف تنقص کی نسبت کرنے سے بھی محفوظ رہے گا، اگر نظرِ تفتیش سے ملاحظہ کیا جائے تو توارد مضامین سے خالی کم شاعر پائے جائیں گے۔ اس لیے کہ احاطہ جمیع معلومات کا علم الٰہی کا خاصہ ہے۔ معنی نگار کا خامہ اندھیرے میں تیر چلاتا ہے۔ کیا جانے کہ صید وارستہ ہے یا بال و پر بستہ ہے۔ کلیم نے کیا خوب گوہرِ انصاف پروئے ہیں۔

منم کلیم بہ طور بلندیِ ہمت  کہ استفادۂ معنی جز از خدا نہ کنم

بخوانِ فیضِ الٰہی چو دسترس دارم  نظر بکاسۂ دریوزۂ گدا نہ کنم

ولے علاج توارد نہ می توانم کرد

مگر زباں بہ سخن گفتن آشنا نہ کنم

اور ہم نے فرض کیا کہ شاعر ایک زبان کے دیوانوں کا احاطہ کرلے مگر غیر زبان کے دیوانوں کا کیا علاج۔ السنۂ مختلفہ کا جامع ہونا تو بہت نادر ہے۔

## ملحقات سرقہ

بحثِ سرقہ کے ملحقات میں سے تضمین اور اقتباس اور عقد وحل ہے۔ اور ان کے سرقہ کے ملحق ہونے کی یہ وجہ ہے کہ ان میں بھی کلامِ سابق کے معنی کو کلامِ لاحق میں داخل کیا جاتا ہے۔

## بیان تضمین

تضمین اسے کہتے ہیں کہ ایک شاعر دوسرے شاعر کا پورا شعر یا مصرع کا ٹکڑا لے کر اپنے کلام میں باندھے اور اس کا نام بھی لکھ دے اور اس طرح نام لے دینے سے کوئی سرقے کا گمان نہیں کرتا۔ کبھی

پورے شعر اور اس سے زائد کی تضمین کو استعانت کہتے ہیں اور مصرع اور مصرع سے کم کی تضمین کو ایداع اور رفو بولتے ہیں اور اگر تضمین میں تھوڑا سا تصرف بھی کر دیا جائے تو مضائقہ نہیں مگر تغیر کثیر مضر ہے کیوں کہ تضمین سے نکل کر حدِ سرقہ میں داخل ہو جائے گا جیسے:

نہال چند لاہوری مؤلف مذہب عشق

مسی مل کر جو اس نے پان کھایا  یہ مطلع پڑھ کے ناسخ کو سنایا
مسی مالیدہ لب پر رنگِ پاں ہے  تماشا ہے تہِ آتش دھواں ہے

بعضے تضمین ایسے مشہور شعر کی کرتے ہیں کہ اس پر گمان سرقہ کا نہیں ہوتا مثال:

میر درد

پوچھا میں درؔد سے کہ بتا تو سہی مجھے  اے خانماں خراب ہے تیرا بھی گھر کہیں
کہنے لگا مکان معین فقیر کو  لازم ہے کیا کہ ایک ہی جا گہ ہو ہر کہیں

درویش ہر کجا کہ شب آمد سرائے اوست
تو نے سنا نہیں ہے یہ مصرع مگر کہیں

یہ مصرع شیخ سعدؔی علیہ الرحمۃ کا مشہور ہے۔

ناسخ

اغیار کی جو سعی سے بالفرض جاؤں میں  واللہ ہو نگاہ میں مثل سقر بہشت
مجھ کو نوائے بلبلِ شیراز یاد ہے  کیا لکھنؤ کہ منھ نہ کروں ہو اگر بہشت

حقا کہ باعقوبتِ دوزخ برابرست
رفتن بپائے مردیِ ہمسایہ در بہشت

یہ مشہور شعر سعدؔی کا ہے۔

منیر

شب تاریک و بیمِ موج و گردابے چنیں حائل  ہجوم کرب جسمانی وفور رنج روحانی
کجا دانند حالِ ما سبکسارانِ ساحلہا  کہ کس بحرِ بلا میں کشتیِ ہستی ہے طوفانی

## صاحبقراں

اے ساکنانِ عالم جو کسبیاں کرو تم    بادوستاں تلطف[99] بادشمناں مدارا

اس کی کچھوں پہ جب سے ہاتھ اپنا جا پڑا ہے    دل می رو دزدستم صاحب دلاں خدارا

اے رند، خانقہ میں لڑکوں سے ربط کم کر    دردا کہ رازِ پنہاں خواہد شد آشکارا

صاحب قراں شتابی دو چار گھونٹ پی لے

تا بر تو عرض دارد احوالِ ملکِ دارا

مصرع ہائے آخر حافظ کے ہیں۔[100]

تذکرۂ شمع انجمن مؤلفہ نواب مولوی صدیق حسن خاں میں سرور آزاد کے حوالے سے یہ لکھا ہے کہ تضمین چسپاں مقطع غزل میں مرزا محمد علی طرشی متخلص بہ سلیم شاعر فارسی کی ایجاد سے ہے۔ اس کا مقطع ہے:

سلیم امشب بہ یادِ تربتِ حافظ قدح نوشم

الا یا ایہا الساقی ادر کاسا وناولہا

مؤلف کہتا ہے کہ انھیں مولوی غلام علی آزاد نے تذکرۂ خزانۂ عامرہ میں لکھا ہے کہ ہلالی جو اس سے مقدم ہے اور نو سو چھتیس ہجری میں مارا گیا ہے اس نے بھی اس مصرع کو تضمین کیا ہے۔

ہلالی چوں حریفِ بزمِ رنداں شد بخواں مطرب

الا یا ایہا الساقی ادر کاسا وناولہا

اسی طرح کمال خجند نے جو ہلالی سے بھی پیشتر گزرا ہے خسرو دہلوی کے چند مصرعوں کو تضمین کیا ہے۔ یہ ایک مقطع اس کا ہے۔

بروی دلِ عشاق کمال از سخنِ خوب

خوباں عملِ فتنہ زدیوانِ تو یا بند

تعجب ہے کہ نواب صاحب کا تذکرہ مولانا غلام علی آزاد کے دونوں تذکروں سے قدرے کمی بیشی کے ساتھ لفظاً و معناً ماخوذ ہے مگر انھوں نے اس مقام پر کچھ بھی تتبع نہ کی۔

مثال اردو:

## ناسخ

یاد آیا ہے مجھے مصرعِ گرم اے ناسخ    نفسِ سرد بھروں تو بھی نہ ہو دم خالی

## مذاقؔ

اب ان سے ہنسنے بولنے کی بات بھی گئی     رونے کی بات ہے کہ ملاقات بھی گئی
جلسہ ہی رند مشربوں کا ہوگیا خراب     مستوں کے ساتھ بزمِ خرابات بھی ہوگئی
شیخی مذاقؔ کس کی رہی اب بقولِ میرؔ
اس عاشقی میں عزتِ سادات بھی گئی

## امداد علی امدادؔ رامپوری

گل رخوں سے نہ مل امدادؔ بقولِ ناسخؔ     داغِ حسرت کے سوا خاک نہ حاصل ہوگا

## غالبؔ

غالبؔ اپنا یہ عقیدہ ہے بقولِ ناسخؔ     آپ بے بہرہ ہے جو معتقدِ میرؔ نہیں[101]

## رندؔ

جگر پہ نقش ہے مصرع یہ مصحفیؔ کا رندؔ     لٹکتے ہیں تری ہیکل کے تا کمر تعویذ

## ناصرؔ

جسم و گردن کا تری جس بزم میں افسانہ تھا     تھی تہی قالب صراحی واژگوں پیمانہ تھا
یک قلم شمشیرِ قاتل نے کیا اس کو قلم     کیا نہالِ عمر اپنا سبزۂ بیگانہ تھا
قبرِ ناصرؔ سے بقولِ دردؔ آتی تھی صدا     ''خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ تھا''

## لمولفہ

رہے گر یہ کناں ہم عمر بھر افلاک کے نیچے     ملے گا چین کیوں کر دیکھیے اب خاک کے نیچے
لگی ہے آنکھ شاہد دخت رز سے ساقیا دل کی     پڑا رہتا ہے جو آٹھوں پہر یہ تاک کے نیچے
سمجھ کر دل مرے دل کو جلانا تو نہ اے ظالم     دبی ہے آگ یہ تو تودۂ خاشاک کے نیچے
تجھے بھی آہ اے تجی بہ قولِ برکت اللہ خاں
ملی ہے جائے مرقد کوزہ گر کے چاک کے نیچے

## ولہ

شب کو جو ماہرو سے ملاقات ہوگئی     ساری مفارقت کی مکافات ہوگئی
خورشید اُس کے رخ کی چمک سے خجل ہوا     زلفوں کا رنگ دیکھ کے شب بات ہوگئی

سمجھا نہ کوئی آنکھوں ہی آنکھوں میں رات کو میری اور اس پری کی عجب بات ہوگئی

مجھی کے دل پہ آج تو سودا کی طرح سے

ہونی جو کچھ تھی قبلۂ حاجات ہوگئی

## بیان اقتباس

کوئی آیت یا جزو آیت کلام الٰہی کی یا حدیث لائی جائے تو اس کو اقتباس کہتے ہیں اور فرق تضمین واقتباس میں یہی ہے کہ تضمین ہر ایک شاعر کے کلام کو اپنے کلام میں موزوں کرنے کو کہتے ہیں اور اقتباس صرف کلام ربانی یا حدیث کے موزوں کرنے سے عبارت ہے۔

مثال اس کی:

**انشا**

اے عشق جلوہ گر ہے خود تجھ میں ذات مولا والسابحات سبحا فالسابقات سبقا

سبزہ اگر چڑھا نا منظور صبح دم ہو تو لیجے برگ کوئی والنا شطات نشطا

**ولہ**

صبا بہ رب کریم یاں وہ ہر ایک تیرا ہے جتا کہ اگر الست بربکم تو کہے تو کہدین ابھی بلےٰ

**گویا**

کہا کرے یہ عدو سوز آتشِ غم سے

جلا جلا وقنا ربنا عذاب النار

**نصیر الدین حیدر بادشاہ**

تیغ ابرو دیکھ کر آئی ندا اے بادشاہ لافتے الا علی لا سیف الا ذوالفقار

**ذوق**

جوش روئیدگی سبزہ پہ یاد آئے ہے آیت انبۃ اللہ نباتا حسنا

# بیان عقد

عقد اسے کہتے ہیں کہ کوئی آیت یا حدیث اس طرح نظم کی جائے کہ اس میں تغیر آ جائے اور یہ تغیر خواہ بہت زیادہ ہو یا کم ہو لیکن اشارہ اس بات کی طرف کر دیا جائے کہ یہ قرآن و حدیث کا ٹکڑا ہے۔ اور کسی کے قول اور مثل و حکمت مشہورہ کو باندھنا بھی اسی قبیل سے ہے۔ اور اس میں تغیر کا ہونا شرط نہیں۔ بغیر تغیر کے بھی اس طرح بیان کرنا درست ہے کہ فلاں نے ایسا کہا ہے اور تغیر کے بعد بھی اشارہ کرنا اور نہ کرنا جائز ہے، کیوں کہ اس میں اقتباس کو دخل نہیں۔ اور حق یہ ہے کہ آیت و حدیث کو زبان اردو میں نظم کیا جائے تو اشارہ کرنا کچھ ضرور نہیں کیوں کہ دونوں زبانوں میں فرق ہے۔ البتہ عبارت عربی میں آیت و حدیث کو تغیر کے ساتھ نظم کریں تو اشارہ ہونا چاہیے۔

## انشا

احرام میں لبیک و سعد یک سے دل　　خوش کرتے ہیں گو کعبہ رواں دان سب مل

ناقوس صنم سے ہم بھی یاں سنتے ہیں

سبحانک ما خلقت هذا باطل

اصل آیت اس طرح ہے ما خلقت هذا باطلا سبحانک۔

## سراج

جی سے بچے وجہ ربک کی سدا سرن کو پھیر　　درد کر من سے خیال من علیہا فان کا

اصل آیت اس طرح ہے کل من علیها فان ویبقی وجه ربک ذو الجلال والاکرام یہ مثال اس قسم کی ہے جس میں آیت قرآن کو تغیر کے ساتھ نظم کیا ہے۔

## حالی

ہے مرد سخن ساز بھی دنیا میں عجب چیز

پاؤ گے کسی فن میں کہیں بند نہ اس کو

موجود سخن گو ہوں جہاں واں ہیں طبیب آپ

اور جاتے ہیں بن آپ طبیبوں میں سخن گو

دونوں میں سے کوئی نہ ہو تو آپ ہیں سب کچھ

پرہیچ ہیں جس وقت کہ موجود ہوں دونو

ان اشعار میں اس مثل مشہور کو تغیر کے ساتھ باندھا ہے کہ پیش ملا طبیب و پیشِ طبیب ملا و پیش هردو هیچ۔

ولہ

سفر جو کبھی تھا نمونہ سقر کا وسیلہ ہے اب وہ سراسر ظفر کا

اس شعر میں اس حکمتِ مشہور کو تغیر کے ساتھ باندھا ہے السفر وسیلہ الظفر۔ آبِ حیات میں سیّد انشا کے حالات میں لکھا ہے کہ اس معاملے میں میاں بیتاب کا قول لکھ رکھنے کے قابل ہے کہ سید انشا کے فضل و کمال کو شاعری نے کھویا اور شاعری کو سعادت علی خاں کی مصاحبت نے ڈبویا۔

## بیان حل

(حل) یہ ہے کہ کسی کی نظم کو نثر کر کے استعمال کیا جائے جیسے:

انشا

توریت کی قسم قسم انجیل کی تجھے تجھ کو قسم زبور کی فرقان کی قسم

اس قول کو غالب نے یوں حل کیا ہے۔ بھائی قرآن کی قسم انجیل کی قسم توریت کی قسم زبور کی قسم۔

حالی

سر رہ چراغ اک عرب نے جلایا ہر اک قافلے کا نشاں جس سے پایا

اس قول کو مولوی ذکاء اللہ صاحب نے شوکتِ سلطنتِ انگلشیہ کے بیان میں اس طرح حل کیا ہے: یہ لڑکا تھم تھم کر چھوٹے چھوٹے قدم اُٹھا کر تھوڑی دور چلا تھا کہ تھک گیا اور گھٹنیوں کے بل ہار کر بیٹھ گیا۔ ننھے ننھے قدموں سے آگے نہ چل سکا۔ مگر اپنے ہاتھوں سے ایک گپت راہ میں ایک مٹی کا دیا ایسا جلا گیا کہ زمانہ جتنا آگے چلتا گیا اور دیے اس سے روشن ہوتے رہے غرضے کہ ایک راہ پچھلوں کو بتا گیا اور اس راہ کا

رہنما اور پیشوا ہو گیا کہ پیروں کی رہروی کرنی پڑی راہ ڈھونڈھنی نہ پڑی۔

سعدیؔ

شتر بچہ با مادر خویش گفت		پس از رفتن آخر زمانے بخفت

بگفت ار بدست منستے مہار

ندیدی کسم بار کش در قطار

اس قول کو مولوی محمد اسمٰعیل نے اردو کی چوتھی کتاب میں اس طرح حل کیا ہے: کبوتر بولا ارے بیوقوف اگر ایسا حیلہ مجھ سے بن پڑتا تو میں اپنی ہی رہائی کی فکر نہ کرتا تیرا حال اس اونٹنی کے بچے کا سا ہے جس نے سفر کی ماندگی سے اکتا کر کہا تھا ''اے میری پیاری ماں اتنی دیر تو ٹھہر جا کہ ذرا میں دم لے لوں۔ ماں نے جواب دیا اے میرے بھولے بھالے بچے اگر مہار میرے ہاتھ میں ہوتی تو بھلا میں یوں لدی لدی کیوں پڑی پھرتی''۔

## بیان تصرّف

کسی کے کلام میں کچھ الفاظ کو تغیر دے کر اپنی مرضی کے مطابق کر دینے کو تصرّف کہتے ہیں جیسے میرؔ کے اس مقطع میں:

میرؔ کو کیوں نہ مغتنم جانیں

اگلے لوگوں میں اک رہا ہے یہ

مرزا غالبؔ نے یوں تصرّف کیا ہے۔

کیوں نہ میرنؔ کو مغتنم جانیں

دلّی والوں میں اک بچا ہے یہ

میر کی جگہ میرن اگلے لوگوں کی جگہ دلی اور رہائی کی جگہ بچا بنا دیا ہے۔

**وزیر**

جانور جو ترے صدقے میں رہا ہوتا ہے

اے شہِ حسن وہ چھٹتے ہی ہما ہوتا ہے

چوں کہ اکثر صدقے میں کوا چھوڑا کرتے ہیں اس لیے ذوقؔ نے یوں تصرف کیا ہے۔

زاغ بھی گر ترے صدقے میں رہا ہوتا ہے

اے شہِ حسن وہ چھٹتے ہی ہما ہوتا ہے

آبِ حیات میں اسی طرح لکھا ہے کہ ذوقؔ نے اپنے نزدیک اصلاح دی ہے لیکن وہ اہلِ سنت تھے بادشاہ بھی ان کے ہم مذہب تھے دوسرے کے مذہب سے ناواقف تھے۔ فرقۂ امامیہ میں موافق اقوال رسولؐ خدا تین طریقے منجملہ متعدد طریقوں کے رائج ہیں غالباً جن سے قصبات کے قدیم شیعہ بھی بہت کم واقف تھے (1) عمل گندم ایک صاع (وزن ہے) عمدہ اور صاف گیہوں لے کر بیمار کو چت لٹاتے ہیں، اور اس کے سینے اور شکم پر آہستہ آہستہ گیہوں ڈالے جاتے ہیں اور ادعیہ ماثورہ پڑھے جاتے ہیں۔ جب گیہوں ختم ہو جاتے ہیں تو سمیٹ کر مستحقین نماز گذار کو دیے جاتے ہیں۔ (2) عمل گوسپند کہ ایک بکرا یا بکری بے عیب جوان عمر کچھ دعائیں پڑھ کر بیمار کے گرد پھرا کر شرعی طور سے ذبح کر کے مستحقین کو اس کا گوشت تقسیم ہوتا ہے اور بعض مرتبہ پکوا کر روٹی کے ساتھ کھلایا جاتا ہے۔ یہ عمل زمانۂ وبا میں بھی کیا جاتا ہے۔ (3) عمل طائر ایک کبوتر کو سات گولیاں آٹے کی کھلائی جاتی ہیں۔ پہلے کاغذ کے پرچوں پر آیاتِ شفا لکھی جاتی ہیں پھر اس کبوتر کو بیمار کے سر سے اتار کر چھوڑ دیتے ہیں۔ یہی عمل طائر ہے جس کا اشارہ وزیرؔ نے کیا ہے اس کا ضمیمہ یہ طریقہ بھی ہے کہ خفیف خفیف بیماریوں میں کبوتر کو تصدق کر کے چھوڑ دیتے ہیں۔ صوفیائے کرام کے یہاں کوا تصدق کرتے ہیں۔ منجمین نحوستِ زحل کے تدارک کے واسطے سیارہ رنگ کی چیزیں خیرات کراتے ہیں۔ اس میں کوا ہوتا ہے۔

اور مصحفیؔ کی غزل میں جس کا یہ مقطع ہے:

تھا مصحفیؔ یہ مائلِ گریہ کہ پسِ مرگ

تھی اُس نے دھری چشم پہ تابوت میں اُنگلی

انشاءاللہ خان نے مرزا سلیمان شکوہ کے اشارے سے تصرف کر کے اُلٹا ہے چناں چہ مقطع یوں

بتایا ہے۔

تھا مصحفی کا نا جو چھپانے کو پسِ مرگ
تھی اس نے دھری چشم پہ تابوت میں انگلی

چوں کہ یہ تصرّف نہایت ہجو پر مبنی ہے اس سبب سے ان دونوں شاعروں کے باہم ایک عرصے تک خوب مناقشہ اور معرکہ آرائیاں رہیں اور طرفین سے ہجو گوئی اور رسوائی ہوئی۔ فقط

اب یہاں پر قلم نے نارسائی کی اور کاغذ نے کوتاہی ناچار تحریر و تسوید سے ہاتھ اٹھایا اور قلم جو ایک مدّت سے گرمِ راہروی تھا اس نے آرام پایا۔ اللہ کا شکر ہے کہ یہ بوجھ اثنائے راہ میں کاندھے سے نہ گرا اور بہ خیر و خوبی منزلِ مقصود تک پہنچا۔

الحمدللّٰہ اولاً و آخراً و ظاھراً و باطناً والصلوٰۃ و السلام علےٰ النبی و آلہ متوالیاً و متواتراً۔

اس کتاب پر نظر سوم تمام ہوئی 19 جولائی 1925ء مطابق 26 ذی الحجہ 1343ھ روز شنبہ کو مقام رام پور ملک روہیلکھنڈ میں قریب شام کے۔

# خاتمہ الطبع از جانب کارپردازانِ مطبع

ہزار شکر نثار بارگاہ ناظم مجموعۂ کن فکان تازگی بخش گلستانِ جہاں کہ اس کساد بازاری علم و فن کے زمانے میں بھی ایسے ایسے صاحب عالمِ علوم قدیمہ و ماہرِ فنونِ دقیقہ موجود ہیں جو بلا اپنے کسی ذاتی فائدہ کے خیال کے صرف عام فوائد پر نظر کر کے علمی مشاغل و تصانیف مفیدہ میں منہمک و مشتغل رہتے ہیں۔ منجملہ ان کے ذات ستودہ صفات جناب عالم اجل فاضل اکمل مولانا مولوی حکیم محمد نجم الغنی خان صاحب رام پوری ابن مولوی محمد عبدالغنی صاحب اعلی اللہ مقامہ کی ہے جن کے فیوضِ نامتناہی سے حضرات برابر فیض یاب ہوتے رہتے ہیں۔ آپ کے قلمِ فیض رقم سے اس وقت تک بہت سی کتب عربیہ و فارسی و اردو وغیرہ تصنیف و تالیف ہو کر شائع ہو چکی ہیں اور پبلک میں خلعتِ قبولیت پا چکی ہیں۔ چناں چہ فی الحال کتاب فیض انتساب مجموعۂ

لطافت ومنبع بلاغت اعنی بحرالفصاحت جو پہلے ایک مرتبہ 1303ھ میں طبع ہوکر شائع ہوچکی تھی اور دوبارہ 1335ھ میں بعد نظر ثانی طبع ہوئی تھی اب سہ بارہ بعد نظر ثانی وایزادضروریات فن مصنف صاحب موصوف کی محنت شاقہ سے تکمیل کو پہنچکر بہ اخذ کل حقوق تصنیف بحق مطبع از جانب مصنف صاحب حسب ایمائے عالی جناب مالک مطبع منشی بشن نرائن صاحب بھارگو مطبع منشی نولکشور واقع لکھنؤ میں باہتمام سیٹھ کیسری داس سپرنٹنڈنٹ بماہ اکتوبر 1926 عیسوی مطابق ماہ ربیع الاول 1345 ہجری چھپوا کر شائع کی۔ خداوند کریم شرف قبولیت بخشے اور طالبان فن کو اس سے فیض یاب کرے آمین ثم آمین۔

## تمام شد

مزید: ایک عرصے سے یہ مفید کتاب نایاب تھی۔ وزارت انسانی وسائل کے محکمۂ تعلیم کی کونسل برائے فروغ اردو، بلاک ایک۔ آر۔ کے۔ پورم کے ڈائرکٹر، ڈاکٹر حمید اللہ بھٹ نے اسے دوبارہ شائع کرنے کا اہتمام کیا، اور ڈاکٹر کمال احمد صدیقی کو اس کتاب کی تدوین کا یہ کام تفویض کیا کہ اس کو آج کے معیاری املا کے اسلوب میں، حواشی کے ساتھ مرتب کریں، اور جو اغلاط اس اہم کتاب میں در آئی تھیں، اُن کی نشان دہی کریں، اور اُنھیں دور کریں۔ کلاسیکی متون کی بازیافت اور اُن کی طباعت کے پروگرام کی یہ ایک کڑی ہے۔ اُمید ہے عروض اور بلاغت کے علم اور فن کے شائق اس سے مستفیض ہوں گے۔

## تمّت

# حواشی

1۔ متن میں تھا ''اس کا گلابی، اس کی پلکیں نقاب'' سہو کاتب سے یہ مثال گمراہی کی طرف لے جاتی تھی، اس لیے بے معنی فقرے ''اس کا گلابی'' کو ''اس کے رخسار گلاب'' کر دیا گیا ہے، تا کہ فقرہ اس کی پلکیں نقاب سے مُتعلق ہو جائے، اور قاری الجھن سے بچ جائے۔ اس دخلِ بے جا کے لیے معذرت خواہ ہوں۔ لیکن ایسا کرنا ناگزیر ہو گیا تھا، قاری کو الجھن سے بچانے کے لیے۔

2 و 3۔ ان اعتراضات کو تسلیم کرنے میں تردد ہے۔ انگور کی بیٹی اور دخترِ انگور محاورے کی بنا پر نہیں۔ لفظ محاورے سے ہٹ کر بھی مضمون میں آتے ہیں۔ ذوق کے سلام میں جواز یہ ہے کہ شعرا کائی ہوتا ہے، مصرع نہیں، (غزل میں)۔

4۔ متن میں جوش تھا۔ سہوِ ناقل واضح ہے۔ جوشن بنا دیا گیا ہے۔

5۔ متن میں آفرید کار ہے۔ آفریدگار کر دیا گیا ہے۔

6۔ کیجیے کا متن میں تھا۔ مصرع بحر سے خارج ہوتا تھا۔ کیجیے کا کر دیا گیا ہے۔

7۔ انیس کے مصرع میں حصول کے بعد ایک لفظ ہیں یا تھیں چاہیے، مصرع کا آہنگ پورا کرنے کے لیے،

مفعولن فاع لاث مفاعیلن فاعلن میں لُن کے مقابل جو لفظ ہے، وہ متن میں نہیں ہے۔

8۔ متن میں دونوں جگہ دستخط ہے، حالاں کہ یہ لفظ تا ے قرشت کے بغیر باندھا گیا ہے، دسخط لکھا جانا چاہیے تھا۔ اعتراض بھی اسی پر ہے، اور معترض بھی تا سے یہ لفظ لکھا ہے۔ (ص 1136 ب ف)

9۔ ستر برس پہلے تک لکھنؤ میں پلیت ہی بولا جاتا تھا۔ عام طور سے خواتین، بڑی بوڑھیاں بچوں سے ناراض ہوتی تھیں تو گندہ، پلیت کہتی تھیں۔ یہ ان گھرانوں میں، جو زبان کی ٹکسال شمار کیے جاتے تھے۔ اعظم گڈھ اور بہت سے دوسرے شہروں اور قصبوں میں اب بھی پلیت بولا جاتا ہے۔

10۔ عوج بن عنق ایک اساطیری کردار ہے۔ بچپن سے اس کی کہانی سُنی۔ لُغت میں اس کے باپ کا نام بھی درج ہے، لیکن اساطیری کردار کی حیثیت سے عوج بن عنق ہی کے نام سے جانا جاتا ہے۔ لمبی گردن کی وجہ سے عنق کہا گیا ہے۔ یہ روایت ہے۔ تاریخی کردار نہیں۔ ظفرؔ نے عوج بن عنق شعر میں نظم کیا، تو اس پر اعتراض وارد نہیں ہو سکتا۔

11۔ انشا کے اس کلام میں، خصوصاً قوافی میں انتہائی غیر مانوس الفاظ نہیں، اور ان اشعار کو اردو شاعری کے زمرے میں مشکل ہی رکھا جا سکتا ہے۔

12۔ اردو زبان اپنا آزادنہ وجود رکھتی ہے۔ دخیل الفاظ کی وجہ سے اردو کی صرف ونحو، کسی اور زبان کی صرف ونحو کی پابند نہیں۔ دخیل الفاظ بھی ہماری لسانی خصوصیات اپنانے کے بعد مستند ہوتے ہیں۔ خود وہ زبانیں بھی بدلی ہیں، جن کے الفاظ ہمارے یہاں مستعار لیے گئے تھے، اور اب وہ مستعار الفاظ نہیں، دخیل الفاظ ہیں، اور بہتوں کی شکلیں بدلی ہیں۔

13۔ آج نہیں، لیکن آتش وناسخ کے لکھنؤ میں خوشی، خوش کے معنی میں بھی بول چال میں تھا۔

نہ گورِ سکندر نہ ہے قبرِ دارا     زمیں کھا گئی آسماں کیسے کیسے

اس غزل میں ایک مصرع ہے: خوشی پھرتے ہی باغباں کیسے کیسے۔ آتش کا یہ شعر جو تسیم کے شعر کے بعد متن میں درج ہے، اس بات کا ثبوت ہے۔

14۔ جعفر شمس آبادی نے داوات کے بارے جو کچھ لکھا ہے، وہ حقیقت ہے۔ لکھنؤ میں ان گھرانوں میں، جن کی زبان سند کا درجہ رکھتی تھی، اور ٹکسالی مانی جاتی تھی داوات ہی بولتے تھے۔ 1929ء میں جب میں نے تختی لکھنا شروع کی، تو داوات رائج لفظ تھا۔ مضافات میں داوات بولا جاتا تھا۔ میری ننھیال کٹرہ اعظم بیگ ہے، جس میں کوچہ مرزا دبیر کھلتا ہے۔ (کمال احمد صدیقی)

15۔ ''کشتہ کہ عشق ہیں ہم ہے یہ کفارہ اپنا'' اس مصرع میں کاف بیانیہ بے مصرف ہے۔ مصرع یوں پڑھیں
''کشتۂ عشق ہیں ہم، ہے یہ کفارہ اپنا''

16۔ تسیم نے آٹھ الف ممدودہ کے ساتھ ہی اس شعر میں نظم کیا ہے۔ پہر کے دو تلفظ ہیں۔ ہا کے فتحہ سے بھی اور ہا کے سکون سے بھی۔ فارسی میں پہر و بہ تحریکِ اول، سکونِ دوم وسوم سے ہے۔ جمع پہروں کی طرح واحد پہر بھی بولا جاتا ہے۔ دُپہریا میں بھی ہا ساکن ہے۔ آٹھ پہہ رض (فاعلاتن) تراب یے (مفاعلن) دل ہے (فع لن)

17۔ طومار اغلاط کے حوالے سے ناسخ کا جو مطلع نقل کیا گیا ہے اور آنگریز الف ممدودہ سے لکھا گیا ہے، وہ دعوتِ غور وفکر دیتا ہے۔ دیوانِ ناسخ کے قدیم نسخے میں آنگریز نہیں، انگریز ہے (نولکشور پریس، کانپور 1872ء ایڈیشن 155)۔ اس عہد میں فرنگی زیادہ رائج تھا۔ انگریز لفظ نیا نیا استعمال ہونا شروع ہوا تھا۔ اسی طرح انگلینڈ اور انگلستان بھی۔ شروع میں نون غنہ کے بجائے نون ساکن سے یہ دونوں لفظ بولے جاتے تھے۔ ناسخ اور میر کے شعروں میں انگریز نون ساکن سے ہے۔ اسی طرح انگلستان۔ غالب کا شعر ہے:

بس کہ فعال مایرید ہے آج ہر سلح شور انگلستاں کا

امیر اللغات میں فاعلان وزن انگریز کا لکھا ہے۔ یہ نادرست تو نہیں، لیکن اس شعر میں فاعلات ہے۔ اور انشا کے جس شعر کا حوالہ دیا ہے، اس میں فرانسیس بھی ہے!

18۔ اردو میں خصم لفظ عربی کے لفظ سے مختلف ہے، تلفظ میں بھی، اور معنی میں بھی۔ جب کوئی عورت، مرد کر لیتی ہے، تو اُسے خصم کہتے ہیں۔ شوہر کو خصم نہیں کہتے۔ ایک کہاوت بھی ہے۔ ''امّاں میں نے خصم کیا''۔ ''بُرا کیا'' ''کر کے چھوڑ دیا'' ''اور بُرا کیا'' خَصَم (ص کی تحریک سے) غلط العام ہے، اس لیے فصیح ہے۔

19۔ ک دہ بی آ میں اُ (الف ساکن) زیادہ ہے مد کے ساتھ الف (آ) لَن کے مقابل ہے۔

20۔ متن میں ''سب غلطی ہی'' غلطِ ناقل/ کاتب ہے۔ ''سب غلطی رہی'' درست متن ہے، ورنہ مصرع بحر سے خارج ہو جاتا ہے۔ متن کی درستی کر دی گئی ہے۔

21۔ اس شعر میں ایک معنوی سقم بھی ہے، جو نہایت قبیح ہے، اللہ بھی اور مولا بھی یعنی اللہ اور ہے مولا اور ہے!

22۔ مصرع یوں بھی ہو سکتا تھا: یہ آنکھیں پھوٹ ہی جائیں گر اِن آنکھوں سے ہم دیکھیں۔ گر چہ کھٹکتا ہے

23۔ مصرع یوں بھی ہو سکتا تھا: بُت اگر وہ نہ رام ہو میرا۔ گر چہ کا موقع نہیں۔

24۔ مصرع یوں بھی ہو سکتا تھا: نہیں منظور تھی گر خانہ نشینی میری۔ گر چہ کا استعمال محلِ نظر ہے۔

25۔ مصنف کے خیال سے اتفاق کرنے میں تردّد ہے۔

26۔ مصنف سے سہو ہوا ہے۔ ملکہ وکٹوریہ نے قیصر ہند اپنا لقب اختیار کیا تھا۔ قیصر علم ہے، اور اس کی تانیث ضروری نہیں، بلکہ اگر قیصرہ نظم کیا جاتا، تو یہ عیب ہوتا، اور مضحکہ خیز بھی۔ خود ہماری تاریخ میں رضیہ سلطان تھی، رضیہ سلطانہ نہیں۔ تمغۂ قیصرِ ہند ملکہ وکٹوریہ ہی کے نام پر تھا۔

۔ سنائی کا شعر ہے: نہ در آں سینہ جُو حسد زندہ    نہ در آں معدہ قطرۂ پانی

ستائی کے یہاں قطرۂ پانی جائز ہے تو دبیر پر اعتراض جائز نہیں۔ اکبر کے جھروکۂ درشن پر کوئی اعتراض نہیں کیا گیا۔

29۔ صف ہندی کا لفظ نہیں ہوسکتا، کیوں کہ حرف ص نشان گر، ہندی نہ ہونے کا۔ یہ عربی لفظ ہے، جس میں ف مشدد ہے، لیکن فارسی میں صف میں تشدید نہیں رہی۔ مرادی معنی لفظوں میں اضافہ ہوتے رہتے ہیں۔ اردو میں اسی صف کے ایک مرادی معنی اور بڑھے۔ اعتراض کو طومار اغلاط کے حوالے سے تقویت نہیں ملتی۔ اعتراض درست نہیں۔ زبان میں چلن کی اہمیت مسلم ہے۔ صفِ ماتم بچھنا محاورہ ہے۔ اسی طرح صفِ اعدا۔

30۔ فارسی بہت عرصے تک سرکاری زبان رہی اور بہت سے دیسی الفاظ اس میں داخل ہوئے۔ ظاہر ہے یہ مضاف اور مضاف بھی استعمال ہوئے۔ پارس اسی زمرے میں آتا ہے۔ اس کو مفرس کر کے فارس کرنا مضحکہ خیز ہوتا مومنؔ نے چلمن کا مفرس بنایا چلون۔ ہنسی آتی ہے۔

31۔ انشا عالم زبان، ماہر سال تھے۔ وہ استناد کا درجہ رکھتے تھے۔ میرؔ اور مرزا (سوداؔ) بھی استناد کا درجہ رکھتے ہیں۔ اصلاحِ زبان کے سلسلے میں ناسخؔ کی کوئی تحریر نہیں ہے۔

32۔ حمد میں م ساکن ہے اور دال میں حرکت ربودہ ہے۔ اگر اشباع کے ساتھ اضافت نہ ہو تو اضافت کے ساتھ اور اضافت کے بغیر بھی آہنگ قائم رہتا ہے۔ رب میں ب پر تشدید ہے، لیکن اکیلا لفظ ہو ب ساکن بغیر تشدید کے پڑھا جاتا ہے، لیکن اضافت ہو تو دوسرا ب واضح ہو جاتا ہے۔ رب میں اضافت کے بغیر یہاں آہنگ قائم نہیں رہتا۔ ربّ اور خدا ساتھ ساتھ استعمال نہیں ہوتے، کیوں کہ ہم معنی ہیں۔ مثال کے لیے یہ شعر مناسب نہ تھا۔ ربِّ کعبہ درست۔ لیکن ربِّ خدا؟

33۔ صاحب ایسا لفظ ہے، جس میں کسرۂ اضافت نہ لگانا فصیح ہے۔ (صاحب دلاں، صاحب نصیب وغیرہ) ضرورتِ آہنگ کے تحت کسرہ لگا بھی لیتے ہیں۔ لغات میں بھی اس کی تصریح ہے۔ اہل بھی ایسا ہی لفظ ہے۔

34۔ اسے اردو یا ریختہ بھی کہنا صحیح نہ ہوگا۔ غالبؔ کے فارسی لدے مصرعے جو انھوں نے نظر کر دیے، اس

سے بہتر ہیں۔اسی کے نمونے پر ہیں۔مثال کے لیے اردو کلام سے بحث چاہیے تھی۔

35۔زبان کے اعتبار سے یوں بھی بول چال کے مطابق،اس لیے فکِ اضافت کے ذیل میں یہ شعر نہیں آتا۔

36۔موجودہ صورت میں شعر عام بول چال کے مطابق ہے۔کہیں کوئی کسرۂ اضافت ساقط نہیں۔

37۔متن میں حسین بن علی تھا۔شعر آہنگ میں حسین ابن علی کا متقاضی ہے۔متن درست کر دیا گیا ہے۔
سعادت ازلی،اضافت کے بغیر بول چال کے مطابق ہے،اور اضافت کے بغیر زیادہ فصیح ہے۔

38۔یہ کوئی قاعدہ کلیہ نہیں ہے۔ناخن کے بعد وقفہ،اور بریدہ کے بعد وقفہ۔اس لہجہ سے پڑھیں تو لطف بڑھ جاتا ہے،اور مفہوم بھی واضح ہوتے ہیں۔جیسے ترے تیر-نیم کش-کو کوئی میرے دل سے پوچھے۔یہ قرأت ''ترے تیرِ نیم کش'' سے بہتر ہے۔آخر الذکر سپاٹ ہے نسبتاً۔

39۔یہ فکِ اضافت کی مثال ہے۔

40۔''کرا عادہ اس کا صادق،بدنصیب''بول چال ہے۔بدنصیب کے بجائے پُرمحن ہو تو وہ بھی اسی زمرے میں آئے گا۔فکِ اضافت ہے—اور عبارت بے عیب ہے۔

41۔جناب امیر،جناب حیدر،جناب زینب،قسم جناب امیر کی—یہ سب بول چال میں ہیں ٹکسالی زبان ہے۔شہِ بے نظیر میں کسرۂ اضافت اسی قبیل سے ہے۔

42۔جس طرح طلسم ہوش ربا میں خداوندِ لقا میں اضافت ہے اسی طرح شاہ سلیماں میں بھی۔زبان قواعد کی پابند ہوتی ہے،لیکن رواج اور بول چال میں استثنائی صورتیں ہی فصیح مانی جاتی ہیں۔

43۔قسم ہے جناب امیر کی۔ جناب زینب، جناب سکینہ، جناب فاطمہ اہلِ لکھنؤ کی زبانوں پر تھا اور اُن گھرانوں میں، جن کی زبان سند تھی۔ ناسخ نے لکھنؤ کے محاورے کی پیروی کی ہے، جو درست ہے۔ فارسی میں جہاں سے اضافت اردو میں آئی، ایسا ہی ہے۔ حافظ شیرازی نے ایک مدحیہ قطعہ میں لکھا ہے:

بہ عہدِ سلطنتِ شاہ شیخ ابواسحٰق　　بہ پنج شخص عجب ملکِ فارس بود آباد

44۔ایضاً

45۔یہ لکھنؤ کی زبان ہے۔ایضاً

46۔زبان ''آقا فلاں فلاں''نہیں،''آقائے فلاں فلاں'' ہے۔بول چال میں بھی، اور کتابوں میں بھی۔ اسی طرح یہاں بھی اضافتیں درست ہیں۔

47۔استدلال ایضاً۔

48۔اس بیت میں اگر خان میں اضافت نہ بھی لگائیں تو مصرع ثانی خان کے نون معلنہ کے ساتھ فاعلاتن فعِلن میں موزوں ہے۔اور اگر اضافت سے پڑھیں تو بھی بادرست نہیں۔ کشمیر کے ایک صوبیدار کا نام ظفر خانِ احسن تھا۔معروف فارسی کے شاعر تھے۔اضافت اتنی عام ہے کہ غالب نے محمد رفیع سودا کے بجائے، عربی اضافت کے ساتھ رفیع السودا لکھا ہے۔اور خود ان کی ایک مہر اسد اللہ الغالب ہے۔اسے تجع قرار دینے کے لیے مالک رام نے استدلال کیا تھا کہ مرزا کا تخلص غالب تھا، الغالب نہیں۔ غالب کی تحریر سے حوالہ کیا گیا انھوں نے رفیع السودا اپنے قلم سے لکھا، اگر چہ تخلص سودا ہے۔السودا نہیں۔ مالک رام نے خاموشی اختیار کی اور اپنے موقوف کا دفاع نہیں کیا۔اردو زبان کے مزاج میں ایسی اضافتیں روا اور مستحسن ہیں۔فارسی میں بھی، کیوں کہ ظفر خانِ احسن فارسی کے شاعر تھے۔

49۔ماقبل کی بیت کی تقطیع میں ضرب فعولن ہے،اور اسی آہنگ میں یہاں ضرب فعولان (مفاعیلن) ہے۔

50۔ ظہوریؔ کے شعر کی صحیح قرأت کے سلسلے میں تو مصنف نے تحقیق کی، لیکن شاہ حاتمؔ کے شعر میں غلط کاتب کے امکان پر عذر نہیں فرمایا۔ طالعوں جمع کی کیا ضرورت تھی۔ طالع کے ساتھ مصرع اوکی ہزج مسدس محذف الآخر میں موزوں ہے۔ یہاں طالع سے ملتا ہے پیارا۔ تقطیع: یہاں طالع (مفاعلین) ںِ ملتا ہے (مفاعیلن) پیارا (فعولن) (پہ یارا)

51۔ یہ بیت کلیاتِ سوداؔ میں نہیں، نہ غزلوں میں، نہ مثنوی میں اور نہ متفرق اشعار اور نا تمام غزلوں میں۔

52۔ انیسؔ اور ذوقؔ، دونوں اہل زبان اور فصاحت میں سند۔ اُن کے زمانے میں بندھ میں غنہ ہی ہوگا۔ مند کی دال نہیں گرتی کیوں کہ ماقبل نون ساکن نہیں، غنہ یعنی انفی حالت حرف نہیں، ملفوظی نہیں، مکتوبی ہے۔ صاحب ب ف کا یہ خیال درست نہیں کہ غنہ صرف حروف علت ساکن کے بعد واقع ہوتا ہے۔ غنہ ان لفظوں میں ہے: رنگا، لنگوٹ، مہنگا۔ مہنگائی، منجھا (ہوا) منگا (لو) بھنگی، انگرکھا۔ ان میں سے کسی میں حروف علت نہیں۔ مُند میں غنہ ہے۔ غالبؔ کے دو شعروں میں بھی یہ لفظ ہے، اور اسی تلفظ سے۔

یار لائے مری بالیں پہ اُسے، پر کس وقت مُند گئیں کھولتے ہی کھولتے ہی آنکھیں غالبؔ

خوب وقت آئے تم اس عاشق بیمار کے پاس مُند گئیں کھولتے ہی کھولتے آنکھیں، ہے ہے

حرف علت کے بعد بھی غنہ ہوتا ہے، لیکن نون ساکن بھی ہوتا ہے، جو اکثر اپنے فوراً بعد والے مصمتے کے ساتھ خوشے کی حالت میں ہوتا ہے، اور غلطی سے اسے غنہ سمجھا جاتا ہے۔

53۔ نون ساکن اور نون معلنہ متحرک حروف ملفوظی ہیں۔ نون غنہ مصوتے کی حالت ہے، جب کہ اول الذکر مصمتے ہیں۔ ''حالتِ عطف و اضافت میں نون غنہ کا اعلان نہیں ہوتا اگر مضاف الیہ ہو، لیکن عَلَم ہو تو اعلان کیا جاسکتا ہے۔ کیوں کہ مصمت ہوتا ہے، جو معلنہ ہوتا ہے۔

54۔ میر سجادؔ کے شعر میں قاف کا سقوط نہیں ہوتا، جیسے یہاں وہاں پہلے یہاں دھاں، ھاء مخلوط سے تھے، اگرچہ دوچشمی ھاء مخلوط کے لیے مخصوص نہیں کی گئی تھی۔ نہیں بھی ھاء مخلوط سے (نھیں) تھی، اور آج بھی لکھنؤ میں نھن بولتے ہیں، اگرچہ شعر میں نھیں رائج ہے۔ دل کی وحشت (فاعلاتن) کی کوی لا (مُفاعلن) کی

مں (فعلن)۔

55۔ حالؔی کے شعر میں راکشش کی جگہ راکش لکھا ہے۔ ش تقطیع سے نہیں گرتا، بلکہ لفظ نقل کرنے میں افسوس ناک غلطی ہوئی ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔ تقطیع یہ ہے: ظُدر کہلا (فاعلاتن) ے راک شس (مفاعلن) کہلاے (فعلان)

56۔ نعیم کے شعر میں نہیں ہائے ہوز سے پڑھا ہے، اس لیے مصنف سے غلطی ہوئی۔ شعر میں نھیں میں ہائے مخلوط کے ساتھ ہے، اور مصرع موزوں ہے۔ تقطیع دل اِس ق (مفعول) درنعیم (فاع لات) مرامحو (مفاعیلُ) ناز ہے (فاعلن) معلوم (مفعول) مں جہاں م (فاع لات) خزاں یاب (مفاعیلُ) ہار ہے (فاع لن)۔ مع لوم (معلوم) مف عولُ کے مقابل ہے۔ معلوم کی واو تو عو کی واو کے مقابل ہے۔ ساقط ہونے کا سوال ہی نہیں۔ ایسی بھیانک غلطی صاحب ب ف سے نہیں ہوسکتی تھی۔

57۔ قلندؔر کا مصرع بحر میں مستقیم ہے، تقطیع: اے س بندہ (فاعلاتن) ک وِ اس مو (فعِلاتن) ل نہیں مل (فعِلاتن) نے کا (فع لُن)

58۔ دوسرا مصرع بحر میں مستقیم ہے۔ تقطیع: یہ جنوں جا (فاعلاتن) ئے گ نھیں یہ (فاعلاتن) سب خیالے (فاعلاتن) خام ہے (فاعلن)۔ نھیں (ھاء مخلوط) کے بجائے نہیں (ہاے ہوّز سے) متن میں تھا۔

59۔ جارج کا وزن وہی ہے جو دوست کا ہے۔ اس اعتراض سے حیرت ہوئی۔ عروضی یہ اعتراض نہیں کرسکتا۔ کیا یہ تحریریں حکیم نجم الغنی کی ہیں اور یہ کہ یہ اعتراض حکیم نجم الغنی نے خود لکھے ہیں؟ اس پر ایک سوالیہ نشان لگتا ہے۔ جارج میں بڑے مصوتے الف کے بعد ر اور ج، دو ساکن ہیں۔ جیسے راست میں۔ اگر جارج کی جیم کا گرنا تصور کیا جائے تو غالبؔ کے مصرع ''دوست غم خواری میں میری سعی فرماویں گے کیا'' میں دوست کی ت بھی گرے گی اور مصرع ناموزوں مانا جائے گا— جو عروض سے ناواقف ہی کہہ سکتا ہے۔

60۔ ہندوستان علم ہے۔نون کا اعلان مدغم ہے۔لکھنؤ میں شعر لعین نون کے اعلان سے بدلتے ہیں۔

61۔ گھر بہ گھر کے بجائے گھر بہ گھر متن میں ہے،اور موضوعِ زیرِ بحث کا نکتہ خبط ہو جاتا ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔ گھر بہ گھر متن میں کر دیا ہے۔رند کے مصرع میں یورپ را کے سکون سے ہے۔

62۔ اشارہ غالبؔ کی طرف ہے۔

63۔ آئینہ شیشے کا نہیں، بلکہ فولاد کا مراد ہے، کیوں کہ صیقل اُسی پر کی جاتی ہے۔

64۔ متن میں میکدۂ ،ہمزۂ اضافت کے ساتھ تھا۔میکدے نہیں تھا۔ہمزہ ہٹا دیا گیا ہے۔

65۔ مہندی کی مثال میں تقویٰ اور عیسیٰ کے قافیے پیش کرنا محلِ نظر ہے۔ جس غزل میں یہ شعر ہیں اس کے قافیے تسلّی اور افعی وغیرہ ہیں۔ یہاں عیسی اور تقوی (الف مقصورہ کے بغیر ) قافیے ہیں۔اسے امالہ بھی کہہ سکتے ہیں۔عیسی اور موسی فارسی میں بھی رائج ہیں۔موسیِ عمراں اور عیسی نفس اور عیسیِ دوراں وغیرہ۔

66۔ یہ شعر دو وجہوں سے مثال میں پیش کیے جانے کے لائق نہیں تھا۔ایک تو شترگربہ، دوسرے محاورے میں نہ صرف الفاظ کی ترتیب یہ نہیں، پھر سانپ کے بجائے کالا ہے۔

67۔ محاورہ ہے: دور کے ڈھول سہانے

68۔ اس بات کی صراحت کرنا ضروری تھا کہ مصحفی معاش کے لیے اپنے شعر کثرت سے، شاگردوں کو بیچ دیتے تھے۔ مصحفی کے کلیات میں چار دیوان ہیں۔اُن پر سرقہ کرنے کے بارے میں سوچا بھی نہیں جاسکتا۔ البتہ اُن کے شاگرد، اُن شعروں کے علاوہ جو استاد نے اُنھیں بخشے، استاد کے اور شعر بھی اپنے کلام میں رکھ سکتے تھے۔

69۔ زمیں سخت ہے آسماں دور ہے، سرقے کے زمرے میں نہیں آتا کہ مثل ہے۔

70۔ یار محمد خاں شوکت، والیِ بھوپال کے فرزند، شہزادہ فوجدار محمد خاں کے بیٹے، اور غالبؔ کے شاگرد تھے۔ غالبؔ کے دیوان کا پہلا مخطوطہ ان ہی فوجدار محمد خاں کے کتاب خانے میں تھا، جو ۱۸۲۰ء کا مکتوبہ ہے، اور نسخۂ بھوپال کہلاتا ہے، جو برداشت ہو چکا ہے۔ یہی نسخۂ حمیدیہ کی بنیاد ہے۔ پروفیسر حمید احمد خاں نے اس نسخے کو قریب قریب اصل کے مطابق مرتب کرنے کی کوشش کی۔ مفتی انوار الحق نے غالبؔ کے متداول کلام کے علاوہ، کچھ کلام غیر بھی کلامِ غالب تصور کر کے، خلط کیا۔

71۔ مرتبہ شیفتہؔ

72۔ بیمارؔ اور بسملؔ کے اشعار کے معنی مختلف ہیں۔ یہ سرقے کے ذیل میں نہیں رکھے جاسکتے۔

73۔ میرؔ اور مومنؔ کے اشعار کے پہلے مصرعوں میں ''میرے تغیر رنگ'' کے الفاظ مشترک ہیں، دوسرے مصرع بالکل مختلف ہیں — اور سرقہ یہاں بھی نہیں ہے۔

74 و 75۔ دیا شنکر نسیم کے شعر موازنے/تقابل کے لیے نقل کرنا ضروری تھے تاکہ نکتہ قاری کے لیے قابل فہم ہو۔ جو حکم لگایا گیا ہے بے دلیل ہے۔ کلیاتِ میرؔ تو فراہم ہے لیکن دیا شنکر نسیم کا دیوان نہیں۔

76۔ شعر جہاں سے نقل کیے گئے ہیں، منابع کا اظہار ضروری تھا۔ تذکروں کے ترجموں میں نادرست انتساب بھی ہیں۔

77۔ میر ضمیرؔ اور میر انیسؔ کے مراثی کے ان بندوں میں سرقہ نہیں۔ بلکہ واقعہ کربلا کے ایک سے منظر، ایک سے واقعات، مراثی کے چہرے۔ ایک سے خیال، اور پھر ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کے لیے ایک سی بات کے بیان میں ندرت اور زبان کی صفائی۔ اور پھر اس وقت تو مرثیے کی صنف نیا اسلوب اختیار کر رہی

تھی۔ مقابلے کی دوڑ ایک ہی راستے پر ہوتی ہے، دو مختلف راستوں پر نہیں، موازنہ تبھی تو ممکن ہے۔

78۔ متن میں آتش کا مصرع اولیٰ تھا: زار ہوں ایسا کسی کو میں نظر نہیں آتا۔ مصرع آہنگ سے ہٹ گیا تھا۔ یوں ہو تو بحر میں مستقیم ہے: زار ہوں ایسا کسی کو میں نظر آتا نہیں (رمل مثمن محذوف الآخر)۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔ دوسرے مصرع میں کھل کو گھل بنا دیا گیا ہے۔

79۔ دبیر کے مصرع ثانی میں حمزہ کی سیر تھا۔ غلطِ کاتب واضح تھا۔ سیر متن میں بنا دیا گیا ہے۔

80۔ سودا کا پہلا مصرع ''ناوک نے تیرے صید الخ'' اور دوسرا مصرع ''آشیانے میں'' کی قرأت کے ساتھ مشہور ہے، اور حوالوں میں اسی طرح نقل کیا جاتا ہے، اکثر۔ کلیاتِ سودا میں قرأت ذرا مختلف ہے، لیکن باوثوق طور پر درست ہے۔ کلیات کے مطابق متن میں درست قرأت دے دی گئی ہے۔

81۔ ظفر کے شعر کے پہلے مصرع میں ایک سبب خفیف کم تھا۔ تو بہائے کی جگہ تو تو بہائے کر دیا گیا ہے تاکہ مصرع بحر میں مستقیم ہو جائے۔

82۔ دوسرا مصرع متن میں تھا: کوئی کہ ضمیر منفصل ہست۔ کوئی کو گوئی کر دیا گیا ہے کہ مصرع فارسی کا ہے۔

83۔ گیہوں میں یا کی تخفیف کی گئی ہے۔

84۔ متن میں یہ شعر (مطلع) سودا کی تصنیف بتایا گیا ہے، اور پہلے مصرع میں کسی ہے یہ مطلع میر تقی میر کا ہے، اور کسی کے بجائے کسو ہے۔ متن میں انتساب اور قرأت، دونو درست کر دیے گئے ہیں، اور یہاں نشان دہی کر دی گئی ہے، اسی زمین میں سودا کا مطلع یہ ہے:

چمن میں صبح جب اس جنگ جو کا نام لیا　　صبا نے تیغ کا آبِ رواں سے کام لیا

85۔ غالب کے شعر میں اک نظر نہیں، یک نظر ہے، اور ردیف ہونے تک نہیں ہوتے تک ہے۔ متن درست کر دیا گیا ہے۔

86۔ متن میں غالب کے شعر کا پہلا مصرع یوں ہے: ''ترے فتنہ قامت سے اک قدِ آدم''، اسے دیوانِ غالب کی قرأت کے مطابق، ترے سرو قامت سے اک قدِ آدم کر دیا گیا ہے، فتنے کا لفظ مصرع ثانی میں ہے، اس لیے یہ نادرست قرأت اور بھی ناگوار تھی۔

87۔ صاحب شعر کا نام درج نہیں ہے۔ ''یہ خدا کی ہے بنا'' میں بنا، با کے کسرہ سے ہو یا فتحہ سے، دونوں حالتوں میں ناپسندیدہ ہے۔

88۔ ہزج کا آہنگ اخرب مکفوف محذوف مفعول مفاعیل مفاعیل فعولن (دو بار) کا ہے، لیکن جرأت نے صدر اور پہلے حشو میں تخنیق کی ہے اور پہلے مصرع کے ارکان ہیں مفعولن مفعول مفاعیل فعولن۔ پہلا مصرع بحر میں مستقیم ہے، لیکن آہنگ کچھ نامانوس لگے گا۔

89۔ بعینہٖ یہی صورت انشا کے شعر میں دوسرے مصرع کی ہے۔

90۔ یہ شعر میر تقی (میرؔ) کا نہیں، محمد تقی خاں ہوسؔ کا ہے۔ کلیاتِ میر کے کسی دیوان میں یہ شعر نہیں ہے۔ قاضی عبدالودود نے بھی اسے آوارہ گرد شعروں کے زمرے میں رکھا ہے۔ لیکن ہوسؔ کی جس غزل میں یہ شعر ہے، وہ مصحفی کے تذکرے ریاض الفصحا میں ہوس کے ترجمے میں موجود ہے۔

91۔ شمع اور پروانے (پتنگ) میں محبوب اور عاشق کا رشتہ ہے۔ چنار اور گل میں یہ رشتہ نہیں ہے۔ اس لیے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ دونوں میں مضمون کی تکرار ہے۔ البتہ جلنا سوخت ہونے اور حسد سے جلنے کے دونوں معنوں میں، دونوں شعروں میں ہے، اگرچہ شمع اور پروانے میں حسد کا رشتہ نہیں ہے۔

92و93۔ ناصور اور ناسور ص اور س دونوں سے املا درست ہے، لیکن کلیاتِ میرؔ میں س سے ہے

94۔ اس شعر اور ماقبل کے دو شعروں میں، مضمون مشترک نہیں ہے، پھر یہ مثال میں کیوں درج کیا گیا۔ البتہ بعد کے شعروں سے رشتہ ہے۔

95۔ غیر کے بعد عزیز کے عین کو ہمزہ الوصل کی طرح برتا ہے، مصرع بحر سے خارج ہے۔

96۔ متن میں رنگ تھا۔ دیوانِ غالب میں شکل ہے۔ دیوان کے مطابق متن درست کر دیا گیا ہے۔ اسی مصرع میں گزری کے بجائے گزرے بھی پڑھ سکتے ہیں۔ وثوق سے قرأت مقرر نہیں ہوسکتی، کیوں کہ عہدِ غالب میں یاء مجہول اور یاء معروف کا خلط روا تھا۔

97۔ شاید کچھ عبارت متن میں چھٹ گئی ہے۔ آبروؔ اور احسانؔ کے اشعار میں اسلوب اور اندازِ کلام میں کوئی قدر مشترک نہیں ملتی۔

98۔ شایاںؔ اور اعظم کے اشعار میں مضمون کسی قدر یکساں ہے۔

99۔ بادوستاں تلف متن میں تھا۔ تلف کو تلطف کر دیا گیا ہے۔

100۔ مراد ہر بیت کے دوسرے مصرع سے ہے۔

101۔ غالب نے ناسخ کے مصرع میں ذرا سی تحریف کی ہے۔ ناسخ کا مقطع یہ ہے:

شبہ ناسخ نہیں کچھ میر کی استادی میں آپ بے بہرہ ہے جو معتقدِ میر نہیں

غالبؔ نے ضرورتِ شعر کے تحت عمداً یہ تحریف کی، لیکن اُن کے مقطع کی وجہ سے اس محرف مصرع کو ناسخ کا مصرع سمجھا جانے لگا۔ یہاں تک کہ ناسخ شناس (ڈاکٹر کاظم علی خاں جیسے) بھی ایسا سمجھتے ہیں۔ (ملاحظہ فرمائیں دیوانِ ناسخ ص 72 مطبوعہ منشی نولکشور پریس کانپور اگست 1872ء)